مرکز علی بن عثمان ؒ لاہور

درسِ نظامی کی سب سے بنیادی کتاب کی آسان اور اپنی نوعیت کی منفرد شرح

ترتیب : محمد مظاہر اشرف



# عرفان الصّرف

## شرح میزان الصرف ومنشعب



زیرِ نگرانی

نواسہء فقیہِ اعظم جگر گوشہء امام الصرف والنحو

**مفتی محمد عرفان اللہ اشرفی** مدظلہ العالی

شیخ الحدیث جامعہ ہجویریہ لاہور / رئیس التبلیغ دربارِ عالیہ حضرت داتا گنج بخش رحمہ اللہ

عربی زبان سیکھنے کیلئے درسِ نظامی کے نصاب میں شامل علمِ صرف کی سب سے
بنیادی کتاب میزان الصرف ومنشعب کی اردو شرح ایک منفرد انداز میں

بنام

# عرفان الصرف

## شرح میزان الصرف ومنشعب



زیرِ نگرانی
جگر گوشۂ امام الصرف والنحو استاذ العلماء مفتی محمد عرفان اللہ اشرفی مدّ ظلہ العالی
شیخ الحدیث جامعہ ہجویریہ، داتا دربار، مرکز معارف اولیاء، لاہور
رئیس التبلیغ دربار عالیہ حضور داتا گنج بخش علیہ الرحمہ محکمہ اوقاف پنجاب

مُرتِّب
محمد مظاہر اشرف
فاضل جامعہ ہجویریہ داتا دربار لاہور

مرکز علی بن عثمان - لاہور




نام کتاب..........عرفان الصرف شرح میزان الصرف ومنشعب




ازافاداتِ..........امام الصرف والنحو علامہ محمد ہاشم علی نوری بصیر پوری زید مجدہ

زیرِنگرانی..........شیخ الحدیث والتفسیر صاحبزادہ مفتی محمد عرفان اللہ اشرفی زید مجدہ

مرتب..........صاحبزادہ محمد مظاہر اشرف ہجویری

نظرِ ثانی..........مولانا ناظم علی عطاری








کتاب خریدنے کے لئے رابطہ کریں

mazahirhujveri@gmail.com

0336 - 4146 934

مَـوْلَایَ صَـلِّ وَسَـلِّمْ دَائِـمًـا اَبَـدًا
عَـلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّهِمِ





فَـاِنَّ مِـنْ جُـوْدِكَ الدُّنْیَا وَضَرَّتَهَا
وَمِنْ عُلُوْمِکَ عِلْمَ اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ



هُـوَالْحَبِیْبُ الَّذِیْ تُرْجٰی شَفَاعَتُهٗ
لِـکُـلِّ هَـوْلٍ مِّنَ الْاَهْوَالِ مُقْتَـحِمِ

# فہرست موضوعات

اَللّٰهُمَّ افْتَحْ عَلَيْنَا حِكْمَتَكَ وَانْشُرْ عَلَيْنَا رَحْمَتَكَ يَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَام

## بفیضانِ نظر

قدوۃ السالکین زبدۃ العارفین حجۃ الکاملین سند الواصلین

مظہر العلوم الخفیہ والجلیہ

**حضرت ابوالحسن علی بن عثمان ہجویری**

**المعروف داتا گنج بخش**

قدس سرہ العزیز



و

آفتابِ شریعت ماہتابِ طریقت محدثِ بصیر پوری

فقیہِ اعظم ابوالخیر

**مفتی محمد نوراللہ نعیمی** اشرفی قادری

نوّراللہ مرقدہ؛

# انتساب

پیارے نانا جان

استاذ العلماء حضرت مولانا الحاج

ابوالانور محمد صادق چشتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

اور



برادرِ اکبر

مولانا حافظ محمد طاہر اشرف اشرفی علیہ الرحمہ

کے نام

سوئے دریا تحفہ آوردم صدف

گر قبول افتد زہے عزوشرف

محمد مظاہر اشرف

حضرۃالصرفی النحوی استاذ العلماء الشیخ ابوالاسد

## التقریظ النوری محمد ہاشم علی النوری البصیرفوری

دامت فیوضاته وبرکاته العالیه الشهیر بامام الصرف والنحو

الحمد لله الذی جعل الصرف للمرام کالعین للانام۔ والصلوة والسلام علیٰ سیدنا محمد الداعی الی دار السلام وعلیٰ اٰله واصحابه البررة الکرام مااختلف اللیالی والایام بل علی الاستمرار والدوام، اما بعد:

فمن دواعی الفرح والسر ورأن حفیدی الابر ای ولد ولدی الاعز وابن ابنی الاغر الحافظ محمد مظاہر اشرف شرفه ربه تعالیٰ وجعله کاسمه الاشرف قد الف ورتب هذاالکتاب المسمّٰی بـ"عرفان الصرف شرح میزان الصرف ومنشعب" علیٰ منهج سهل جدید وترتیب انیق، فرأیت من بعض مقاماته وامعنت النظر فی بعض مواضعهٖ فوجدت اسلوبا رائقا ونهجا قویما ووجدته حاملا للفوائد الکثیرة مفیدا لطالِبی العلوم الدینیة متضمناللسؤالات والتمرینات مشتملا علی التصریفات

اخیرا اسال سبحانه وتعالیٰ ان یجعله خالصا لوجهه، ویتقبله بفضله، وان ینفع به الدارسین والطالبین بجاه حبیبه الصادق الامین وادعوا ان یجعله للمرتب والمؤلف فرطا وذخرا واجرا کریماوان یوفقه لخدمةِ العلومِ العربیة تحریرا وتقریرا۔

والله عزوجل هوالموفق لکل خیر وسعادة وبیده الحسنٰی وزیادة۔

محمد ہاشم علی نوری
شهر ربیع الاول ۱۴۳۹ھ

مصنف کتب کثیرہ استاذ العلماء حضرت علامہ مولانا مفتی

## تقریظِ سعید محمد صدیق ہزاروی سعیدی ازہری

زید مجدہ شیخ الحدیث جامعہ ہجویریہ داتا دربار لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قرآن وحدیث اور دیگر عربی کتب کی عبارات کو پڑھنے میں غلطی سے بچنے کے لئے علمِ صرف اور علمِ نحو ایسے دو بنیادی علوم ہیں جن کو ماں اور باپ سے تشبیہ دی گئی ہے۔ کہا گیا:

''الصرف ام العلوم والنحو ابوها''

علم صرف باقی علوم کی ماں اور علم نحو باپ (کی طرح) ہے۔

اور جس طرح ماں باپ کی افادیت سے کوئی بھی ذی شعور انکار نہیں کرسکتا اسی طرح علومِ دینیہ کی تفہیم کے لئے علمِ صرف اور علمِ نحو کی اہمیت اور افادیت سے انکار کی کوئی مجال نہیں۔ ان علوم سے متعلق بے شمار کتب احاطۂ تحریر میں لائی گئیں جو

''ہر گلے را رنگ و بوئے دیگر است''

(ہر پھول کا اپنا رنگ اور خوشبو ہوتی ہے)

کے تحت اپنے اپنے انداز میں فیض رساں ہیں۔

زیرِ نظر کتاب بنام ''عرفان الصرف'' جو درحقیقت میزان ومنشعب کی شرح کے طور پر لکھی گئی ہے ایک خاص انداز اور مفاد کو اپنے جلو میں لئے ہوئے ہے۔

اس کتاب کے مؤلف ایک فاضل نوجوان ہیں جو ددھیال ننھیال دونوں جانبوں سے علمی اور روحانی وراثت کے امین ہونے کے ساتھ ساتھ خود ایک دانا اور زیرک عالم دین ہیں۔ علامہ مولانا محمد مظاہر اشرف کے جدامجد استاذ العلماء علم صرف کی دنیا میں امام الصرف کے نام سے معروف ہیں۔ آپ کے والدِ گرامی اور اُن کے دیگر برادران درس وتدریس اور تبلیغ کے میدان میں اپنا ایک عظیم مقام رکھتے ہیں۔

آپ کے والد ماجد علامہ محمد عرفان اللہ اشرفی شیخ الحدیث جامعہ ہجویریہ دربار عالیہ حضرت داتا گنج بخش رحمہ اللہ، فقیہ اعظم علامہ محمد نور اللہ نعیمی رحمہ اللہ کے نواسے ہیں۔یوں اس کتاب کے مؤلف کو خداداد صلاحیتوں کے ساتھ ساتھ علمی ذوق ورثے میں ملا ہے۔

جب کسی باصلاحیت چیز سے استفادہ کی راہ مسدود ہو جائے تو اسے زنگ لگ جاتا ہے، بزرگانِ دین کے آستانے شریعت وطریقت کی راہ سے ہٹ گئے تو جہاں سے اصلاح کے سوتے پھوٹتے تھے وہاں دیگر غیر ضروری بلکہ بعض جگہ غیر شرعی امور نے جگہ لے لی، علماء کرام جن سے ایک دنیا نے روشنی حاصل کی جب ان کے صاحبزادوں نے دین اور علوم دینیہ سے منہ موڑ لیا تو ان کے مراکز زنگ آلود ہو گئے۔الحمد للہ! بصیر پور شریف کا یہ خاندان اپنی آنے والی نسلوں کو علم کی راہ پر ڈال کر اس سلسلے کی روشنی کو جاری رکھے ہوئے ہے اسی بنیاد پر علامہ اشرفی نے اپنے صاحبزادہ کو تصنیف کے میدان میں اترنے کی راہ دکھائی اور ان شاءاللہ! ان کی پہلی تالیف نہایت جامع اور عمدگی کے ساتھ منصّہ شہود پر جلوہ گر ہوگی اللہ تعالیٰ حضرت صاحبزادہ محمد مظاہر اشرف سلّمہُ اللہ کی علمی کاوشوں کو بارآور فرمائے اور مزید ترقی عطا فرمائے اور اس کتاب مستطاب کے افادہ واستفادہ کو تا قیامت جاری وساری فرمائے۔ آمین

دعا گو

محمد صدیق ہزاروی سعیدی ازہری

جامعہ ہجویریہ، لاہور

۱۰ صفر المظفر ۱۴۳۹ھ

جانشینِ فقیہِ اعظم استاذ العلماء حضرت علامہ صاحبزادہ پیر

## کلماتِ محبت مفتی محمد محبّ اللہ نوری مد ظلہ

شیخ الحدیث ومہتمم اعلیٰ دارالعلوم حنفیہ فریدیہ بصیرپور شریف

سرکارِ ابد قرار ﷺ اللہ جل جلالہ کے حبیب، افضل الخلق، روحِ کائنات، جانِ کائنات اور وجہِ تخلیق کائنات ہیں--- اللہ تعالیٰ نے آپ کو عظمتوں اور رفعتوں کا تاج پہنا کر اور رحمۃ للعالمین، خاتم النبیین بنا کر مبعوث فرمایا--- آپ کی ہر نسبت کو عزت اور ہر تعلق کو عظمت عطا فرمائی--- چنانچہ جس ملکِ عرب میں آپ جلوہ گر ہوئے، وہ ملک سب سے اعلیٰ وممتاز قرار پایا اور جس شہر میں آپ قیام فرما ہیں، وہ احبُّ البلاد ٹھہرا--- اسی نسبتِ محبوبیت کے پیشِ نظر آپ کی زبان--- عربی--- کو بھی رفعت وعظمت اور بقا و دوام نصیب ہوا---



آقا ﷺ اس حقیقت کو یوں منکشف فرماتے ہیں:

أَحِبُّوا الْعَرَبَ : لِأَنِّیْ عَرَبِیٌّ ، وَالْقُرآنُ عَرَبِیٌّ ، وَکَلامُ أَہْلِ الْجَنَّةِ عَرَبِیٌّ---[المعجم الکبیر للطبرانی، حدیث ۱۱۲۷۸]

''خالص عربیوں سے محبت کرو، کیوں کہ میں عربی ہوں، قرآن عربی ہے اور جنتیوں کی زبان عربی ہے''---

اللہ تعالیٰ جل جلالہ نے بعثتِ نبوی کے جو مقاصد بیان فرمائے ان میں اہم ترین مقصد تعلیمِ کتاب وحکمت اور تزکیہ وتربیت ہے:

یَتْلُوْا عَلَیْهِمْ اٰیٰتِهٖ وَ یُزَکِّیْهِمْ وَ یُعَلِّمُهُمُ الْکِتٰبَ وَ الْحِکْمَةَ ---[الجمعۃ:۲]

''(یہ عظیم رسول) اَن پڑھ لوگوں پر آیات کی تلاوت کرتے ہیں، ان کا تزکیہ کرتے ہیں اور انہیں کتاب وحکمت کی تعلیم دیتے ہیں''---

حصولِ علم کا اصل مقصد کتاب وسنت کی معرفت ہے، باقی تمام علوم خادم اور ان کے معانی ومطالب تک رسائی کا ذریعہ اور آلہ ہیں--- یہی وجہ ہے کہ قرآن وحدیث، تفسیر اور فقہ کا شمار علوم نقلیہ عالیہ میں ہوتا ہے، جب کہ صرف ونحو علوم نقلیہ آلیہ کے زمرے میں آتے ہیں--- علوم عقلیہ آلیہ جیسے منطق اور عقلیہ عالیہ جیسے فلسفہ اور رمل وغیرہ--- علوم آلیہ کی تحصیل بھی بقدرِ ضرورت ضروری ہے تاکہ قرآن وحدیث وفقہ وغیرہ علوم مقصودہ کی تفہیم میں آسانی ہو---

علوم آلیہ میں سے جن علوم کی تحصیل ازبس ضروری ہے، ان میں سرفہرست صرف ونحو اور محاوراتِ عرب شامل ہیں---

امام بیہقی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

''جو شخص علوم دین کے حصول کا ارادہ کرے اور وہ اہلِ عرب میں سے نہ ہو تو اس پر لازم ہے کہ پہلے عربی زبان اور اس کے قواعد کا علم حاصل کرے، اس میں مہارت کے بعد قرآن کریم کی طرف متوجہ ہو اور قرآن فہمی کے لیے احادیث کی معرفت ضروری ہے...........'' [شعب الایمان، جلد۲، صفحہ۲۵۱]

عربی جاننے کے لیے جس علم کو اُمّ العلوم کی حیثیت حاصل ہے اور جس میں بہت زیادہ مہارت وممارست کی ضرورت ہے، وہ علمِ صرف ہے--- اس بنیادی علم کی اہمیت کے پیشِ نظر ہر دور میں اکابر علماء کی تصانیف منظر عام پر آتی رہی ہیں، ان کتب میں میزان اور منشعب کو بڑی مقبولیت نصیب ہوئی--- سالہا سال سے یہ کتابیں درس نظامی کا لازمی حصہ ہیں--- ان کتابوں کی تفہیم کے لیے اردو زبان میں کوئی قابلِ قدر شرح نہ تھی، طلبہ کی ضرورت کو مدنظر رکھتے ہوئے عزیز القدر علامہ حافظ محمد مظاہر اشرف حفظہ اللہ تعالیٰ نے اپنے والد گرامی استاذ العلماء حضرت علامہ محمد عرفان اللہ اشرفی زید علمہ وعرفانہ کی نسبت سے ''عرفان الصرف'' کے نام سے مفصل شرح لکھی ہے--- اندازِ تفہیم سہل، زبان آسان ہے، طلبہ کی لیاقت کو پیشِ نظر رکھا گیا ہے--- ہر باب کے آخر میں سوالات وتمرینات ہیں، جس سے اس کی افادیت دوچند ہوگئی ہے--- احقر نے جستہ جستہ اس کا مطالعہ کیا ہے

اور اسے بے حد مفید پایا ہے---

اللہ تعالیٰ جل وعلا عزیز شارح کے علم وعمل میں مزید برکتیں عطا فرمائے، ان کی اس کتاب کو قبولیتِ عامہ سے سرفراز فرمائے اور انہیں صحت وعافیت کے ساتھ بیش از بیش خدماتِ دینیہ کی مزید توفیق مرحمت فرمائے---

آمین بجاہ طٰہٰ و یٰس

صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ و آلہ و صحبہ اجمعین

(صاحبزادہ) محمد محبّ اللہ نوری

دار العلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور شریف (اوکاڑا)

یکم ربیع النور ۱۴۳۹ھ، سوموار

نواسۂ فقیہِ اعظم جگر گوشۂ امام الصرف والنحو استاذ العلماء

## خطبۂ اشرفیہ مفتی محمد عرفان اللہ اشرفی زید مجدہ

شیخ الحدیث جامعہ ہجویریہ/رئیس التبلیغ داتادربار

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الْمُسْتَعَانِ الرَّحْمٰنِ، الْمَحْمُوْدِ بِکُلِّ لِسَانٍ، الْمَعْرُوْفِ بِالْجُوْدِ وَالْاِحْسَانِ، الَّذِیْ شَرَّفَ نَوْعَ الْاِنْسَانِ، بِالْاَصْغَرَیْنِ الْقَلْبِ وَاللِّسَانِ، وَفَضَّلَہٗ عَلٰی سَائِرِ الْحَیَوَانِ، بِنِعْمَتَیِ الْمَنْطِقِ وَالْبَیَانِ، وَصَرَّفَ قُلُوْبَنَا اِلٰی حُبِّہٖ وَحُبِّ حَبِیْبِہٖ سَیِّدِ الْاِنْسِ وَالْجَانِّ، وَشَرَحَ صُدُوْرَنَا بِنُوْرِ الصِّدْقِ وَالْاِیْقَانِ، وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلام الاتَمَّانِ فِیْ کُلِّ حِیْنٍ وَّاٰنٍ، عَلَی الْمَبْعُوْثِ فِیْ اٰخِرِ الزَّمَانِ، سَیِّدِ وُلْدِ اٰدَمَ فِیْ نَوْعِ الْاِنْسَانِ، مُعَلِّمِ الْخَیْرَاتِ وَالْاِحْسَانِ، مَالِکِ الْکَوْنِ عَالِمِ مَایَکُوْنُ وَمَا کَانَ، وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ عَلَیْہِمُ الرِّضْوَانُ، الَّذِیْنَ ھَزَمُوْا جُمُوْعَ الْکُفْرِ بِالسَّیْفِ وَالسِّنَانِ، وَاَضَاءُوْا شُمُوْعَ الْاِھْتِدَاءِ لِمَنْ خَشِیَ الرَّحْمٰنَ، ضَاعَفَ اللّٰہُ اُجُوْرَ اَعْمَالِہِمْ عِنْدَ وَضْعِ الْمِیْزَانِ، وَعَلٰی اَوْلِیَاءِ اُمَّتِہٖ الَّذِیْنَ ھُمْ مَصَادِرُ الرُّشْدِ وَالْعِرْفَانِ، وَعَلٰی عُلَمَاءِ مِلَّتِہٖ الَّذِیْنَ ھُمْ مَعَادِنُ الْھِدَایَۃِ وَالْاَمَانِ، وَاجْعَلْنَا مِنْھُمْ یَارَحْمٰنُ یَامَنَّانُ

# حرفِ آغاز

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

فہم وادراکِ قرآن وسنت عربی علوم پر موقوف ہے اور عربی علوم میں علمِ صرف اساسی حیثیت رکھتا ہے۔ پھر صرف کی معتبر اور مستند کتب میں سے ''میزان الصرف'' کو سب سے بنیادی مقام حاصل ہے۔یہی وجہ ہے کہ تمام دینی مدارس میں علمِ صرف کی ابتداء ''میزان الصرف'' سے کی جاتی ہے۔

''میزان الصرف'' فارسی زبان کی تصنیف ہے مگر چونکہ دورِ حاضر میں مدارسِ دینیہ میں فارسی زبان سیکھنے کا رجحان بہت کم ہوگیا ہے اسی بناء پر میزان الصرف کے بہت سے اردو تراجم اور شروحات لکھی گئی ہیں مگر عربی زبان کے مبتدی کے لئے ایک ایسی کتاب کی اشد ضرورت تھی جو آسان فہم ہونے کے ساتھ ساتھ '' منشعب'' کی تمام گردانوں پر مشتمل ہو، اس شدید احتیاج کے پیشِ نظر یہ کتاب ''عرفان الصرف'' ترتیب دی گئی ہے تاکہ طلباء کے تینوں طبقات بالخصوص متوسط اور ادنیٰ طبقہ کے طلباء اس سے استفادہ کرسکیں۔

**خصوصیاتِ ''عرفان الصرف'':**

۱۔ میزان الصرف اور منشعب کا مکمل متن اور اس کا ترجمہ شامل کیا گیا ہے۔

۲۔ جو ضروری اصطلاحات میزان ومنشعب میں مذکور نہ تھیں ان کو بھی درج کیا گیا ہے۔

۳۔ گردان بنانے کے طریقے عام روایتی انداز سے ہٹ کر جدول کی صورت میں بیان کیے گئے ہیں۔

۴۔ زیادہ قواعد وتعلیلات اور فنی ابحاث سے گریز کرتے ہوئے فقط بنیادی اصطلاحات و تصریفات کو ہی زیرِ بحث لایا گیا ہے۔

۵۔ منشعب کی ابحاث کو ذکر کر کے تصریفات کو الگ سے آخر میں لکھا گیا ہے۔

۶۔ منشعب میں موجود صرف صغیر کی بجائے آسان اور مختصر صرف صغیر کو ذکر کیا گیا ہے۔

۷۔ تمام ابواب کی صرف کبیر کو بھی تحریر کر دیا گیا ہے۔

۸۔منشعب میں مذکورہ مصادر کے معانی اور حروفِ اصلیہ کی نشاندہی کے ساتھ ساتھ ان مصادر کی صرف صغیر کو بھی ذکر کیا گیا ہے۔

۹۔ ہر فصل کے آخر میں جبکہ تصریفات میں صرف مشہور ابواب کے آخر میں سوالات و تمرینات کو بھی شامل کیا گیا ہے۔

۱۰۔کوشش کی گئی ہے کہ تمرین میں زیادہ تر وہ صیغے پوچھے جائیں جو قرآن مجید میں استعمال ہوئے ہیں۔

۱۱۔ وہ مشہور مصادر جو منشعب میں نہیں آئیں انہیں تمرینات میں شامل کیا گیا ہے جبکہ ان مصادر کے معانی اور حروفِ اصلیہ کو بھی واضح کر دیا گیا ہے۔

**عرضِ عاجزانہ:**

اپنی بساط کے مطابق حتی الوسع کوشش کی ہے کہ غلطیوں کا صدور کم سے کم ہو پھر بھی غلطیوں کا سرزد ہو جانا بعید از قیاس نہیں لہٰذا اہل علم حضرات اور طلباء کرام سے گزارش ہے کہ دورانِ مطالعہ اگر کسی بھی قسم کی کوئی کمی بیشی یا ضعف وسقم پائیں یا کوئی مفید تجویز ہو تو براہِ کرم آگاہ فرمادیں۔ جزاکم اللہ خیرا 

**اظہارِ تشکر:**

اس موقع پر کلماتِ تحسین پیش کرتے ہوئے سب سے پہلے مشفق ومربی والدگرامی استاذ العلماء حضرت علامہ مفتی محمد عرفان اللہ اشرفی زادہ اللہ تعالیٰ علماو شرفا کا شکر گزار ہوں جنہوں نے اول تا آخر اس کتاب کی نگرانی فرمائی اور ایک بے ترتیب مجموعے کو حتمی کتابی شکل دینے میں مکمل رہنمائی ومعاونت فرمائی۔

محترم دادا جان امام الصرف والنحو استاذ العلماء مولانا محمد ہاشم علی نوری دام مجدہ وعلا سعدہ کا شکر گزار ہوں جنہوں نے اپنی پیرانہ سالی کے باوجود اس مسودہ کو ملاحظہ فرمایا اور قابلِ اصلاح امور کی نشاندہی فرماتے ہوئے قیمتی مشوروں سے نوازا۔

جانشینِ شیخ الفقہ محترم المقام علامہ محمد بدرالزمان قادری زید فضلہ وکرمہ پرنسپل جامعہ ہجویریہ دربارِ عالیہ حضور داتا گنج بخش رحمہ اللہ کا ممنون ہوں جن کی شفقتیں اور توجہات

ہمہ وقت شامل حال رہیں۔

اس کے ساتھ ساتھ ان تمام احباب کا صدقِ دل سے شکرگزار ہوں جنہوں نے کتاب کی نشر و اشاعت میں تعاون کیا ان میں بالخصوص حضرت علامہ مولانا الحاج محمد جعفر ضیاء القادری مد ظلہ العالی ہیں جنہوں نے طباعت سے متعلق مکمل معلومات فراہم کیں۔

اللہ رب العزت ان تمام حضرات کو اجرِ عظیم عطا فرمائے اور اس ادنیٰ کاوش کو اپنی بارگاہ میں شرفِ قبولیت سے نوازے۔

ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم

دُعا جُو

محمد مظاہر اشرف

۱۸ر صفر المظفر ۱۴۳۹ھ۔ بمطابق 8 نومبر 2017ء

# تعارف

## صاحبِ میزان الصرف

درسِ نظامی میں علمِ صرف سے متعلق ''میزان الصرف'' ایک اساسی اور بنیادی رسالہ ہے جس کو کتبِ عربیہ میں خشتِ اوّل کا درجہ حاصل ہے۔ نہ اس کے بغیر کسی عربی خواں کی ابتداء ہوتی ہے اور نہ کوئی منتہی اس سے بے نیاز ہوتا ہے۔ صغیر الحجم ہونے کے باوجود کثیر النفع ہونے کے لحاظ سے جو عظمت وشہرت اس کتاب کو حاصل ہے وہ شہرت آفتاب و ماہتاب سے کم نہیں۔

بختاور علی خار نے لکھا سلطان سکندر بن بہلول لودی نے مشہور بزرگ اور صوفی سماء الدین ملتانی سے میزان کا ایک سبق پڑھا تھا لیکن یہ عجیب بات ہے کہ جتنی اس کتاب کی شہرت ہے اتنا ہی اس کا مصنف گمنام ہے۔



صاحبِ میزان الصرف کے بارے میں مختلف اقوال ملتے ہیں:

۱۔ شیخ سعدی علیہ الرحمہ

۲۔ شیخ وجہ الدین بن عثمان بن حسین

۳۔ ملا حمزہ بدایونی

۴۔ شیخ صفی الدین بن نظام الدین بن خواجہ آدم غزنوی

۵۔ محمد بن مصطفیٰ بن الحاج حسن

۶۔ شیخ سراج الدین عثمان اودھی

### شیخ سراج الدین عثمان اودھی:

زیادہ تر علماء کے نزدیک میزان الصرف کے مصنف شیخ سراج الدین عثمان اودھی رحمہ اللہ ہیں۔

## نام:

آپ کا نام عثمان ہے، لقب سراج الدین ہے اور سراج الدین اودھی سے مشہور ہیں۔ ریاست اودھ کے باشندے تھے اسلئے اودھی کہلاتے تھے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ آپ لکھنوتی ریاست بنگال کے باشندے تھے۔

## سلسلۂ ارادت:

نوعمری میں سلطان المشائخ شیخ نظام الدین اولیاء محمد بدایونی دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں دہلی پہنچے اور آپ علیہ الرحمہ کے حلقۂ ارادت میں شامل ہو گئے۔

## حصولِ علم:

حضرت سلطان المشائخ علیہ الرحمہ کی ایماء پر تحصیلِ علم کے لئے غیاث پور میں مولانا فخر الدین زرادی علیہ الرحمہ کی خدمت میں حاضر ہو کر علم صرف کی مختلف کتابیں پڑھیں اس کے بعد سلطان المشائخ علیہ الرحمہ کے ایک اور مرید مولانا رکن الدین اندر پتی علیہ الرحمہ سے کافیہ، مفصل، قدوری اور مجمع البحرین پڑھی۔



## علمی مقام:

علوم وفنون میں کامل مہارت حاصل کرنے کے ساتھ ساتھ آپ علیہ الرحمہ کو فتویٰ نویسی اور تدریس میں بھی کمال حاصل تھا۔ صاحبِ خزینۃ الاصفیاء کا بیان ہے:

> ''آپ علیہ الرحمہ چھ ماہ کے عرصہ میں علم کے اس مقام پر پہنچ گئے تھے کہ بڑے سے بڑے عالم کو بھی آپ سے بحث ومناظرہ کی ہمت نہ ہوتی تھی''۔

## ولایت:

آپ بہت بڑے ولی اور صاحبِ ریاضت تھے، مشائخِ چشت میں آپ کا شمار ہوتا ہے۔ آپ علیہ الرحمہ نے حضرت سلطان المشائخ کے انتقال کے تین سال بعد بنگال کا

سفر کیا، بنگال میں آپ کو بڑی مقبولیت حاصل ہوئی۔ شیخ علاء الدین پنڈولی بنگالی رحمۃ اللہ علیہ آپ ہی کے خلیفہ تھے۔

## تصنیفات:

آپ کی تصنیفات میں میزان الصرف اور ہدایۃ النحو بے حد مقبول ہیں۔

## وفات:

آپ علیہ الرحمہ کی وفات ۷۵۸ھ میں ہوئی۔

# صاحبِ منشعب

منشعب کے مصنف کے بارے میں دو قول ہیں:

۱۔ ملا بزرچمہر

۲۔ ملا حمزہ بدایونی 

صحیح قول یہ ہے کہ یہ کتاب ملا حمزہ بدایونی کی ہے ملا بزرچمہر کی طرف اس کتاب کو منسوب کرنا درست نہیں ہے۔

صاحبِ منشعب کے مزید احوال معلوم نہیں ہو سکے۔

[ماخوذ از ظفر المحصلین باحوال المصنفین]

# متن و ترجمہ مقدمہ میزان الصرف

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان نہایت رحمت والا

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی رَحْمَۃٍ لِّلْعَالَمِیْنَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کو پالنے والا ہے اور درود (نازل ہو)

تمام جہانوں کے لئے رحمت محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم پر اور آپ کی تمام آل پر۔

| تعریفِ عِلْمِ صَرْف: عِلْمِ صَرْف آں اسْت کہ دَرُو بیان کَرْدَہ باشَد بِناءِ |
|---|
| علمِ صرف کی تعریف: علم صرف وہ ہے جس میں بیان کیا جاتا ہے |
| کَلِمات و تَغَیُّرِ کَلِمات سِوائے اِعْراب وبِناء۔ مَوضُوعِ اُو: "اَلْکَلِمَۃُ مِنْ حَیْثُ |
| کلمات کے بنانے اور کلمات کی تبدیلی کا سوائے اعراب وبناء کے۔ اس کا موضوع: "کلمہ |
| الصِّیْغَۃ" اسْت۔ غَرَضِ علمِ صرف: آں اسْت کہ انسان بَوَقْتِ تَلَفُّظ کَلِماتِ |
| صیغہ کی حیثیت سے" ہے۔ علمِ صرف کی غرض: یہ ہے کہ انسان عربی کلمات کے تلفظ کے وقت |
| عَرَبِیَّہ اَز خَطاءِ لفظی بَحَسْبِ صِیغَہ مَحفوظ میباشَد۔ لَفْظ: آں باشَد کہ |
| صیغہ کے اعتبار سے لفظی غلطی سے بچ جائے۔ لفظ: وہ ہے کہ |
| انسان اُورا تَلَفُّظ میتواں کَرْد وَ دَر لُغَت مُطلَقًا اَنداخْتَن اسْت۔ سِہ اقسامِ لفظ: |
| انسان جس کا تلفظ کر سکے اور لغت میں مطلقاً پھینکنا ہے۔ لفظ کی تین قسمیں: |
| لفظ مُہمَل، لفظ مُسْتَعْمَل مُفْرَد، لفظ مُستعمل مُرَکَّب۔ لفظ مُہمَل: آں باشَد |

لفظ مہمل، لفظ مستعمل مفرد، لفظ مستعمل مرکب ۔ لفظ مہمل: وہ (لفظ) ہے

که وَضع نَه کَردَه باشَد بَرائے مَعنٰی، چُوں: **جَسَقٌ**، وہَمَه لواحِق بے معنٰی،

کہ وضع نہ کیا گیا ہو معنٰی کے لئے، جیسے: جَسَقٌ، اور تمام بے معنٰی لاحقے،

چُوں: **مَاءٌ وَاوٌ**. لفظ مستعمل مفرد: آں باشَد که یَکی لفظ وَضع کَردَه

جیسے: مَاءٌ وَاوٌ۔ لفظ مستعمل مفرد: وہ ہے کہ ایک لفظ وضع کیا گیا

باشَد بَرائے دَلالَت بَریَك معنٰی، چُوں: **ضَرَبَ، رَجُلٌ، مِنْ**۔ لفظ مستعمل

ہو دلالت کرنے کے لئے ایک معنی پر، جیسے: ضَرَبَ، رَجُلٌ، مِنْ۔ لفظ مستعمل

مرکب: آں باشَد که از دو کَلِمه (مُفرَد) یا اَز زیاده حاصل شَوَد، چُوں:

مرکب: وہ ہے کہ دو یا زیادہ (مفرد) کلموں سے حاصل ہو، جیسے:

**ضَرَبَ زَيْدٌ، زَيْدٌ ضَرَبَ**. صَرفِیاں اَز مُفرَدات بَحث میکُنَند ونَحوِیاں اَز مُرکَّبات



ضَرَبَ زَيْدٌ، زَيْدٌ ضَرَبَ۔صرفی حضرات مفردات سے بحث کرتے ہیں اور نحوی حضرات مرکبات سے،

چُوں مُفرد اَز مرکب مُقَدَّم باشَد طَبعًا پس بِایں وَجه عِلمِ صَرف را اَز نَحو مقدم سے خوانَد۔

چونکہ مفرد طبعی طور پر مرکب سے پہلے ہے تو اسی وجہ سے علمِ صرف کو نحو سے پہلے پڑھا جاتا ہے۔

سه اَقسامِ کَلِمه: اِسم، فعل، حَرف۔ اسم: آں کَلِمه اسُت که بَر معنٰی

کلمہ کی تین قسمیں: اسم، فعل، حرف۔ اسم: وہ کلمہ ہے جو

مُستَقِل دلالت بِنَفسِهٖ کُنَد وَمُقتَرِن بَیکے اَز اَزمِنَۂ ثلاثه (ماضی، حال

مستقل معنٰی پر اپنے آپ دلالت کرے اور ملا ہوا نہ ہو کسی ایک زمانے سے تین زمانوں (ماضی، حال

و مستقبل) نباشَد، چُوں: **رَجُلٌ**. فعل: آں کَلِمه اسُت که بَرمعنٰی مستقل

اور مستقبل) میں سے، جیسے: رَجُلٌ۔ فعل: وہ کلمہ ہے جو مستقل معنٰی پر

دلالت بِنفسهٖ کُنَد ومُقتَرَن بَیکے اَز اَزمِنَه ثلاثه باشَد، چُوں: **ضَرَبَ،**

اپنے آپ دلالت کرے اور ملا ہوا ہو کسی ایک زمانے سے تین زمانوں میں سے، جیسے: ضَرَبَ،

**لَيَضْرِبُ، سَوْفَ يَضْرِبُ**۔ حرف: آں کلمہ اسْت کہ بَر معنٰی مستقل

لَيَضْرِبُ، سَوْفَ يَضْرِبُ۔ حرف: وہ کلمہ ہے جو مستقل معنٰی پر

دَلالَت بِنَفْسِہٖ نَکُنَد بَل مُحتاج باشَد بضَمِّ ضَمِیمَہ۔ سہ اَقسامِ اِسم:

اپنے آپ دلالت نہ کرے بلکہ محتاج ہو کسی اور کلمہ کو ملانے کا۔ اسم کی تین قسمیں:

مَصدَر، مُشتَق، جامد۔ مصدر: دَر لُغَت جائ صُدُور رَا گویَند وَدَر

مصدر، مشتق، جامد۔ مصدر: لغت میں صادر ہونے (نکلنے) کی جگہ کو کہتے ہیں اور

اِصطِلاح آں اِسْم اسْت کہ اَز وَے چیزے اِشتِقاق کَردَہ باشَد، وَدَر معنٰی

اصطلاح میں وہ اسم ہے کہ اس سے کوئی چیز نکالی گئی ہو، اور

فارسی آخِر اُو دَن یا تَن باشَد، چُوں: **فَعْلٌ**: کَردَن، **جُلُوْسٌ**: نِشَستَن۔

فارسی معنٰی میں اس کا آخر دَن یا تَن ہو، جیسے: فَعْلٌ: کرنا، جُلُوْسٌ: بیٹھنا۔

مُشتَق: آں اِسْم اسْت کہ اَز مَصدَر بِالْواسِطہ اِشتِقاق کَردَہ باشَد۔

مشتق: وہ اسم ہے جو مصدر سے واسطہ کے ساتھ نکالا گیا ہو۔

تَنبِیہ: مُطلَقًا "مُشتَق" فعل و اسم ہر دو را گویَند وَتعریف مُطلقًا

تنبیہ: مطلقا "مشتق" فعل اور اسم دونوں کو کہتے ہیں اور مطلقا

مُشتَق اِیں اَسْت کہ مُشتَق آں اسْت کہ اَز مَصدَر اِشتِقاق کَردَہ باشَد

مشتق کی تعریف یہ ہے کہ مشتق وہ (فعل یا اسم) ہے جو مصدر سے نکالا گیا ہو

بِالْواسِطہ یا بِلا واسِطہ، چُوں: **ضَرَبَ** از **ضَرْبٌ** و **يَضْرِبُ** از **ضَرَبَ** و

کسی واسطہ کے ساتھ یا بغیر واسطہ کے، جیسے: ضَرْبٌ سے ضَرَبَ اور ضَرَبَ سے يَضْرِبُ اور

**ضَارِبٌ** از **يَضْرِبُ** بَنا کَردَند یَعنی ماضی بِلاواسِطہ مُشتَق کَردَہ باشَد

یَضْرِبُ سے ضَارِبٌ بنائے گئے یعنی ماضی بغیر واسطہ کے نکالا گیا ہے

ودِیگر اَفعال و اَسماء بِالْواسِطه مُشتَق کَردَہ باشَند۔ جامد: آنسُت که

اور باقی افعال اور اسماء واسطہ کے ساتھ نکالے گئے ہیں۔ جامد: وہ (اسم) ہے جو

اَز چِیزے مُشتَق نَه باشَد وَاَزْو چِیزے مُشتَق نَباشَد۔ سه اقسام فعل:

کسی چیز سے نکلا نہ ہو اور اس سے کوئی چیز نہ نکلے۔ فعل کی تین قسمیں:

ماضی ومُضارِع واَمر۔اَصْل اَقسامِ فِعل اِیں سه اَند وَدِیگر اَز مُضارِع

ماضی، مضارع اور امر۔ فعل کی اصل قسمیں یہ تین ہیں اور باقی مضارع سے

بَنا کَردَہ شَوَند۔ ماضی: آں فِعلَسُت که وَضع کَردَہ باشَد بَرائے حَد ث

بنائی جاتی ہیں۔ ماضی: وہ فعل ہے جو وضع کیا گیا ہو کسی کام کے پائے جانے کے لئے

دَر زَمانه گُذِ شتَه۔ مُضارِع: دَر لُغَت بَمعنٰی مُشابه اسُت، ودَ ر اِصطِلاح

گزرے ہوئے زمانے میں۔ مضارع: لغت میں مشابہ کے معنٰی میں ہے، اور اصطلاح میں

فِعلیسُت که وَضع کَردَہ باشَد بَرائے حُدُوث کارے دَر زَمانِ حال یا

وہ فعل ہے جو وضع کیا گیا ہو کسی کام کے پائے جانے کے لئے موجودہ یا

اِستِقبال۔ اَمر: دَ ر لُغَت فَرمُودَن کارے را گویَند، وَدَ ر اِصطِلاح فِعلیسُت

آنے والے زمانے میں۔ امر: لغت میں کسی کام کا حکم دینے کو کہتے ہیں، اور اصطلاح میں وہ فعل ہے

مَوضُوع باشَد بَرائے طَلَب اَز مُخاطَب۔ سه اَقسامِ حرف: تَہَجّی، مبانی، معانی۔

جو وضع کیا گیا ہو مخاطب سے طلب کرنے کے لئے۔ حرف کی تین قسمیں: تہجی، مبانی، معانی۔

تہجی یا ہِجا: چُوں حُروف را بَاَ سماء آنہا شمار کَردَہ با شَد، مثلاً: **الباء**

تہجی یا ہجا: جب حروف کو ان کے ناموں کے ساتھ شمار کیا جائے، مثال کے طور پر: باء

**والجِیم**، اِینہا را حُروفِ ہِجا گُفتَه شَوَد۔ مبانی: چُوں حُروف جُزءِ کلِمه

اور جیم، ان کو حروفِ ہجا کہتے ہیں۔ مبانی: جب حروف کلمہ کا حصہ

باشَند آنہارا مبانی گویَند، چُوں: **بَا** دَر **ضَرَبَ زَیْدٌ**۔ مَعانی: چُوں حُروف

ہوں تو ان کو مبانی کہتے ہیں، جیسے: ضَرَبَ زَیْدٌ میں باء۔ معانی: جب حروف

دَلالَت بَرمَعانی کُنَند حُروفِ مَعانی اَند، چُوں: **بَا** دَر **مَرَرْتُ بِزَیْدٍ** دَلالَت بَر اِلصاق کُنَد۔

دلالت کریں معانی پر تو وہ حروفِ معانی ہیں، جیسے: مَرَرْتُ بِزَیْدٍ میں باء الصاق پر دلالت کرتی ہے۔

مِیزان: دَر کَلامِ عَرَب فا و عَین و لام اسُت۔ حَرفے (ہجا) کہ دَر مُقابَلہ

میزان: کلامِ عرب میں فاء، عین اور لام ہے۔ وہ حرف (تہجی) جو مقابلہ میں

فا و عَین و لام اسُت، اَصلی اسُت، چُوں: **ضَرَبَ** بَروَزن **فَعَلَ** وَحَرفیکہ

ہو فاء، عین اور لام کے، اصلی ہے، جیسے: فَعَلَ کے وزن پر ضَرَبَ اور وہ حرف جو

بَمُقابَلہ اِیں حُروف نَباشَد، زائد باشَد، چُوں: **اَکْرَمَ** بَروَزن **اَفْعَلَ**۔ مُجَرّد:

ان حروف کے مقابلہ میں نہ ہو، زائد ہے، جیسے: اَفْعَلَ کے وزن پر اَکْرَمَ۔ مجرد:

حُروفِ اَصلی فَقَط دَر کَلِمہ باشَند زائد نَباشَند، آنرا مُجرّد گویَند۔

کلمہ میں صرف حروفِ اصلی ہوں زائد نہ ہوں، اس کو مجرد کہتے ہیں۔

مَـزِیـد فِیـہ: آنـرا گـویَند کہ دَرُو حُروفِ زائد نِیز باشَند یعنی دَ رُو

مزید فیہ: اس کو کہتے ہیں کہ اس میں زائد حروف بھی ہوں یعنی اس میں

حُـروفِ اصـلی و حروفِ زائد باشَند۔ سہ اقسام مُجرّد و مَزِید فِیہ:

حروفِ اصلی اور حروفِ زائدہ ہوں۔ مجرد اور مزید فیہ کی تین قسمیں:

ثُلاثی، رُباعی، خُماسی۔ ثلاثی: آں اسُت کہ دَ رُوسہ حُروف باشَند، گر

ثلاثی، رباعی، خماسی۔ ثلاثی: وہ ہے کہ اس میں تین حروف ہوں، اگر

فَقَط اَصلی باشَند، ثُلاثی مُجرد، چُوں: **ضَرَبَ** بَروَزن **فَعَلَ**۔ وَاَ گر زائد نیز

صرف اصلی ہوں تو ثلاثی مجرد، جیسے: فَعَلَ کے وزن پر ضَرَبَ۔ اور اگر زائد بھی

باشَند، ثُلاثی مَزِید فِیه اسُت، چُون: **اَکْرَمَ** بَروزن **اَفْعَلَ**. رُباعی: آن اسُت

ہوں تو ثلاثی مزید فیہ ہے، جیسے: اَفْعَلَ کے وزن پر اَکْرَمَ۔ رباعی: وہ ہے

کـه دَ رُو چَہار حُروف باشَند فا وعَین و دولام، گر فَقَط اصلی باشَند،

کہ اس میں چار حروف ہوں فاء، عین اور دولام، اگر صرف اصلی ہوں،

رُبـاعی مجرد، چُون: **دَحْرَجَ** بَروزن **فَعْلَلَ**، وَاگـر زائد نِیز باشَند آنرا

تو رباعی مجرد، جیسے: فَعْلَلَ کے وزن پر دَحْرَجَ، اور اگر زائد بھی ہوں تو اس کو

رباعی مزید فیه گویَند، چُون: **تَدَحْرَجَ** بَروزن **تَفَعْلَلَ**. تَنبِیه: فعل فقط

رباعی مزید فیہ کہتے ہیں، جیسے: تَفَعْلَلَ کے وزن پر تَدَحْرَجَ۔ تنبیہ: فعل صرف

ثلاثی ورباعی باشَد، نَه خُماسی، واسم ثلاثی ورُباعی وخُماسی باشَند۔



ثلاثی اور رباعی ہوتا ہے، خماسی نہیں، اور اسم ثلاثی، رباعی اور خماسی ہوتا ہے۔

یعنی فعل را چہار قسم اسُت، ثُلاثی مجرد وثلاثی مزِید فِیه ورباعی

مراد یہ کہ فعل کی چار قسمیں ہیں، ثلاثی مجرد، ثلاثی مزیدفیہ، رباعی

مـجرد ورباعی مزید فیه۔ واسم را شَش اَقسام اَند۔ ثلاثی مجرد وثلاثی

مجرد اور رباعی مزیدفیہ۔ اور اسم کی چھ قسمیں ہیں۔ ثلاثی مجرد، ثلاثی

مزید فیه ورباعی مجرد ورباعی مزیدفیه وخماسی مجرد وخماسی مزید فیه۔

مزید فیہ، رباعی مجرد، رباعی مزید فیہ، خماسی مجرد اور خماسی مزید فیہ۔

خماسی: آن سُت که دَ رُوپَنج حُروف باشَند فاوعَین وسه لام۔ گر فقط

خماسی: وہ (اسم) ہے کہ اس میں پانچ حروف ہوں، فاء، عین اور تین لام۔ اگر صرف

اصلی باشَند، آنرا خماسی مجرد گویَند، چُون: **جَحْمَرِشٌ** بَروزن **فَعْلَلِلٌ**

اصلی ہوں، اس کو خماسی مجرد کہتے ہیں، جیسے: فَعْلَلِلٌ کے وزن پر جَحْمَرِشٌ

وگر زائد نِیز باشَند، آنرا خماسی مزیدفیه گویَند، چُوں: **خَنْدَرِیْسٌ**

اور اگر زائد بھی ہوں، تو اس کو خماسی مزید فیہ کہتے ہیں، جیسے:

بَروزن **فَعْلَلِیْلٌ**. سِہ اَقسامِ وزن: صَرفی، صُوری، عرُوضی۔

فَعْلَلِیْلٌ کے وزن پر خَنْدَرِیْسٌ۔ وزن کی تین قسمیں: صرفی، صوری، عروضی۔

وزنِ صَرفی: آں سُت که ساکِن مُقابِلِ ساکِن ومُتَحَرِّك مُقابِلِ مُتَحَرِّك

وزنِ صرفی: وہ (وزن) ہے کہ ساکن کے مقابل ساکن اور متحرک کے مقابل متحرک

باشَد مَع خُصُوصِیّتِ حَرَکات وسَکنات واَصلی وزائد، چُوں: **ضَوَارِبُ**

ہو، ساتھ خصوصیتِ حرکات و سکنات اور حروفِ اصلیہ و زائدہ کے، جیسے: ضَوَارِبُ

بَروَزن **فَوَاعِلُ**. وزنِ صُوری: آں سُت که ساکِن مُقابِلِ ساکِن مُتَحَرِّك

فَوَاعِلُ کے وزن پر۔ وزنِ صوری: وہ (وزن) ہے کہ ساکن کے مقابل ساکن متحرک

مُقابِلِ مُتَحَرِّك باشَد مَع خصُوصیّت حَرَکات وسکنات سِوائے لِحاظِ

کے مقابل متحرک ہو، ساتھ خصوصیتِ حرکات وسکنات کے، بغیر (حروفِ)

اصلی وزائد، چُوں: **ضَوَارِبُ** بروَزن **مَفَاعِلُ**، وچُوں: **وَهُوَ** بروَزن **فَعُلَ**.

اصلیہ اورزائدہ کے لحاظ کے، جیسے: مَفَاعِلُ کے وزن پر ضَوَارِبُ، اور جیسے: فَعُلَ کے وزن پر وَهُوَ۔

وزنِ عرُوضی: آں سُت که ساکِن مُقابِلِ ساکِن مُتحرِّك مقابلِ مُتحرِّك باشَد،

وزنِ عروضی: وہ (وزن) ہے کہ ساکن کے مقابل ساکن متحرک کے مقابل متحرک ہو،

سِوائے لِحاظِ خصوصیّتِ حرَکات وسکنات وسِوائے لِحاظِ اَصلی

بغیر لحاظ کئے خصوصیتِ حرکات و سکنات کا اور بغیر لحاظ کئے (حروفِ) اصلیہ

وزائد، چُوں: شَرِیْفٌ بروَزن **فَعُوْلٌ**، وچُوں: **یَادَائِمِیْ** بروَزن **مُسْتَفْعِلُنْ**. سِه

| |
|---|
| اور زائدہ کا، جیسے: فَعُوْلٌ کے وزن پر شَرِیْفٌ ۔ اور جیسے: مُسْتَفْعِلُنْ کے وزن پر یا دَائِمِیْ ۔ تین |
| اقسامِ حَرَکات: حَرَکاتِ اِعرابِیّه، حَرَکاتِ بِنائِیّه، حَرَکاتِ مُشْتَرَکه۔ |
| قسمیں حرکت کی: حرکاتِ اعرابیہ، حرکاتِ بنائیہ، حرکاتِ مشترکہ |
| هَفْت اَقسام: ہَمه اَسْماء واَفعال اَز ہَفْت اَقْسام بَیرُون نیسْت: صَحِیح، |
| ہفت اقسام: تمام اسماء اور افعال سات قسموں سے باہر نہیں ہیں: صحیح، |
| مَہمُوز، مُضاعَف، مِثال، اَجوَف، ناقِص، لَفِیف۔ بَعْضے ہَفْت اَقسام را |
| مہموز، مضاعف، مثال، اجوف، ناقص، لفیف۔ بعض حضرات سات قسموں کو |
| چَہار اَقسام گویَند: صَحِیح، مَہمُوز، مُضاعَف، مُعتَل۔ ومُعتَل را بَردو |
| چار قسمیں کہتے ہیں: صحیح، مہموز، مضاعف، معتل، اور معتل کو دو |
| قِسْم مُنْقَسِم کَردَند: مُعتَل بَیَك حَرف ومُعتَل بَد و حَرف۔ ومُعتَل بَیَك |
| قسموں پر تقسیم کرتے ہیں: معتل بیک حرف اور معتل بدو حرف۔ اور معتل بیک |
| حَرْف را بَر سِه اَقْسام مُنْقَسِم کَردَ ند: مُعتَلُّ الْفَاء ومُعْتَلُّ الْعَیْن ومُعْتَلُّ اللَّام۔ |
| حرف کو تین قسموں پر تقسیم کرتے ہیں: معتل الفاء، معتل العین اور معتل اللام۔ |
| صَحِیح: آنسْت که دَر مُقابَلَه فا وعَین و لام کَلِمَهٔ اُو حَرفِ عِلَّت و ہَمزَه |
| صحیح: وہ ہے کہ اس کے فاء، عین اور لام کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علت، ہمزہ |
| ودو حَرف بَیَك جِنْس نَباشَد: چُوں: **ضَرَبَ و ضَرْبٌ**. و دَر **ضَارِبٌ** و |
| اور دو حروف ایک جنس کے نہ ہوں، جیسے: ضَرَبَ اور ضَرْبٌ۔ اور ضَارِبٌ، |
| **یَضْرِبُ** و **ضُوَیْرِبٌ** اَ گَرچِه حَرفِ عِلَّت اسْت لیکِنْ دَر فا کَلِمه و عَین و |
| یَضْرِبُ اور ضُوَیْرِبٌ میں اگرچہ حرفِ علت ہے مگر فاء، عین اور |
| لام نیسْت، لِہٰذا صَحِیح اسْت۔ تَنبِیه: نَزد نَحْویاں صَحِیح آنسْت که دَر |

لام کلمہ کے (مقابلہ) میں نہیں ہے، اس لئے صحیح ہے۔ تنبیہ: نحویوں کے نزدیک صحیح وہ ہے کہ

آخِرِ اُو حَرفِ عِلَّت نَباشَد فَقَط۔ لِہٰذا مَہمُوز و مُضاعَف و مِثال واَجوَف

اس کے آخر میں صرف حرفِ علت نہ ہو۔ اس لئے مہموز، مضاعف، مثال اور اجوف

نَزد نَحویاں صَحِیح اَند۔ مَہمُوز: آں سُت کہ دَ ر مُقَابَلَہ فا یا عَین یا لام

نحویوں کے نزدیک صحیح ہیں۔ مہموز: وہ ہے کہ اس کے فاء، عین یا لام

کِلمہ اُو ہَمزَہ باشَد۔ و مَہمُوز بَرسِہ قِسم اسُت: مَہمُوزُالْفَاء، مَهْمُوْزُالْعَيْن،

کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو۔ اور مہموز تین قسم پر ہے: مہموز الفاء، مہموز العین،

مَهْمُوْزُاللَّام۔ مَهْمُوْزُالْفَاء: آنسُت کہ دَ ر مُقَابَلَہ فا کلمہ اُو ہَمزَہ بَوَد، چُوں:

مہموز اللام۔ مہموز الفاء: وہ ہے کہ اس کے فاء کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو، جیسے:

اَمَرَ و اَمْرٌ. مَهْمُوْزُالْعَيْن: آں سُت کہ دَ ر مُقابَلہ عَین کِلمہ اُو ہَمزَہ بَوَد،



اَمَرَ اور اَمْرٌ۔ مہموز العین: وہ ہے کہ اس کے عین کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو،

چُوں: **سَأَلَ وسَأْلٌ**۔ مَهْمُوْزُاللَّام: آں سُت کہ دَ ر مُقابَلہ لام کِلمہ اُو ہمزہ

جیسے: سَأَلَ اور سَأْلٌ۔ مہموز اللام: وہ ہے کہ اس کے لام کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ

بَوَد، چُوں: **قَرَءَ و قَرْءٌ**. مُضاعَف: آں باشَد کہ دَرُود و حَرف بَیَک جِنس

ہو، جیسے: قَرَءَ اور قَرْءٌ۔ مضاعف: وہ ہے کہ اس میں ایک جنس کے دو حروف

باشَد، بازْ مُضاعَف بَرد و قِسم اسُت: مُضاعَف ثُلاثی ومُضاعَف رُباعی۔

ہوں، پھر مضاعف دو قسم پر ہے: مضاعف ثلاثی اور مضاعف رباعی۔

مُضاعَف ثُلاثی: آں باشَد کہ دَ ر مُقابَلہ عَین و لام کِلمہ اُو دوحَرف بَیَک

مضاعف ثلاثی: وہ ہے کہ اس کے عین اور لام کلمہ کے مقابلہ میں دو حروف ایک

جِنس باشَد، چُوں: **مَدَّ** دَراَصل **مَدَدَ** بُود و **مَدٌّ** دَراَصل **مَدْدٌ** بُود۔ مُضاعَف

جنس کے ہوں، جیسے: مَدَّ اصل میں مَدَدَ تھا، اور مَدٌّ اصل میں مَدْدٌ تھا۔ مضاعف

رُباعی: آں باشَد کہ دَر مُقابَلہ فا کلِمہ ولامِ اَوَّل وعَین ولامِ ثانی دو

رباعی: وہ ہے کہ فاء کلمہ اور پہلے لام اور عین (کلمہ) اور دوسرے لام کے مقابلہ میں دو

حَرف بَیَك جِنس باشَد، چُوں: **زَلْزَلَ، زِلْزَالٌ**. مُعتَل: آں باشَد کہ دَرُو

حروف ایک جنس کے ہوں، جیسے: زَلْزَلَ، زِلْزَالٌ۔ معتل: وہ ہے کہ اس میں

حَرفِ عِلَّت باشَد یَك یا دو۔ گر یَك حَرفِ عِلّت باشَد آں را مُعتَل بَیَك

ایک یا دو حرف علت ہوں۔ اگر ایک حرف علت ہو تو اس کو معتل بیک

حَرف گویَند، وَگر دو باشَد آں را مُعتَل بَدو حَرف گویَند۔ حُرُوفِ

حرف کہتے ہیں، اور اگر دو ہوں تو اس کو معتل بدو حرف کہتے ہیں۔ حروفِ

عِلَّت: سِہ اَند: واؤ، الف، یا، مَجمُوعَہ وِ یے وای بَوَد۔ عِلَّت دَر لُغَت مَرَض



علت: تین ہیں: واؤ، الف، یاء، اس کا مجموعہ وای ہے۔ علت لغت میں بیماری

را گویَند، چُوں اِیں حُرُوف اَز دَہانِ مَرِیض بَوَقتِ دَرد صادِر شَوَند

کو کہتے ہیں، چونکہ یہ حروف تکلیف کے وقت بیمار کے منہ سے نکلتے ہیں

پَس اَزِیں وَجہ اِینہارا عِلّت گویَند، یا مِثْلِ مَرَض اِیں حُرُوف مُتَغَیّر

اسی وجہ سے ان حروف کو علت کہتے ہیں، یا بیمار کی طرح یہ حروف تبدیل

شَوَند، یا مِثْلِ مَرِیض اِیں حُرُوف ضَعِیف شَوَند۔ مُعْتَلُّ الْفَاء/ مِثال: آں

ہوتے ہیں، یا بیمار کی طرح یہ حروف کمزور ہوتے ہیں۔ معتل الفاء/ مثال: اس

را گویَند کہ دَر مُقابَلہ فاء کلِمہ اُو حَرف عِلّت باشَد۔ اگر واؤ واقِع شَوَد

کو کہتے ہیں جس کے فاء کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علت ہو۔ اگر واؤ واقع ہو تو

آں را مِثال واوی یا مُعْتَلُّ الْفَاء واوی گویَند، چُوں: **وَعْدٌ، وَعَدَ**. اگر یا

اس کو مثال واوی یا معتل الفاء واوی کہتے ہیں، جیسے: وَعْدٌ، وَعَدَ۔ اگر یاء

واقِع شَوَد آں را مِثال یائی یا مُعْتَلُّ الْفاء یائی گویَند چُوں **یُسْرٌ، یَسَرَ.**

واقع ہو تو اس کو مثال یائی یا معتل الفاء یائی کہتے ہیں، جیسے: یُسْرٌ، یَسَرَ۔

مُعْتَلُّ الْعَین/اَجوَف: آں باشَد کہ دَر مُقابَلہ عَین کَلِمہ اُو حَرفِ عِلّت

معتل العین/ اجوف: وہ ہے جس کے عین کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علت

باشَد، اگر واؤ واقِع شَوَد آں را اَجوَف واوی یا مُعْتَلُّ الْعَین واوی

ہو، اگر واؤ واقع ہو تو اس کو اجوف واوی یا معتل العین واوی

گویَند، چُوں: **قَوْلٌ** و **قَالَ** دَراَصل **قَوَلَ** بُود، واگر یا واقِع شَوَد آں را

کہتے ہیں، جیسے: قَوْلٌ اور قَالَ اصل میں قَوَلَ تھا، اور اگر یاء واقع ہو تو اس کو

اَجوَف یائی یا مُعْتَلُّ الْعَین یائی گویَند، چُوں: **بَیْعٌ** و **بَاعَ** دَ راَصل **بَیَعَ** بُود۔

اجوف یائی یا معتل العین یائی کہتے ہیں، جیسے: بَیْعٌ اور بَاعَ اصل میں بَیَعَ تھا۔

مُعْتَلُّ اللّام/ ناقِص: آنسَت کہ دَ ر مُقابَلہ لام کَلِمہ اُو حَرفِ عِلَّت واقِع

معتل اللام/ ناقص: وہ ہے جس کے لام کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علت واقع

شَوَد، اگر واؤ واقِع شَوَد آں را ناقِص واوی یا مُعْتَلُّ اللّام واوی گویَند

ہو، اگر واؤ واقع ہو تو اس کو ناقص واوی یا معتل اللام واوی کہتے ہیں،

چُوں: **دَعْوَةٌ** و **دُعَاءٌ** دَراَصل **دُعَاوٌ** بُود، و **دَعَا** دَراَصل **دَعَوَ** بُود۔ واگر یا

جیسے: دَعْوَةٌ اور دُعَاءٌ اصل میں دُعَاوٌ تھا، اور دَعَا اصل میں دَعَوَ تھا، اور اگر یاء

واقِع شَوَد آں را ناقِص یائی یا مُعْتَلُّ اللّام یائی گویَند، چُوں: **رَمْیٌ** و

واقع ہو تو اس کو ناقص یائی یا معتل اللام یائی کہتے ہیں، جیسے: رَمْیٌ اور

**رَمٰی** دَراَصل رَمَیَ بُود۔ (مُعتَل بَد و حَرف را لَفِیف گویَند)۔ لَفِیف: آں را

رَمٰی اصل میں رَمَیَ تھا (معتل بدو حرف کو لفیف کہتے ہیں)۔ لفیف: اس کو

گویَند که دَرُو دو حَرفِ عِلَّت واقِع شَوَند۔ لَفِیف بَردو قِسم است:

کہتے ہیں جس میں دو حرفِ علت واقع ہوں۔ لفیف دو قسم پر ہے:

مَفرُوق و مَقرُون۔ لَفِیف مَفرُوق: آنست که دَر مُقابَله فا ولام کلِمه اُو

مفروق اور مقرون۔ لفیف مفروق: وہ ہے جس کے فاء اور لام کلمہ کے مقابلہ میں

حَرفِ عِلَّت واقِع شَوَد، چُون: **وَقٰی** و **وَقٰی** دَ راَصل **وَقَیَ** بُود۔ لَفِیف

حرف علت واقع ہو، جیسے: وَقٰی اور وَقٰی اصل میں وَقَیَ تھا۔ لفیف

مَقرُون: آنست که دَ ر مُقابَلَه عَین و لام کلِمه اُو حَرفِ عِلَّت واقِع شَوَد،

مقرون: وہ ہے جس کے عین اور لام کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علت واقع ہو،

چُون: **طَیٌّ** دَراَصل **طَوْیٌ** بُود وَ **طَوٰی** دَ راَصل **طَوَیَ** بُود۔ تَنبِیه: اَلِف

جیسے: طَیٌّ اصل میں طَوْیٌ تھا اور طَوٰی اصل میں طَوَیَ تھا۔ تنبیہ: الف

اگرچه حَرفِ عِلَّت است لیکِن اَلِف بِذاتِهٖ دَ ر مُعتَل واقِع نَشوَد وَگر اَلِف

اگرچہ حرفِ علت ہے لیکن الف ذاتی طور پر معتل میں واقع نہیں ہوتا اور اگر الف

واقِع شُد پَس اُو مُتَغیّر اَز واؤ یا یاء شَوَد، چُون: **قَالَ** و **دَعَا** دَ راَصل **قَوَلَ**

واقع ہو تو اس کو بدلا گیا ہوگا واؤ یا یاء سے، جیسے: قَالَ اور دَعَا اصل میں قَوَلَ

و **دَعَوَ** بُود، اِیں اَلِف مُتَغَیّر اَز واؤاست وَدر بَاعَ ورَمٰی اَلِف مُتَغیّر اَز یا

اور دَعَوَ تھے، یہ الف بدلا ہوا ہے واؤ سے اور بَاعَ اور رَمٰی میں الف بدلا ہوا ہے یاء سے،

است، که دَراَصل **بَیَعَ** و **رَمَیَ** بُودَند پَس اَزِیں وَجه مُعتَل واوی و مُعتَل

جو اصل میں بَیَعَ اور رَمَیَ تھے، تو اسی وجہ سے معتل واوی اور معتل

یائی گویَند مُعتَل اَلِفی نَگویَند، لیکِن نَزد نَحوِیاں مُعتَل فَقَط اُو را

| |
|---|
| یائی کہتے ہیں معتل الفی نہیں کہتے، مگر نحویوں کے نزدیک معتل صرف اس کو |
| گویَند که دَر مُقابَلَه لام کلِمه اُو حَرفِ عِلَّت بَوَد وَنَحوِیاں ظاہِر حال |
| کہتے ہیں جس کے لام کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علت ہو اور نحوی حضرات ظاہری حالت |
| را بِبِیَنند اگرچِه دَراَصل واؤ یا یاء باشَد لیکِن ظاہِرًا اگر اَلِف باشَد، |
| کو دیکھتے ہیں چاہے اصل میں واؤ یا یاء ہو، مگر ظاہری طور پر اگر الف ہو، |
| نَزد نَحوِیاں مُعتَل اَلِفی باشَد، چُوں: یَخشٰی نَزد نَحوِیاں مُعتَل اَلِفی |
| نحویوں کے نزدیک معتل الفی ہے، جیسے: یَخْشٰی نحویوں کے نزدیک معتل الفی |
| اسُت لیکِن نَزد صَرفِیاں مُعتَل یائی اسُت که دَراَصل یَخشَیُ بُود لیکِن مَہمُوز |
| ہے مگر صرفیوں کے نزدیک معتل یائی ہے کہ اصل میں یَخْشَیُ تھا لیکن مہموز، |
| و مِثال واوی و مِثال یائی واَجوَف واوی و اَجوَف یائی ومُضاعَف ثُلاثی |
| مثال واوی، مثال یائی، اجوف واوی، اجوف یائی، مضاعف ثلاثی |
| ومُضاعَف رُباعی ہَمَه نَزد نَحوِیاں صَحِیح اَند چُوں دَر آخِر اُو حَرفِ عِلَّت نَباشَد۔ |
| اور مضاعف رباعی تمام نحویوں کے نزدیک صحیح ہیں جبکہ اس کے آخر میں حرفِ علت نہ ہو۔ |

# شرح مقدمه میزان الصرف

فصل ۔ ۱

# علمِ صرف

## علمِ صرف کی تعریف:

علمِ صرف وہ علم ہے جس میں کلمات کے بنانے اوران کی اس تبدیلی کا بیان ہوتا ہے جو اِعراب وبِناء کے علاوہ ہو۔

## علمِ صرف کی وجہ تسمیہ:

اس علم کوعلمِ صرف اس لئے کہا جاتا ہے کیونکہ صرف کا معنٰی ہے پھیرنا اوراس علم میں ایک کلمہ کوپھیرکراس کی مختلف صورتیں بنانے کے طریقے بیان کئے جاتے ہیں۔

## علمِ صرف کا موضوع:



علمِ صرف کا موضوع کلمہ ہے صیغہ کی حیثیت سے (کہ کلمہ کا صیغہ اورشکل کون سی ہے)۔

## علمِ صرف کی غرض:

علمِ صرف کی غرض یہ ہے کہ انسان عربی کلمات کے تلفظ کے وقت ایسی لفظی غلطی سے بچ جائے جوصیغہ کے اعتبار سے واقع ہوتی ہے۔

## علمِ صرف کوعلمِ نحو سے پہلے پڑھنے کی وجہ:

صرفی حضرات مفردات سے بحث کرتے ہیں جبکہ نحوی حضرات مرکبات سے، مفرد طبعی طور پرمرکب سے پہلے ہوتا ہے اسی بناء پرعلمِ صرف کوعلمِ نحو سے پہلے پڑھتے ہیں۔

# سوالات

سوال نمبر۱: علمِ صرف کی تعریف اوروجہ تسمیہ بیان کریں۔

سوال نمبر۲: علمِ صرف کا موضوع اورغرض کیا ہے؟

فصل ۔ ۲

# لفظ اور اس کی اقسام

## لفظ کا معنیٰ:

لغت میں لفظ کا معنیٰ ہے پھینکنا۔

## لفظ کی تعریف:

لفظ اس چیز کو کہتے ہیں جس کا انسان تلفظ کر سکے۔

## لفظ کی اقسام:



لفظ کی تین قسمیں ہیں:

۱۔لفظ مہمل ۲۔لفظ مستعمل مفرد/کلمہ ۳۔لفظ مستعمل مرکب/کلام

## ۱۔لفظ مہمل:

لفظ مہمل وہ لفظ ہے جسے کسی معنیٰ کے لئے نہ بنایا گیا ہو جیسے جَسَقٌ اور تمام بے معنیٰ لاحقے جیسے ماءٌ واوٌ، طَعَامٌ شَعَامٌ اور پانی شانی میں واوٌ، شَعَامٌ اور شانی مہمل ہے۔

## ۲۔لفظ مستعمل مفرد/کلمہ:

وہ اکیلا لفظ جسے کسی ایک معنیٰ کیلئے بنایا گیا ہو جیسے خَـلَـقَ (اس نے پیدا کیا)، رَجُلٌ (آدمی) اور مِنْ (سے)۔

## ۳۔لفظ مستعمل مرکب رکلام:

وہ لفظ جو دو یا دو سے زیادہ مفرد کلموں سے حاصل ہو جیسے اَللّٰہُ یَعْلَمُ (اللہ جانتا ہے)، کَتَبَ غُلَامُ مُصْطَفٰی (غلام مصطفٰی نے لکھا) اور سَأَلَ حَمْزَۃُ عَبْدَاللّٰہِ (حمزہ نے عبداللہ سے سوال کیا)۔

# سوالات

سوال نمبر۱: لفظ کا لغوی معنٰی کیا ہے؟

سوال نمبر۲: جس کا انسان تلفظ کر سکے اسے کیا کہتے ہیں؟

سوال نمبر۳: لفظ کی کتنی اور کون کون سی قسمیں ہیں؟

سوال نمبر۳: کلمہ کسے کہتے ہیں اس کا دوسرا نام کیا ہے؟

سوال نمبر۴: لفظ مستعمل مفرد کی تعریف کریں اور بتائیں کہ اس کا دوسرا نام کیا ہے؟



# تمرینات

تمرین نمبر۱: درج ذیل میں سے لفظ مہمل بتائیں۔

(۱) کِتَابٌ شِتَابٌ (۲) بَابٌ وَابٌ (۳) قَلَمٌ شَلَمٌ

تمرین نمبر۲: کلمہ اور کلام کو الگ الگ کریں۔

(۱) مَکْتُوْبٌ (خط) (۲) بَیْتٌ (گھر) (۳) عَلِیٌّ مُؤَدِّبٌ (علی باادب ہے)

# فصل ۔۳

## سہ اقسام

### کلمہ/لفظ مستعمل مفرد کی اقسام:

کلمہ کی تین قسمیں ہیں:

۱۔اسم ۲۔فعل ۳۔حرف

☆کلمہ کی تین قسموں کو ''سہ اقسام'' کہا جاتا ہے۔

### ۱۔اسم:



اسم وہ کلمہ ہے جو مستقل معنٰی پر اپنے آپ دلالت کرے اور تین زمانوں (ماضی، حال، مستقبل) میں سے کسی ایک زمانے کے ساتھ ملا ہوا نہ ہو جیسے رَعْــــدٌ (گرج) صَبَاحَۃٌ (روشن اور چمکدار ہونا)

### ۲۔فعل:

فعل وہ کلمہ ہے جو مستقل معنٰی پر اپنے آپ دلالت کرے اور تینوں زمانوں میں سے کسی ایک زمانے کے ساتھ ملا ہوا ہو جیسے سَمِعَ (اس نے سن لیا)، یَخْلُقُ (وہ پیدا کرتا ہے) اور سَیَعْلَمُوْنَ (وہ عنقریب جان لیں گے)۔

### ۳۔حرف:

حرف وہ کلمہ ہے جو مستقل معنٰی پر اپنے آپ دلالت نہ کرے بلکہ کسی اور کلمہ کو ملانے کا محتاج ہو جیسے ذَھَبْتُ مِنَ الْبَصِیْرْفُوْرِ اِلَی الّلَاھُوْرِ (میں بصیر پور سے لاہور گیا) میں مِن اور اِلٰی

## اسم کی اقسام:

اسم کی تین قسمیں ہیں:

۱۔مصدر ۲۔مشتق ۳۔جامد

## ۱۔مصدر:

مصدر وہ اسم ہے جس سے کسی لفظ کو نکالا جاتا ہو اور فارسی معنٰی کے آخر میں ''دَن'' یا ''تَن'' ہو اور اردو معنٰی کے آخر میں ''نا'' ہو جیسے فَعْلٌ /کردن/کرنا، جُلُوسٌ /نشستن/بیٹھنا۔

## ۲۔مشتق:

مشتق وہ اسم یا فعل ہے جو بالواسطہ یا بلا واسطہ مصدر سے نکالا گیا ہو جیسے فَعْلٌ سے فَعَلَ، فَعَلَ سے یَفْعَلُ اور یَفْعَلُ سے فَاعِلٌ بنایا گیا ہے یعنی ماضی کو بلا واسطہ اور باقی افعال و اسماء کو بالواسطہ مصدر سے نکالا گیا ہے۔



## ۳۔جامد:

جامد وہ اسم ہے جو نہ تو کسی سے نکالا گیا ہو اور نہ ہی اس سے کوئی لفظ نکلے جیسے رَجُلٌ (آدمی)۔

## فعل کی اقسام (باعتبارِ زمانہ):

زمانے کے اعتبار سے فعل کی تین قسمیں ہیں:

۱۔ماضی ۲۔مضارع ۳۔امر

## ۱۔ماضی:

ماضی وہ فعل ہے جسے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کے پائے جانے کے لئے بنایا گیا ہو جیسے فَعَلَ (اس نے کیا)

## ۲۔مضارع:

مضارع وہ فعل ہے جسے موجودہ یا آنے والے زمانے میں کسی کام کے پائے جانے کیلئے بنایا گیا ہو جیسے یَفْعَلُ (وہ کرتا ہے یا وہ کرے گا)۔

## ۳۔امر:

امر وہ فعل ہے جو مخاطَب سے کسی کام کو طلب کرنے کیلئے بنایا گیا ہو جیسے اِفْعَلْ (تُو کر)

☆فعل کی اصل اقسام یہ تین ہیں باقی افعال مضارع سے بنائے جاتے ہیں۔

## فعل کی اقسام (باعتبارِ ضرورتِ مفعول بہ):

مفعول بہ کی ضرورت کے اعتبار سے فعل کی دو قسمیں ہیں:

۱۔فعل لازم ۲۔فعل متعدی



## ۱۔فعل لازم:

فعل لازم وہ فعل ہے جو صرف فاعل کے ملنے سے پوری بات ظاہر کرے، مفعول بہ کی اسے ضرورت نہ ہو جیسے کَرُمَ اَیَازُ (ایاز بزرگ ہوا)۔

## ۲۔فعل متعدی:

فعل متعدی وہ فعل ہے جس کو فاعل کے ساتھ ساتھ مفعول بہ کی بھی ضرورت ہو جیسے مَدَحَ عَبْدُاللَّطِیْفِ ثَقَلَیْنِ (عبدالطیف نے ثقلین کی تعریف کی)۔اکثر طور پر متعدی کا اردو ترجمہ کرتے وقت اس میں ”نے“ آتا ہے۔

## حرف کی اقسام:

حرف کی تین قسمیں ہیں:

۱۔تہجی رہجا ۲۔مبانی ۳۔معانی

## ۱۔تہجی رہجا:

جب حروف کو ان کے ناموں کے ساتھ شمار کیا جائے تو ان کو حروف ہجا کہتے ہیں جیسے ب (باء) اور ج (جیم)۔

## ۲۔مبانی:

جب حروف کلمہ کا جز ہوں تو ان کو حروف مبانی کہتے ہیں جیسے فَعَلَ ظَهِيْرٌ میں لام۔

## ۳۔معانی:

جب حروف معانی پر دلالت کریں تو ان کو حروفِ معانی کہتے ہیں جیسے مَرَرْتُ بِکَامْرَانَ (میں کامران کے پاس سے گزرا) میں باء الصاق پر دلالت کرتی ہے۔



''جس نے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہ وسلم کی اطاعت کی تو اس نے بڑی کامیابی حاصل کی''

[القرآن]

# سوالات

**سوال نمبر۱:** سہ اقسام سے کیا مراد ہے؟ وضاحت کریں۔

**سوال نمبر۲:** اسم کی کتنی قسمیں ہیں؟ ہر ایک کی تعریف کریں۔

**سوال نمبر۳:** ماضی، مضارع اور امر کی تعریفات مع امثلہ بیان کریں؟

**سوال نمبر۴:** حرف کسے کہتے ہیں؟ اس کی کتنی اور کون کون سی قسمیں ہیں؟

# تمرینات

**تمرین نمبر۱:** اسم، فعل اور حرف الگ الگ کریں۔

(۱) ذَهَبَ مُحْسِنٌ وَّ طَيِّبٌ اِلَى السُّوْقِ (محسن اور طیب بازار کی طرف گئے)

(۲) اَدْرُسُ فِيْ الْجَامِعَةِ الْهُجْوَيْرِيَّةِ (میں جامعہ ہجویریہ میں پڑھتا ہوں)

(۳) يَحْضُرُ شَهْزِيْبُ قَبْلَ فَارُوْقٍ (شاہزیب، فاروق سے پہلے حاضر ہوتا ہے)



(۴) رَأَيْتُ جَعْفَرًا فِيْ جَعْفَرٍ عَلٰى جَعْفَرٍ يَأْكُلُ جَعْفَرًا

(میں نے جعفر (نہر) میں جعفر (گدھے) پر جعفر (آدمی) کو دیکھا کہ وہ جعفر (خربوزہ) کھا رہا ہے)

**تمرین نمبر۲:** مصدر، مشتق اور جامد کی نشاندہی کریں۔

(۱) اَلْهَرْبُ (بھاگنا) (۲) عَالِمٌ (جاننے والا) (۳) بَابٌ (دروازہ)

**تمرین نمبر۳:** ماضی، مضارع اور امر کی نشاندہی کریں۔

(۱) سَقَطَ (وہ گرا) (۲) اِعْلَمْ (تو جان) (۳) يَشْهَدُ (وہ گواہی دیتا ہے)

**تمرین نمبر۴:** درج ذیل صورتوں میں ''ک'' حرف کی کون سی قسم ہے؟

(۱) اَلرَّكْضُ (ٹھوکر کھانا) (۲) كَالسَّمَاءِ (آسمان کی طرح) (۳) ك (کاف)

فصل ۔۴

# وزن اور حرکات

## میزان:

میزان کا لغوی معنٰی ہے وزن کرنے کا آلہ یعنی ترازو۔

اصطلاح میں میزان سے وہ حروف مراد ہیں جن سے کلماتِ عرب کا موازنہ اور مقابلہ کیا جائے تاکہ حروفِ اصلیہ اور زائدہ کے درمیان فرق ہو جائے جیسے نَصَرَ بروزن فَعَلَ میں فَعَلَ میزان ہے۔ لہٰذا میزان کلامِ عرب میں فاء، عین اور لام ہے۔

میزان کو موزون بہ اور وزن بھی کہتے ہیں۔

## موزون:



جس کلمہ کے حروف کو فاء، عین اور لام کلمہ کے مقابلہ میں لائیں اس کو موزون کہتے ہیں جیسے نَصَرَ بروزن فَعَلَ میں نَصَرَ موزون ہے۔

[امام الصرف علامہ محمد ہاشم علی نوری، فصلِ خدائی شرح صرف بہائی، ص ۱۹]

☆ ''موزون'' میں جو حرف ''وزن'' کے فاء کے مقابلہ میں آئے اسے فاء کلمہ، جو عین کے مقابلے میں آئے اسے عین کلمہ اور جو لام کے مقابلے میں آئے اسے لام کلمہ کہتے ہیں۔

## وزن کی اقسام:

وزن کی تین قسمیں ہیں:

۱۔ وزنِ صرفی ۲۔ وزنِ صوری ۳۔ وزنِ عروضی

## ۱۔ وزنِ صرفی:

وہ وزن ہے کہ جس میں حروفِ اصلیہ کے مقابل حروف اصلیہ ہوں، حروفِ زائدہ

کے مقابل حروف زائدہ ہوں، ساکن کے مقابل ساکن ہو، متحرک کے مقابل متحرک ہو اور حرکات خصوصیہ کے مقابل حرکاتِ خصوصیہ ہوں جیسے مَسَاجِدُ بروزن مَفَاعِلُ۔

## ۲۔وزنِ صوری:

وہ وزن ہے کہ جس میں ساکن کے مقابل ساکن ہو، متحرک کے مقابل متحرک ہو اور حرکات خصوصیہ کے مقابل حرکاتِ خصوصیہ ہوں جیسے صَوَاعِقُ بروزن مَفَاعِلُ اور جیسے وَھُوَ بروزن فَعُلَ۔

## ۳۔وزنِ عروضی:

وہ وزن ہے کہ جس میں ساکن کے مقابل ساکن ہو اور متحرک کے مقابل متحرک ہو جیسے نَعِیْمٌ بروزن فَعُوْلٌ اور یَا دَائِمِیْ بروزن مُسْتَفْعِلُنْ۔

## حروفِ اصلیہ:



جو حروف فاء عین اور لام کے مقابلہ میں ہوں وہ اصلیہ ہیں جیسے نَصَرَ بروزن فَعَلَ میں تمام حروف اصلیہ ہیں اور یَسْمَعُوْنَ بروزن یَفْعَلُوْنَ میں تین حروف سین، میم، عین اصلیہ ہیں۔

حروفِ اصلیہ ہی کو اس کلمہ کا مادہ کہتے ہیں مثلاً نَاصِرٌ اور مَنْصُوْرٌ کے اصلی حروف نون، صاد اور راء ہیں یہی حروف نَاصِرٌ اور مَنْصُوْرٌ کا مادہ ہیں۔

[امام الصّرف والنّحو محمد ہاشم علی نوری، فضلِ خدائی شرح صرف بہائی، ص۲۲]

## حروفِ زائدہ:

جو حروف فاء عین اور لام کے مقابلہ میں نہ ہوں وہ زائدہ ہیں جیسے اَفْـــلَـــحَ بروزن اَفْعَلَ میں ہمزہ زائدہ ہے اور اِقْتَرَبَ بروزن اِفْتَعَلَ میں ہمزہ اور تاء حروفِ زائدہ ہیں۔

## حروفِ اصلیہ اور زائدہ کی پہچان کے طریقے:

حروفِ اصلیہ اور زائدہ میں فرق کرنے کے کئی طریقے ہیں ان میں سے چند درج ذیل ہیں:

### طریقہ نمبر۱:

ف ع ل کے ساتھ وزن کرنے سے جو حروف ف ع ل کے مقابلہ میں ہوں وہ اصلی ہوں گے جیسے نَصَرَ بروزن فَعَلَ میں ن ص ر، ف ع ل کے مقابلہ میں ہیں لہٰذا نَصَرَ کے تمام حروف اصلی ہیں اور جو حروف ف ع ل کے مقابلہ میں نہ ہوں وہ زائد ہوں گے جیسے نَاصِرٌ (ن ا ص ر) بروزن فَاعِلٌ (ف ا ع ل) میں نَاصِرٌ کا الف، ف ع ل کے مقابلہ میں نہیں بلکہ الف کے مقابلہ میں ہے لہٰذا الف زائدہ ہے۔

### طریقہ نمبر۲:



جو حروف پوری گردان میں موجود ہوں وہ اصلی ہیں جیسے نَصَرَ یَنْصُرُ نَاصِرٌ مَنْصُوْرٌ وغیرہ تمام کلمات میں ن ص ر موجود ہیں لہٰذا یہ اصلی ہیں اور جو حروف گردان کے کسی کلمہ میں موجود ہوں اور کسی میں نہ ہوں جیسے یَنْصُرُ کی یاء نَصَرَ نَاصِرٌ مَنْصُوْرٌ میں موجود نہیں لہٰذا یَنْصُرُ میں یاء زائدہ ہے۔

### طریقہ نمبر۳:

حروفِ زائدہ دس ہیں۔ یاد کرنے میں آسانی کے لئے ان کے مختلف مجموعے بنائے گئے ہیں جیسے اَلْیَوْمَ تَنْسَاہُ (آج کے دن تو اسے بھولے گا)، سَأَلْتُمُوْنِیْھَا (تم نے مجھ سے اس کے بارے پوچھا) اور اَمَانٌ وَّتَسْھِیْلٌ (بے خوف ہونا ہے اور آسانی کرنا ہے) وغیرہ۔ یہ دس حروف حروفِ اصلیہ بھی ہوسکتے ہیں لیکن حروفِ اصلیہ ان کے علاوہ بھی ہیں جبکہ حروفِ زائدہ یہی دس ہیں لہٰذا کلمہ میں اگر کوئی حرف زائد ہوگا تو وہ ان دس حروف میں سے ہی ہوگا جیسے یَنْصُرُ کی یاء، نَاصِرٌ کا الف اور مَنْصَرٌ کا میم "الیوم تنساہ" میں موجود

ہے۔مگر زیادتی اگر تکرارِعین یا تکرارِلام سے ہوتو وہ زائد حرف الیوم تنساہ کے حروف کے علاوہ بھی ہوسکتا ہے جیسے صَرَّفَ کی راء اور جَلْبَبَ کی باء۔

## طریقہ نمبر۴:

اوّل کلمہ میں اکثر ہمزہ اور میم زائدہ واقع ہوتے ہیں لہٰذا اَکْرَمَ میں ہمزہ اور مَدْیَنَ میں میم زائدہ ہیں جبکہ اَکْرَمَ میں میم اور مَدْیَنَ میں یاء اصلی ہیں۔

[ماخوذ از فضلِ خدائی شرح صرف بہائی ،ص۲۲]

## حرکات کی اقسام:

حرکات کی تین اقسام ہیں:

۱۔حرکاتِ اعرابیہ ۲۔حرکاتِ بنائیہ ۳۔حرکاتِ مشترکہ

## ۱۔حرکاتِ اعرابیہ:

معرب پر داخل ہونے والی حرکات،رفع (پیش)،نصب (زبر)اور جر(زیر)

## ۲۔حرکاتِ بنائیہ:

مبنی پر داخل ہونے والی حرکات،ضم (پیش)،فتح (زبر)اور کسر (زیر)۔

## ۳۔حرکاتِ مشترکہ:

معرب اور مبنی دونوں پر داخل ہونے والی حرکات،ضمہ (پیش)،فتحہ (زبر)اور کسرہ (زیر)۔

## معرب:

جس کا آخر عوامل کے بدلنے سے بدل جائے جیسے جَاءَ عَبْدُالرَّزَّاقِ، رَأَیْتُ عَبْدَالرَّزَّاقِ اور مَرَرْتُ بِعَبْدِالرَّزَّاقِ میں لفظِ عَبْد

## مبنی :

جس کا آخر عوامل کے بدلنے سے نہ بدلے جیسے جَـاءَ هٰـؤُلَاءِ (آئے وہ لوگ)، رَأَيْتُ هٰؤُلَاءِ (میں نے ان لوگوں کو دیکھا) اور مَرَرْتُ بِهٰؤُلَاءِ (میں ان لوگوں کے پاس سے گزرا) میں لفظِ هٰؤُلَاءِ۔ [شیخ الحدیث علامہ عبدالرزاق بھترالوی، حاشیہ میزان الصّرف، ص۶]

# سوالات

**سوال نمبرا:** میزان کسے کہتے ہیں؟ نیز حروفِ اصلیہ وزائدہ کی تعریف کریں۔
**سوال نمبر۲:** وزن کی کتنی قسمیں ہیں؟ ہر ایک کی تعریف کریں۔
**سوال نمبر۳:** حرکات کی کتنی اور کون کونسی قسمیں ہیں؟
**سوال نمبر۴:** معرب اور مبنی میں کیا فرق ہے؟

# تمرینات

**تمرین نمبرا:** حروفِ اصلیہ اور زائدہ الگ کریں۔ 

(۱) اَلـرَّبْطُ (ملانا) (۲) اِسْتِغْفَارٌ (بخشش طلب کرنا) (۳) مَفْتُوحٌ (کھولا ہوا)
(۴) اُكْتُبْ (لکھ) (۵) مُصَيْطِرٌ (مقرر ہونے والا) (۶) اَلْعِبَادَةُ (عبادت کرنا)
(۷) مُدَّثِّرٌ (کمبل اوڑھنے والا) (۸) مُنْهَدَمٌ (گرنے کی جگہ) (۹) اَرْشَدُ (بہت ہدایت والا)
(۱۰) اَلْهَرْبُ (بھاگنا) (۱۱) عَالِمٌ (جاننے والا) (۱۲) مَخْدُومٌ (خدمت کیا گیا)
(۱۳) سَقَطَ (وہ گرا) (۱۴) اِعْلَمْ (تو جان) (۱۵) يَشْهَدُ (وہ گواہی دیتا ہے)

**تمرین نمبر۲:** وزن کریں۔

(۱) نَصْرٌ (مدد کرنا) (۲) اِسْتِغْفَارٌ (بخشش طلب کرنا) (۳) مَفْتُوحٌ (کھولا ہوا)
(۴) كَاتِبٌ (لکھنے والا) (۵) اَحْمَدُ (بہت زیادہ حمد کرنے والا) (۶) خُبْزٌ (روٹی)
(۷) دَخَلَ (وہ داخل ہوا) (۸) اَعْرِفُ (میں پہچانتا ہوں) (۹) اِعْلَمْ (تو جان)

# فصل ۔ ۵

## شش اقسام

کلمہ کی شش اقسام یہ ہیں:

۱۔ثلاثی مجرد ۲۔ثلاثی مزید فیہ

۳۔رباعی مجرد ۴۔رباعی مزید فیہ

۵۔خماسی مجرد ۶۔خماسی مزید فیہ

اسم ثلاثی، رباعی اور خماسی ہوتا ہے جبکہ **فعل** صرف ثلاثی اور رباعی ہوتا ہے خماسی نہیں ہوتا لہٰذا

فعل کی چار قسمیں ہیں:

۱۔ثلاثی مجرد  ۲۔ثلاثی مزید فیہ

۳۔رباعی مجرد ۴۔رباعی مزید فیہ

اسم کی چھ قسمیں ہیں:

۱۔ثلاثی مجرد ۲۔ثلاثی مزید فیہ

۳۔رباعی مجرد ۴۔رباعی مزید فیہ

۵۔خماسی مجرد ۶۔خماسی مزید فیہ

### سہ اقسامِ مجرد و مزید فیہ:

کلمہ کی شش اقسام کو میزان الصرف کے مقدمہ میں سہ اقسامِ مجرد و مزید فیہ کے عنوان سے ذکر کیا گیا ہے۔

## مجرد:

وہ کلمہ (اسم یا فعل) جس میں صرف حروفِ اصلیہ ہوں کوئی حرف زائد نہ ہو۔

## مزید فیہ:

وہ کلمہ (اسم یا فعل) جس میں حروفِ زائدہ بھی ہوں، یعنی حروفِ اصلیہ اور زائدہ دونوں ہوں۔

## مجرد و مزید فیہ کی اقسام:

مجرد اور مزید فیہ میں سے ہر ایک کی تین تین قسمیں ہیں:

۱۔ثلاثی ۲۔رباعی ۳۔خماسی

## ۱۔ثلاثی:

وہ اسم یا فعل ہے جس میں فاء، عین اور لام کے مقابلہ میں تین حروف اصلی ہوں۔



## ثلاثی کی اقسام:

ثلاثی کی دو قسمیں ہیں:

الف۔ثلاثی مجرد ب۔ثلاثی مزید فیہ

## الف۔ثلاثی مجرد:

وہ اسم یا فعل ہے جس میں فاء، عین اور لام کے مقابلہ میں صرف تین حروف اصلی ہوں اور کوئی حرف زائد نہ ہو جیسے سَمِعَ بروزن فَعِلَ۔

## ب۔ثلاثی مزید فیہ:

وہ اسم یا فعل ہے جس میں فاء، عین اور لام کے مقابلہ میں تین حروف اصلی ہوں اور کوئی حرف زائد بھی ہو جیسے اَرْسَلَ بروزن اَفْعَلَ۔

## ۲۔رباعی:

وہ اسم یا فعل ہے جس میں فاء، عین اور دو لام کے مقابلہ میں چار حروف اصلی ہوں۔

## رباعی کی اقسام:

رباعی کی دو قسمیں ہیں:

الف۔رباعی مجرد ب۔رباعی مزید فیہ/منشعب

## الف۔رباعی مجرد:

وہ اسم یا فعل ہے جس میں فاء، عین اور دو لام کے مقابلہ میں صرف چار حروف اصلی ہوں اور کوئی حرف زائد نہ ہو جیسے بُعْثِرَ بروزن فُعْلِلَ۔

## ب۔رباعی مزید فیہ/منشعب: 

وہ اسم یا فعل ہے جس میں فاء، عین اور دو لام کے مقابلہ میں چار حروف اصلی ہوں اور کوئی حرف زائد بھی ہو جیسے تَدَحْرَجَ بروزن تَفَعْلَلَ ۔

## ۳۔خماسی:

وہ اسم ہے کہ جس میں فاء، عین اور تین لام کے مقابلہ میں پانچ حروف اصلی ہوں۔

## خماسی کی اقسام:

خماسی کی دو قسمیں ہیں:

الف۔خماسی مجرد ب۔خماسی مزید فیہ

## الف۔خماسی مجرد:

وہ اسم ہے جس میں فاء، عین اور تین لام کے مقابلہ میں صرف پانچ حروف اصلی ہوں اور کوئی حرف زائد نہ ہو جیسے جَحْمَرِشٌ (بہت بوڑھی عورت) بروزن فَعْلَلِلٌ۔

## ب۔خماسی مزید فیہ:

وہ اسم ہے جس میں فاء، عین اور تین لام کے مقابلہ میں پانچ حروف اصلی ہوں اور کوئی حرف زائد بھی ہو جیسے خَنْدَرِيْسٌ (پرانی شراب) بروزن فَعْلَلِيْلٌ۔

# سوالات

**سوال نمبرا:** شش اقسام سے کیا مراد ہے؟ وضاحت کریں۔

**سوال نمبر۲:** سہ اقسامِ مجرد ومزید فیہ کسے کہتے ہیں؟ نیز مجرد اور مزید فیہ کی تعریف کریں۔

**سوال نمبر۳:** ثلاثی، رباعی اور خماسی کسے کہتے ہیں؟

# تمرینات

**تمرین نمبرا:** شش اقسام میں سے کیا ہے؟

(۱) سِرَاجٌ (چراغ) (۲) زَلْزَلَ (اس نے ہلایا) (۳) عُنُقٌ (گردن)

(۴) ثَعْلَبٌ (لومڑی) (۵) كِتَابٌ (کتاب) (۶) دِرْهَمٌ (سکّہ)

(۷) نَدِيْمٌ (ساتھی) (۸) قِنْدِيْلٌ (لالٹین) (۹) قِرْطَعْبٌ (تھوڑی سی چیز)

**تمرین نمبر۲:** بتائیے کہ:

(۱) ''مجرد'' مجرد ہے یا مزید فیہ؟

(۲) 'ثلاثی'' ثلاثی ہے یا رباعی، یا خماسی؟

(۳) 'خماسی'' مجرد ہے یا مزید فیہ؟

# فصل ۔ ۶

## ہفت اقسام

جتنے بھی اسماء وافعال ہیں وہ اِن سات قسموں سے باہر نہیں ہیں:

۱۔صحیح ۲۔مہموز ۳۔مضاعف ۴۔مثال

۵۔اجوف ۶۔ناقص ۷۔لفیف

☆ کلمہ کی یہ سات قسمیں اس شعر میں موجود ہیں:

صحیح است و مثال است و مضاعف

لفیف و ناقص و مہموز و اجوف

## چہار اقسام:



بعض حضرات ہفت اقسام (سات قسموں) کی بجائے پہلے چہار اقسام (چار قسمیں) بناتے ہیں:

۱۔صحیح ۲۔مہموز ۳۔مضاعف ۴۔معتل

پھر معتل کی دو قسمیں بناتے ہیں:

۱۔معتل بیک حرف ۲۔معتل بدو حرف

پھر معتل بیک حرف کی تین قسمیں بناتے ہیں:

۱۔معتلّ الفاء ۲۔معتلّ العین ۳۔معتلّ اللاّم

اور معتل بدو حرف کی دو قسمیں بناتے ہیں:

۱۔لفیف مفروق ۲۔لفیف مقرون

## تعریفاتِ چہار اقسام:

### 1﴾ صحیح:

وہ کلمہ ہے جس کے حروفِ اصلیہ یعنی فاء، عین اور لام کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت، ہمزہ اور ایک ہی جنس کے دو حرف نہ ہوں جیسے ضَرْبٌ اور ضَرَبَ ۔

ضَارِبٌ ، یَضْرِبُ اور ضُوَیْرِبٌ میں اگرچہ حرفِ علت ہے لیکن فاء، عین اور لام کلمہ میں نہیں ہے لہذا یہ صحیح ہے۔

### 2﴾ مہموز:

وہ کلمہ ہے جس کے حروفِ اصلیہ یعنی فاء، عین یا لام کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو۔

### مہموز کی اقسام:



مہموز کی تین قسمیں ہیں:

۱۔مہموز الفاء ۲۔مہموز العین ۳۔مہموز اللام

### ۱۔مہموز الفاء:

وہ کلمہ ہے جس کے فاء کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو جیسے اَمْرٌ اور اَمَرَ ۔

### ۲۔مہموز العین:

وہ کلمہ ہے جس کے عین کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو جیسے سُؤْلٌ اور سَأَلَ۔

### ۳۔مہموز اللّام:

وہ کلمہ ہے جس کے لام کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو جیسے قَرْءٌ اور قَرَءَ

## 3 مضاعف:

وہ کلمہ ہے جس کے حروفِ اصلیہ یعنی فاء، عین اور لام کلمہ کے مقابلہ میں دو حرف ایک جنس کے ہوں۔

## مضاعف کی اقسام:

مضاعف کی دو قسمیں ہیں:

۱۔مضاعف ثلاثی ۲۔مضاعف رباعی

## ۱۔مضاعف ثلاثی:

وہ کلمہ ہے جس کے عین اور لام کلمہ کے مقابلہ میں دو حرف ایک جنس کے ہوں جیسے مَدٌّ اصل میں مَدْدٌ تھا اور مَدَّ اصل میں مَدَدَ تھا۔

## ۲۔مضاعف رباعی:



وہ کلمہ ہے جس کے فاء کلمہ اور پہلے لام یا عین کلمہ اور دوسرے لام کے مقابلہ میں دو حرف ایک جنس کے ہوں جیسے زِلْزَالٌ اور زَلْزَلَ۔

## 4 معتلّ:

وہ کلمہ ہے جس کے حروفِ اصلیہ یعنی فاء، عین یا لام کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت ہو۔

## معتلّ کی اقسام:

معتلّ کی دو قسمیں ہیں:

{۱} معتلّ بیک حرف {۲} معتلّ بدو حرف

## {۱} معتلّ بیک حرف:

وہ کلمہ ہے جس کے حروفِ اصلیہ یعنی فاء، عین یا لام کلمہ کے مقابلہ میں صرف ایک حرفِ علّت ہو۔

## معتلّ بیک حرف کی اقسام:

معتلّ بیک حرف کی تین قسمیں ہیں:

[۱]معتلّ الفاء/مثال [۲]معتلّ العین/اجوف [۳]معتلّ اللام/ناقص

## [۱]معتلّ الفاء/مثال:

وہ کلمہ ہے جس کے فاء کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت ہو۔

## معتلّ الفاء/مثال کی اقسام:

معتلّ الفاء/مثال کی دو قسمیں ہیں:

۱۔معتلّ الفاء واوی/مثال واوی ۲۔معتلّ الفاء یائی/مثال یائی

## ۱۔معتلّ الفاء واوی/مثال واوی:



وہ کلمہ ہے جس کے فاء کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت واؤ ہو جیسے وَعْدٌ اور وَعَدَ۔

## ۲۔معتلّ الفاء یائی/مثال یائی:

وہ کلمہ ہے جس کے فاء کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت یاء ہو جیسے یُسْرٌ اور یَسَرَ۔

## [۲]معتلّ العین/اجوف:

وہ کلمہ ہے جس کے عین کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت ہو۔

## معتلّ العین/اجوف کی اقسام:

معتلّ العین/اجوف کی دو قسمیں ہیں:

۱۔معتلّ العین واوی/اجوف واوی ۲۔معتلّ العین یائی/اجوف یائی

## ا۔معتلّ العین واوی/اجوف واوی:

وہ کلمہ ہے جس کے عین کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت واؤ ہو جیسے قَوْلٌ اور قَالَ جو اصل میں قَوَلَ تھا۔

## ۲۔معتلّ العین یائی/اجوف یائی:

وہ کلمہ ہے جس کے عین کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت یاء ہو جیسے بَیْعٌ اور بَاعَ جو اصل میں بَیَعَ تھا۔

## [۳] معتلّ اللّام/ناقص:

وہ کلمہ ہے جس کے لام کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت ہو۔

## معتلّ اللّام/ناقص کی اقسام:



معتلّ اللّام/ناقص کی دو قسمیں ہیں:

ا۔معتلّ اللّام واوی/ناقص واوی ۲۔معتلّ اللّام یائی/ناقص یائی

## ا۔معتلّ اللّام واوی/ناقص واوی:

وہ کلمہ ہے جس کے لام کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت واؤ ہو جیسے دَعْوَۃٌ، دُعَاءٌ جو اصل میں دُعَاوٌ تھا اور دَعَا جو اصل میں دَعَوَ تھا۔

## ۲۔معتلّ اللّام یائی/ناقص یائی:

وہ کلمہ ہے جس کے لام کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت یاء ہو جیسے رَمْیٌ اور رَمٰی جو اصل میں رَمَیَ تھا۔

## {۲} معتلّ بدو حرف/لفیف:

وہ کلمہ ہے جس کے حروفِ اصلیہ یعنی فاء، عین یا لام کلمہ کے مقابلہ میں دو حرفِ علت ہوں۔

## معتلّ بدو حرف/لفیف کی اقسام:

معتلّ بدو حرف/لفیف کی دو قسمیں ہیں:

۱۔لفیف مفروق ۲۔لفیف مقرون

### ۱۔لفیف مفروق:

وہ کلمہ ہے جس کے فاء اور لام کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت ہو جیسے وَقِیٌ اور وَقٰی جو اصل میں وَقَیَ تھا۔

### ۲۔لفیف مقرون:

وہ کلمہ ہے جس کے عین اور لام کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت ہو جیسے طَیٌّ جو اصل میں طَوْیٌ تھا اور طَوٰی جو اصل میں طَوَیَ تھا۔

# تنبیہ

### معتلّ الفی:

الف اگرچہ حرفِ علّت ہے لیکن الف بذاتِ خود معتلّ میں واقع نہیں ہوتا اگر الف ہو تو وہ واؤ یا یاء سے بدلا ہوتا ہے جیسے قَالَ اور دَعَا اصل میں قَوَلَ اور دَعَوَ تھے، یہاں الف واؤ سے بدلا ہوا ہے۔ اور بَاعَ اور رَمٰی اصل میں بَیَعَ اور رَمَیَ تھے، اِن میں الف یاء سے بدلا ہوا ہے اسی لئے معتلّ واوی اور معتلّ یائی کہتے ہیں معتلّ الفی نہیں کہتے۔

## نحویوں کے نزدیک صحیح کی تعریف:

نحویوں کے نزدیک صحیح صرف وہ ہے جس کے آخر میں حرفِ علّت نہ ہو لہٰذا ان کے نزدیک مہموز، مضاعف، مثال اور اجوف سب صحیح ہیں۔

## نحویوں کے نزدیک معتلّ کی تعریف:

نحویوں کے نزدیک معتل صرف اسے کہتے ہیں جس کے لام کلمہ کے مقابلہ میں حرفِ علّت ہو۔

نحوی حضرات ظاہری حالت کو دیکھتے ہیں اگر چہ اصل میں واؤ یا یاء ہو۔ ظاہری طور پر الف ہو تو نحویوں کے نزدیک معتلّ الفی ہوگا جیسے یَخْشٰی البتہ صرفیوں کے نزدیک یہ معتلّ یائی ہے کیونکہ یَخْشٰی اصل میں یَخْشَیُ تھا اسی طرح مہموز، مثال واوی، مثال یائی، اجوف واوی، اجوف یائی، مضاعف ثلاثی اور مضاعف رباعی جب ان کے آخر میں حرفِ علّت نہ ہو تو یہ سب نحویوں کے نزدیک صحیح ہیں۔



''اللہ تعالیٰ اس آدمی کو شاداب رکھے جس نے
میری کوئی حدیث سنی، اسے یاد رکھا اور دوسروں تک پہنچایا''

[الحدیث]



چہار اقسام / ہفت اقسام
حرف علت
دوحروف ایک جنس کے
ہمزہ
نہ حرفِ علّت، نہ ہمزہ نہ دوحرف ایک جنس کے
معتل
مضاعف
مہموز
صحیح
دو
ایک
بدوحرف
بیک حرف
فاءولام کلمہ
عین ولام کلمہ
لام کلمہ
عین کلمہ
فاءکلمہ
ناقص
اجوف
مثال
واوٗ
یاء
فاءولامِ اول / عین ولام ثانی
عین ولام کلمہ
لام کلمہ
عین کلمہ
فاءکلمہ
لفیف مفروق
لفیف مقرون
ناقص واوی
ناقص یائی
اجوف واوی
اجوف یائی
مثال واوی
مثال یائی
مضاعف رباعی
مضاعف ثلاثی
مہموز اللام
مہموز العین
مہموز الفاء

# سوالات

**سوال نمبر۱:** ہفت اقسام اور چہار اقسام سے کیا مراد ہے؟

**سوال نمبر۲:** صرفیوں اور نحویوں کے نزدیک صحیح کسے کہتے ہیں؟

**سوال نمبر۳:** مہموز کسے کہتے ہیں؟ اسکی کتنی اقسام ہیں؟ ہر ایک کی تعریف کریں۔

**سوال نمبر۴:** مضاعف کسے کہتے ہیں؟ اسکی کتنی اقسام ہیں؟ ہر ایک کی تعریف کریں۔

**سوال نمبر۵:** معتل بیک حرف کسے کہتے ہیں؟ اسکی کتنی اقسام ہیں؟

**سوال نمبر۶:** لفیف مفروق اور لفیف مقرون میں کیا فرق ہے؟

# تمرینات

**تمرین نمبر۱:** ہفت اقسام میں سے کیا ہے؟

(۱) سِرَاجٌ (چراغ) (۲) زَلْزَلَ (اس نے ہلایا) (۳) عُنُقٌ (گردن)



(۴) صَوْمٌ (روزہ رکھنا) (۵) غَرْغَرَةٌ (غرغرہ کرنا) (۶) رَأْسٌ (سر)

(۷) عَفْوٌ (معاف کرنا) (۸) جَوَّادٌ (بڑا سخی) (۹) وَلْیٌ (قریب ہونا)

**تمرین نمبر۲:** بتائیے کہ:

(۱) کیا ''صحیح'' صحیح ہے؟ (۲) کیا ''مضاعف'' مضاعف ہے؟

(۳) کیا ''صحیح'' مضاعف ہے؟ (۴) کیا ''مضاعف'' صحیح ہے؟

(۵) کیا ''اجوف'' اجوف ہے؟ (۶) کیا ''لفیف'' مضاعف ہے؟

(۷) کیا ''مہموز'' ناقص ہے؟ (۸) کیا ''ناقص'' مہموز ہے؟

فصل ۔ ۷

# حروفِ علّت

حروفِ علّت تین ہیں:

۱۔ واؤ ۲۔ الف ۳۔ یاء

ان کا مجموعہ وای ہے۔

## حروفِ علّت کی وجہ تسمیہ:

ان حروف کو حروفِ علّت کہنے کی تین وجوہات ہیں:

۱۔ یہ حروف تکلیف کے وقت مریض کے منہ سے صادر ہوتے ہیں۔

۲۔ بیماری کی طرح یہ حروف بدلتے رہتے ہیں۔

۳۔ بیمار کی طرح یہ حروف کمزور ہوتے ہیں۔



## سوالات

سوال نمبر۱: حروفِ علّت کتنے ہیں اور کون کونسے؟

سوال نمبر۲: حرِوف علّت کو حروفِ علّت کیوں کہتے ہیں؟

## تمرینات

تمرین نمبر۱: قَالَ یَقُوْلُ اور بَاعَ یَبِیْعُ میں حرف علت کونسا ہے؟

تمرین نمبر۲: أَمَرَ یَأْمُرُ اور قَرَءَ یَقْرَءُ میں کوئی حرفِ علّت ہے یا نہیں؟

# متن و ترجمہ میزان الصرف

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان نہایت رحمت والا

| اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ، وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ، وَالصَّلٰوۃُ |
|---|
| تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے، اور اچھا انجام متقی لوگوں کے لئے ہے، اور درود پاک |
| عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ |
| اس کے رسول محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم پر اور آپ کی تمام آل اور اصحاب پر۔ |
| بِداں ـــ اَسْعَدَکَ اللّٰہُ تَعَالٰی فِیْ الدَّارَیْنِ ـــ کہ جُملہ اَفعالِ مُتَصَرِّفہ |
| تُو جان..اللہ تعالیٰ تجھے دونوں جہانوں میں سعادت مند بنائے! تمام گردان ہونے والے افعال |
| بَر سِہ گونَہ اسْت: ماضی ومُستقبل وحال، وَہَرچہ جُزاِیں سہ چِیزاسْت |
| تین قسم پر ہیں: ماضی، مستقبل اور حال، اور جو کچھ ان تین چیزوں کے علاوہ ہے |
| مُتَفَرّع اسْت ہَم اَزِیں سہ، اَمّا ماضی فِعلے را گویَند کہ بَزمانہ گُذِشتَہ |
| وہ نکلا ہے انہی تینوں سے، بہرحال ''ماضی'' اس فعل کو کہتے ہیں جس کا گزرے ہوئے زمانے کے ساتھ |
| تَعَلُّق دارَد، وَآخِرِ اُو مَبنی باشَد بَر فَتحہ **قَلَّتْ حُرُوْفُہٗ اَوْکَثُرَتْ** |
| تعلق ہو، اور اس کا آخر فتحہ پر مبنی ہو، (چاہے) اس کے حروف کم ہوں یا زیادہ |

مَـگر بَعارض، چُوں: **فَـعَـلَ فَعِلَ فَعُلَ فَعْلَلَ** چُوں: **ضَـرَبَ سَمِعَ كَرُمَ بَعْثَرَ**۔

لیکن کسی مجبوری کی وجہ سے (فعل ماضی کا آخرمبنی برفتحہ نہیں ہوتا)، مثلاً فَعَلَ فَعِلَ فَعُلَ فَعْلَلَ جیسے: ضَرَبَ سَمِعَ كَرُمَ بَعْثَرَ۔

اَمَّـا مُستَقبِل فِعلے را گویَند که بَزمانه آئنده تَعَلُّق دارَد، وآخِرِ اُو

بہرحال ''مستقبل''، اس فعل کو کہتے ہیں جس کا تعلق آنے والے زمانے کے ساتھ ہو، اور اس کا آخر

مَـرفُـوع بـاشَد مگر بعارض، چُوں: **يَـفْـعِـلُ يَـفْـعَلُ يَفْعُلُ يُمفَعْلِلُ** چوں:

مرفوع ہوتا ہے لیکن کسی عارضے کی وجہ سے (مرفوع نہیں ہوتا) مثلاً: يَـفْـعِلُ يَفْعَلُ يَفْعُلُ يُفَعْلِلُ جیسے:

**يَضْرِبُ يَسْمَعُ يَكْرُمُ يُبَعْثِرُ**۔ اَمَّا حال فعلے را گویَند که بَزمانه موجود ه

يَـضْرِبُ يَسْمَعُ يَكْرُمُ يُبَعْثِرُ ۔ بہرحال ''حال'' اس فعل کو کہتے ہیں جو موجودہ زمانے کے ساتھ

تـعلُّق دارَد، وَصِیغهٔ حال ہَمچُو صیغهٔ اِستِقبال سُت، واَز ہَریَکے اَزیں

تعلق رکھے، اور حال کا صیغہ مستقبل کے صیغے کی طرح ہے، اور ماضی اور مضارع میں سے ہر ایک کے



مـاضی ومُضارِع چہاردَہ کلِمه بَیرُون می آیَند، سه اَزاں مَر مُذَکر غائب

چودہ صیغے نکلتے ہیں، ان میں سے تین مذکر غائب کے

راسُت، وَسه اَزاں مَر مؤنث غائب راسُت، وَسه اَزاں مَر مذکر حاضر

ہیں، تین ان میں سے مؤنث غائب کے ہیں، تین ان میں سے مذکر حاضر

راسُت، وَسه اَزاں مَر مؤنث حاضِر راسُت، وَدواَزاں مَر حِکایَتِ نَفسِ

کے ہیں، تین ان میں سے مؤنث حاضر کے ہیں، اور دو ان میں سے متکلم کی ذات کے بیان

مُتَکَلِّم راسُت۔ دَ ر اَوّل صِیغه وُحدان حِکایَت نَفسِ مُتَکَلِّم مُذَکر و مؤنث

کے ہیں۔ متکلم کی ذات کے بیان کے پہلے صیغہ واحد میں مذکر اور مؤنث

یَکساں سُت، وَدَر دوم صیغه حکایت نفس متکلم تَثنِیَه وجمع مذکر

اکٹھے ہیں، اور متکلم کی ذات کے بیان کے دوسرے صیغہ تثنیہ وجمع (متکلم مع الغیر) میں

| |
|---|
| ومؤنث نِیز یَکساں سُت، وَہَریَکے اَزِیں ماضی ومضارع بَرد و گونَہ اسُت: |
| بھی مذکر اور مؤنث اکٹھے ہیں۔ ماضی اور مضارع میں سے ہر ایک دوقسم پر ہے: |
| مَعرُوف ومَجہُول، وَہَریَکے اَزِیں نِیز بَردو گونَہ اسُت: اِثبات ونَفی۔ |
| معروف اور مجہول، اور ان میں سے بھی ہر ایک دوقسم پر ہے: اثبات اور نفی۔ |

## فصل

| |
|---|
| اِیں ہَمَہ کہ گُفتَہ شُد، بَحث اِثبات فعل ماضی معروف بُود، چُوں خواہِی |
| یہ سب جو بیان ہوا، بحث تھی فعل ماضی مثبت معروف کی، جب تو چاہے |
| کہ مجہول بِناکُنی، فائے فعل را ضَمَّہ کُن، وَعَینِ فِعل را کَسرہ دِہ دَر دو |
| کہ مجہول بنائے، تو فعل کے فاء کو ضمہ دے، اور فعل کے عین کو کسرہ دے دو حالتوں میں |
| حال، وَلام کلِمہ را بَر حالَتِ خُود بُگذار تا ماضی مَجہول گردَد۔ |
| اور لام کلمہ کو اپنی حالت پر چھوڑ دے تاکہ ماضی مجہول بن جائے۔ |



## فصل

| |
|---|
| اِیں ہَمَہ کہ گُفتَہ شُد بَحث اِثبات فِعل ماضی مَجہُول بُود، چُوں |
| یہ سب جو بیان ہوا، فعل ماضی مثبت مجہول کی بحث تھی، جب |
| خواہی کہ نَفی بِناکُنی مائے نَفی دَر اَوَّلِ اُو دَر آر تا ماضی مَنفی گردَد |
| تو چاہے کہ نفی بنائے، نفی کا ما اس (ماضی مثبت) کے شروع میں لے آ تاکہ ماضی منفی بن جائے |
| وَمائے نَفی دَر لفظِ ماضی ہیچ عَمل نکُنَد، چُنانچہ بُود ہمبَراں طَرِیق |
| اور نفی کا "ما" ماضی کے لفظ میں کوئی عمل نہیں کرتا، جس طرح تھا اسی طریقے پر |
| باشَد، لیکِن عَمل دَر مَعنٰی کُنَد یعنی مُثبت را بَمعنٰی مَنفی گرداند۔ |

رہے گا، لیکن معنٰی میں عمل کرتا ہے یعنی مثبت کو منفی کے معنٰی میں کردیتا ہے۔

# فوائد نافعه

اِیں ہَمَہ کہ گُفتَہ شُد بَحث ماضی مُطلَق بُود، چُوں خواہی کہ ماضی

یہ سب جو گفتگو ہوئی، ماضی مطلق کی بحث تھی، جب تم چاہو کہ ماضی

قریب یا بعید یا اِستِمراری وغیرہ بِنا کُنی، پَس اگر لفظِ **"قَدْ"** بَر

قریب یا بعید یا استمراری وغیرہ بناؤ، تو اگر تم لفظ ''قَدْ''

ماضی مُطلَق داخِل کُنی ماضی قریب گردَد چُوں: **قَدْ ضَرَبَ**، واگر لفظِ

ماضی مطلق پر داخل کرو تو ماضی قریب بن جائے گی جیسے: قَدْ ضَرَبَ، اور اگر تم لفظ

**"كَانَ"** داخل کُنی ماضی بعید شَوَد نَحو: **كَانَ ضَرَبَ** وَاَ گر آں را بَر

''کَانَ'' کو (ماضی مطلق) پر داخل کرو تو ماضی بعید بن جائے گی، جیسے: کَانَ ضَرَبَ اور اگر اس (لفظ ''کَانَ'') کو

مضارع داخل کُنی ماضی اِستِمراری گردَد، چُوں: **كَانَ يَفْعَلُ**، وَاَ گر بَر

مضارع پر داخل کرو تو ماضی استمراری بن جائے گی، جیسے: کَانَ یَفْعَلُ، اور اگر

ماضی مُطلَق لفظِ" **لَعَلَّمَا**" دَرآری ماضی اِحتِمالی گردَد نَحو: **لَعَلَّمَا فَعَلَ**،

ماضی مطلق پر لفظ ''لَعَلَّمَا'' کو لے آؤ تو ماضی احتمالی بن جائے گی، جیسے: لَعَلَّمَا فَعَلَ،

وَہمچُناں اگر بَجائے **"لَعَلَّمَا"** لفظِ **"لَيْتَمَا"** داخل کُنی ماضی تَمنّائی گردَد

اور اسی طرح اگر ''لَعَلَّمَا'' کی بجائے لفظ ''لَیْتَمَا'' داخل کرو تو ماضی تمنائی بن جائے گی

چُوں: **لَيْتَمَا ضَرَبَ**، بایَد دانِست کہ اَزہَریَك اَزینہا چہاردَہ چہاردَہ

جیسے: لَیْتَمَا ضَرَبَ، جاننا چاہیے کہ ان (افعال) میں سے ہر ایک کے چودہ چودہ

صِیغہ بَرمی آیَند، چُنانکہ دَر ماضی مُطلق گُذشت۔

صیغے نکلتے ہیں، جیسا کہ ماضی مطلق میں گزرا۔

# فصل

| |
|---|
| اِیں ہَمَه که گُفتَه شُد بَحث فعل ماضی بُود، چُوں خواہی که مُضارع |
| یہ سب جو کہا گیا، بحث تھی فعل ماضی کی، جب تو چاہے کہ مضارع |
| بِنا کُنی، یَکے را اَز عَلامَتہائے مضارع دَر اوّلِ اُو دَر آر، وَفا کلِمه |
| بنائے تُو، تو مضارع کی علامتوں میں سے ایک علامت کو اس (ماضی) کے شروع میں لے آ، اور فاء کلمہ |
| راساکِن کُن وَعَین کلِمه رابَر حالَتِ خُود بُگذار، وآخِرِ اُو ضَمَّه کُن، |
| کو ساکن کر اور عین کلمہ کو اپنی حالت پر چھوڑ دے، اور اس کے آخر کو ضمہ دے، |
| وَعَلامَتِ مُضارع چِہار حَرف اَند: اَلِف وتاء ویاء ونُون که مَجمُوع وے |
| اور علامتِ مضارع چار حروف ہیں: الف، تاء، یاء اور نون کہ ان کا مجموعہ |
| أتین باشَد، اَلِف وحدان حِکایَتِ نَفسِ مُتَکَلِّم راسْت، وَتاء بَرائے ہَشت |
| اتین ہے، الف واحد متکلم کی ذات کے بیان کیلئے ہے، اور تاء آٹھ صیغوں کے لئے |
| کلِمه اسُت، سه اَزاں مَر مُذَکَّر حاضِر راسُت، وَسِه اَزاں مَر مُؤَنَّث |
| ہے، تین ان میں سے مذکر حاضر کے ہیں، تین ان میں سے مؤنث حاضر کے |
| حاضِر راسُت، وَدواَزاں مَر واحِد وتَثنِیَه مُؤَنَّث غائب راسُت، وَیاء |
| ہیں، دو ان میں سے واحد اور تثنیہ مؤنث غائب کے ہیں، اور یاء |
| بَرائے چِہار کلِمه راسُت، سِه اَزاں مَر مُذَکَّر غائب راسُت، وَیَکے مَرجَمع |
| چار صیغوں کے لئے ہے، تین ان میں سے مذکر غائب کے ہیں اور ایک جمع |
| مُؤَنَّث راسُت، وَنون بَرائے تَثنِیَه وجمع حِکایَتِ نَفسِ مُتَکَلِّم مُذَکَّر و مؤَنَّث |
| مؤنث کا ہے، اور نون تثنیہ و جمع متکلم مذکر و مؤنث کی ذات کے بیان کے لئے |

سُت، وَدَر ہفت مَحَل نون اِعرابی رادَ ر آر، چہار تَثنِیَہ کہ نون اِعرابی

ہے، اور سات جگہوں میں نون اعرابی کو لے آ، چار تثنیہ کہ ان میں نون اعرابی

دَ رینہا مَکسُور باشَد، وَد وجمع مذکّر غائب و حاضِر، وَیکے واحِد مؤنّث حاضِر

مکسور ہوتا ہے، دو جمع مذکر غائب اور حاضر، ایک واحد مؤنث حاضر

کہ نون اِعرابی دَرِینہا مَفتُوح باشَد، ونون جمع مؤنّث چُنانکہ دَ ر

کہ نون اعرابی اس میں مفتوح ہوتا ہے، اور نون جمع مؤنث جیسے ماضی میں

ماضی آیَد ہَمچُناں دَ ر مُضارع نِیز آیَد۔

آتا ہے اسی طرح مضارع میں بھی آتا ہے۔

## فصل

اِیں ہَمَہ کہ گُفتَہ شُد، بَحث اِثبات فعل مُضارِع مَعرُوف بُود، چُوں خواہی

یہ تمام جو گفتگو ہوئی، بحث تھی فعل مضارع مثبت معروف کی، جب تو چاہے

کہ مُضارع مَجہُول بِنا کُنی، عَلامتِ مُضارِع راضَمَّہ دِہ، وَعَین کَلِمہ را فَتحَہ دَ ر

کہ مضارع مجہول بنائے، تو مضارع کی علامت کو ضمہ دے، عین کلمہ کو فتحہ (دے)

د وحال، وَلام کَلِمہ را بَر حالَتِ خُود بُگُذار، تا مُضارِع مَجہُول گردَد۔

دو حالتوں میں، اور لام کلمہ کو اپنی حالت پر چھوڑ دے، تا کہ مضارع مجہول بن جائے۔

## فصل

اِیں ہَمَہ کہ گُفتَہ شُد، بَحث اِثبات فعل مضارع مَجہُول بُود، چُوں

یہ سب جو کہا گیا، فعل مضارع مثبت مجہول کی بحث تھی، جب

خواہی کہ نَفی بَ "لَا" بِنا کُنی، لائے نَفی دَ ر اوّلِ اُو دَ ر آر، لائے نَفی دَ ر

تو چاہے کہ نفی بہ "لَا" بنائے، تو نفی کا "لا" اس (مضارع مثبت) کے شروع میں لے آ، نفی کا "لا"

لفظِ مضارع ہیچ عَمَل نکُنَد، چُنانکه بُود ہمبَراں طَرِیق باشَد، لیکِن عَمَل دَ ر

مضارع کے لفظوں میں کوئی عمل نہیں کرتا، جس طرح تھا اسی طریقے پر رہے گا، لیکن معنٰی

معنٰی کُنَد، یعنی مُثبَت را بَمعنٰی منفی گرداَند۔

میں عمل کرتا ہے، یعنی (مضارع) مثبت کو منفی کے معنٰی میں پھیر دیتا ہے۔

# فصل

اِیں ہمَه که گُفتَه شُد، بَحث نَفی فعل مضارع **بَ"لَا"** بُود، چُوں خواہی

یہ جتنی گفتگو ہوئی، بحث فعل مضارع منفی بَ"لَا" کی تھی، جب تو چاہے

که نفی تاکید **بَ"لَنْ"** بِناکُنی، **"لَنْ"** دَ ر اوّل فعل مضارع دَ ر آر، وَاِیں

کہ نفی تاکید بَ"لَنْ" (ناصبہ) بنائے، تو فعل مضارع کے شروع میں (لفظِ) "لَنْ" لے آ، اور اس



را نفی تاکید **بَ"لَنْ"** گویَند، و "لَنْ" دَ ر فعل مُستَقبِل دَ رپَنج مَحَل

کو نفی تاکید بلن کہتے ہیں، اور (لفظِ) "لَنْ" فعل مستقبل میں پانچ جگہوں میں

نَصَب کُنَد، وَآں پَنج مَحَل اِیں اسُت: واحِد مذکَّر غائب، واحد مؤنَّث

نصب دیتا ہے، اور وہ پانچ جگہیں یہ ہیں: واحد مذکر غائب، واحد مؤنث

غائب، واحِد مذکَّر حاضِر، وَدو صیغه حِکایَتِ نَفسِ مُتَکَلِّم، وَدَ ر ہَفت

غائب، واحد مذکر حاضر، اور دو صیغے متکلم کی ذات کے بیان کے، اور سات

مَحَل نون اِعرابی راساقِط گرداَند، چَہار تَثنِیَه، وَدوجمع مذکَّر غائب

جگہوں میں (لفظِ "لَنْ") نون اعرابی کو گرا دیتا ہے، چار تثنیہ، دو جمع مذکر غائب

وحاضر، ویکے واحد مؤنث حاضر، ودر دو کلمه یعنی جمع مؤنث غائب

اور حاضر، اور ایک واحد مؤنث حاضر، اور دو صیغوں یعنی جمع مؤنث غائب

وحاضِر دَ ر لَفظ ہیچ عَمَل نکُنَد، و **"لَنْ"** مضارع را بَمعنٰی مُستَقبِل منفی گرداَند۔

اور حاضر میں لفظوں میں کوئی عمل نہیں کرتا اور (لفظِ) ''لَنْ'' مضارع کو مستقبل منفی کے معنی میں پھیر دیتا ہے

# فصل

اِیں ہَمَہ کہ گُفتَہ شُد، بَحث نفی تاکید **بَـ''لَنْ''** دَر فعل مُستَقبِل بُود، چُوں

یہ سب جو گفتگو ہوئی، بحث نفی تاکید بلن (ناصبہ) در فعل مستقبل کی تھی، جب

خواہی کہ نفی جَحد **بَـ''لَمْ''** بِنا کُنی، **''لَمْ''** دَر اوّل فعل مضارع دَر آر، وَاِیں

تو چاہے کہ نفی جحد بـ''لَم'' (جازمہ) بنائے، تو (لفظِ) ''لَم'' فعل مضارع کے شروع میں لے آ، اور اس

را نفی جَحد بَـ **''لَمْ''** می گویَند، و **''لَمْ''** دَر فعل مضارع دَر پَنج مَحَل جَزم کُنَد

کو نفی جحد بہ ''لَم'' کہتے ہیں، اور (لفظِ) ''لَم'' فعل مضارع میں پانچ جگہوں میں جزم دیتا ہے

اگر دَر آخِر اُو حَرفِ عِلّت نَباشَد، وَاگر باشَد ساقِط گرداند، چُوں: **لَمْ یَدْعُ**

اگر اس (فعل مضارع) کے آخر میں حرفِ علت نہ ہو، اور اگر (حرفِ علت) ہو تو (لفظِ ''لَم'') اسے گرا دیتا ہے، جیسے: لَم یَدْعُ،

**وَلَمْ یَرْمِ** و **لَمْ یَخْشَ** وَحُرُوفِ عِلَّت سِہ اسْت: واؤ و الف و یاء کہ مَجمُوعہ وے

لَم یَرْمِ اور لَم یَخْشَ اور حروفِ علت تین ہیں: واؤ، الف اور یاء، کہ مجموعہ اس کا

وای باشَد، وَآں پَنج مَحَل اِیں سْت: واحِد مُذکَّر غائب، واحِد مؤنَّث غائب،

وای ہے، اور وہ پانچ جگہیں یہ ہیں: واحد مذکر غائب، واحد مؤنث غائب،

واحِد مُذکَّر حاضِر، وَدو کلِمہ حِکایَتِ نَفسِ مُتَکَلِّم، وَدَر ہَفت مَحَل نون اِعرابی

واحد مذکر حاضر، اور دو صیغے متکلم کی ذات کے بیان کے، اور سات جگہوں میں (لفظِ ''لَم'') نون اعرابی

را ساقِط گرداند، چہار تَثنِیَہ و دو جمع مُذکَّر غائب و حاضِر، وَیَکے واحِد

کو گرا دیتا ہے، چار تثنیہ، دو جمع مذکر غائب اور حاضر، اور ایک واحد

مُؤنَّث حاضِر، وَدَر دو مَحَل دَر لَفظ ہیچ عَمَل نَکُنَد، وَآں دو مَحَل اَیں اسْت:

مؤنث حاضر، اور دو جگہوں میں لفظوں میں کوئی عمل نہیں کرتا، اور وہ دو جگہیں یہ ہیں:

| جمع مُؤنَّث غائب وحاضِر، وَدَ رہَمَه کلِمات عَمَل دَ ر معنٰی کُنَد، یعنی |
|---|
| جمع مؤنث غائب اور حاضر، اور تمام صیغوں میں معنٰی میں عمل کرتا ہے، یعنی |
| صیغـه فعـل مضـارع را بمعنٰـی مـاضـی منفی گـردانَد۔ |
| فعل مضارع کے صیغے کو ماضی منفی کے معنٰی میں پھیر دیتا ہے۔ |

# فصل

| اِیں ہَمَه که گُفتَه شُد، بَحث نفی جَحد **بَلَمْ** دَ ر فعل مُستَقبِل بُود، چُوں |
|---|
| یہ جو ساری گفتگو ہوئی، بحث تھی فعل نفی جحد بلم در فعل مستقبل کی، جب |
| خواہی که لام تاکید بانون تاکید بِناکُنی، لام تاکید دَ ر اوّل فعل |
| تو چاہے کہ لام تاکید بانون تاکید بنائے، تو لام تاکید فعل مستقبل کے شروع میں |
| مُستَقبِل دَرآر، وَنون تاکید دَر آخِرِ اُو زیاده کُن، وَلامِ تاکید ہمیشه |
| لے آ، اور نون تاکید اس کے آخر میں زیادہ کر، اور لام تاکید ہمیشہ |
| مَـفتُـوح بـاشَد، وَنون تاکید د ونون اسُت، یَکے نون ثَقیله دوم نون |
| مفتوح ہوتا ہے، اور نون تاکید دو نون ہیں، ایک نون ثقیلہ دوسرا نون |
| خَفِیفَه، وَنون ثَقِیله نون مُشَدَّد را گویَند، وَنون خَفِیفَه نون ساکِن را |
| خفیفہ، اور نون ثقیلہ نون مشدد کو کہتے ہیں، اور نون خفیفہ نون ساکن کو |
| گویَند، وَنون ثَقِیلَه دَر چِهار دَه کَلِمه دَر آیَد، وَنون خَفِیفَه دَ ر ہَشت |
| کہتے ہیں، اورنون ثقیلہ چودہ صیغوں میں آتا ہے، اور نون خفیفہ آٹھ |
| کَـلِمه دَر آیَد، وَما قَبل نون ثَقِیلَه دَر پَنج مَحَل مَفتُوح باشَد، وآں پَنج |
| صیغوں میں آتا ہے، اورنون ثقیلہ کا ماقبل پانچ جگہوں میں مفتوح ہوتا ہے، اور وہ پانچ |

مَحَل اِیں اسْت: واحِد مُذکّر غائب وَواحِد مُؤنَّث غائب و واحِد مُذکّر
جگہیں یہ ہیں: واحد مذکر غائب، واحد مؤنث غائب، واحد مذکر
حاضِر، وَدوصیغه حِکایَتِ نَفسِ مُتَکَلِّم، وَدَر شَش مَحَل ماقَبل نون ثَقِیلَه
حاضر، اور دو صیغے متکلم کی ذات کے بیان کے، اور چھ جگہوں میں نون ثقیلہ کا ماقبل
اَلِف باشَد، چَہار تَثنِیَه و دو جمع مُؤنَّث غائب وَحاضِر، دَریں دو مَحَل
الف ہوتا ہے، چار تثنیہ، دو جمع مؤنث غائب اور حاضر، اِن دو جگہوں (جمع مؤنث غائب وحاضر) میں
اَلِف فاصِل دَرآیَد، وَدَر جمع مُذکّر غائب و حاضِر واؤ دور کَردَه شَوَد،
الف فاصل آتا ہے، اور جمع مذکر غائب اور حاضر میں واؤ دور کردی جاتی ہے،
ماقَبل اُو ضَمَّه گُذاشتَه شَوَد، تادَلالَت کُنَد بَر حَذفِ واؤ، وَاَز صیغه
اس سے پہلے ضمہ چھوڑ دیا جاتا ہے، تا کہ دلالت کرے واؤ کے حذف پر، اور
واحِد مُؤنَّث حاضِر یاء دُور کَردَه شَوَد، ماقَبل اُو کَسرَه گُذاشتَه آیَد،
واحد مؤنث حاضر کے صیغہ سے یاء دور کردی جاتی ہے، اس کے ماقبل کسرہ کو چھوڑ دیا جاتا ہے،
تادَلالَت کُنَد بَر حَذفِ یاء، وَنون ثَقِیلَه دَر شَش مَحَل مَکسُور باشَد،
تا کہ یاء کے حذف پر دلالت کرے، اور نون ثقیلہ چھ جگہوں میں مکسور ہوتا ہے،
وآں شَش مَحَل ہمانسْت که دَراں اَلِف دَرمی آیَد، وَدَر باقی ہَشت مَحَل
اور وہ چھ جگہیں وہی ہیں کہ ان میں الف آتا ہے، اور باقی آٹھ جگہوں میں
مَفتُوح، وَنون خَفِیفَه دَر مَحَلیکه اَلِف باشَد دَرنَیایَد، وَدَر باقی مَحَل
(نون ثقیلہ) مفتوح، اور جن جگہوں میں الف آتا ہے ان میں نون خفیفہ نہیں آتا، اور باقی جگہوں میں
بِیایَد، وَنونِ اِعرابی بانونِ تاکید جمع نَشوَد۔
آتا ہے، اور نون اعرابی نون تاکید کے ساتھ جمع نہیں ہوتا۔

# فصل

| |
|---|
| اِیں ہَمَہ کہ گُفتَہ شُد بَحث فِعل مُستَقبَل لام تاکید بانون ثَقِیلَہ و خَفِیفَہ بُود، |
| یہ تمام جو گفتگو تھی، بحث تھی فعل مستقبل لام تاکید بانون ثقیلہ و خفیفہ کی، |
| چُوں خواہی کہ اَمر بِنا کُنی، اَمر گرِفتَہ می شَوَد اَز فِعل مُضارِع، غائب |
| جب تو چاہے کہ امر بنائے، تو امر بنایا جاتا ہے فعل مضارع سے، غائب |
| اَز غـائب، حاضِر اَز حاضِر، مُتَکَلِّم اَز مُتَکَلِّم، مَعرُوف اَز مَعرُوف، |
| سے غائب، حاضر سے حاضر، متکلم سے متکلم، معروف سے معروف، |
| مَـجهُـول اَز مَجهُول، چُوں خواہی کہ اَمر حاضِر مَعرُوف بِنا کُنی، عَلامَتِ |
| مجہول سے مجہول، جب تو چاہے کہ امر حاضر بنائے، تو |
| مُـضارِع را حَذف کُن، بَعدہٗ بِنِگر کہ مُتَحَرِّک می مانَد یا ساکِن، اگر |
| مضارع کی علامت کو حذف کر، اس کے بعد دیکھ کہ متحرک باقی ہے یا ساکن، اگر |
| مُتَحَرِّک میمانَد آخِر را ساکِن کُن اگر حَرفِ عِلَّت نَباشَد، چُوں: اَز **تَعِدُ** |
| متحرک باقی ہے تو آخر کو ساکن کر اگر حرف علت نہ ہو، جیسے: تَعِدُ سے |
| عِدْ و اَز تَضَعُ ضَعْ، وَاگر باشَد ساقِط شَوَد، چُوں: اَز **تَقِیُ قِ**، وَاگر ساکِن |
| عِدْ، تَضَعُ سے ضَعْ، اور اگر (حرفِ علت) ہو تو گر جائے گا، جیسے: تَقِیُ سے قِ اور اگر ساکن |
| میـمانَد نَظَر کُن دَر عَین کَلِمہ، اَگر عَین کَلِمہ مَکسُور باشَد یا مَفتُوح |
| باقی ہو تو عین کلمہ میں نظر کر، اگر عین کلمہ مکسور ہو یا مفتوح |
| ہَـمزَۂ وَصل مَکسُور دَر اَوّلِ اُو دَر آر، وَآخِر را ساکِن کُن اگر حَرفِ |
| تو ہمزہ وصلی مکسور اس کے شروع میں لے آ، اور اس کا آخر ساکن کر اگر حرفِ |

| |
|---|
| عِلَّت نَباشَد، چُوں:اَز **تَسْمَعُ اِسْمَعْ** وَاَز **تَضْرِبُ اِضْرِبْ**، وَاَگر باشَد |
| علت نہ ہو، جیسے: تَسْمَعُ سے اِسْمَعْ اور تَضْرِبُ سے اِضْرِبْ، اور اگر ہو |
| ساقِط شَوَد، چُوں: اَز **تَرْمِیْ اِرْمِ** وَاَز **تَخْشٰی اِخْشَ**، وَاَگر عَین کَلِمہ |
| تو گر جاتا ہے، جیسے: تَرْمِیْ سے اِرْمِ اور تَخْشٰی سے اِخْشَ، اور اگر عین کلمہ |
| مَضمُوم باشَد، ہَمزَۂ وَصل مَضمُوم دَر اَوَّلِ اُو دَر آر، وَآخِر راساکِن |
| مضموم ہو، تو ہمزہ وصلی مضموم اس کے شروع میں لے آ، اور اس کے آخر کو ساکن |
| کُن اَگر حَرفِ عِلَّت نَباشَد، چُوں: اَز **تَنْصُرُ اُنْصُرْ**، وَاَگر باشَد ساقِط |
| کر اگر حرفِ علت نہ ہو، جیسے: تَنْصُرُ سے اُنْصُرْ، اور اگر (حرفِ علت) ہو تو گر |
| شَوَد، چُوں: اَز **تَدْعُوْ اُدْعُ**، چُوں خواہی کہ اَمر حاضِر مَجہُول وَاَمر |
| جائے گا، جیسے: تَدْعُوْ سے اُدْعُ، جب تو چاہے کہ امر حاضر مجہول اور امر |
| غائب مَعرُوف یا مَجہُول بِناکُنی، لامِ اَمر مَکسُور دَر اَوَّلِ اُو دَر آر، |
| غائب معروف یا مجہول بنائے، تو امر کا لام مکسور اس کے شروع میں لے آ، |
| وَآخِرِ اُو جَزم کُن اَگر حَرفِ عِلَّت نَباشَد، وَاَگر باشَد ساقِط شَوَد، |
| اور اس کا آخر مجزوم کر اگر حرفِ علت نہ ہو، اور اگر ہو تو وہ گر جائے گا، |
| چُوں: **لِیَدْعُ لِیَرْمِ لِیَخْشَ**، وَنون تاکِید چُنانچِہ دَر مُضارِع می آیَد دَر |
| جیسے: لِیَدْعُ لِیَرْمِ لِیَخْشَ، اور نون تاکید جس طرح مضارع میں آتا ہے |
| اَمر نِیز می آیَد، وَدَر اَمر نُون اِعرابی ہَم ساقِط شَوَد۔ |
| امر میں بھی آتا ہے، اور امر میں نون اعرابی بھی گرجاتا ہے۔ |



## فصل

| |
|---|
| اِیں ہَمَہ کہ گُفتَہ شُد بَحث اَمر بُود، چُوں خواہی کہ نَہی بِنا کُنی پَس |
| یہ جو سب گفتگو ہوئی، بحث تھی امر کی، جب تو چاہے کہ نہی بنائے، تو |
| لائے نَہی دَر اَوّلِ فِعل مُستَقبِل دَ ر آر، وَلائے نَہی دَر آخِر اُو دَر پَنج |
| نہی کا ''لا'' فعل مستقبل کے شروع میں لے آ، اور لائے نہی اس کے آخر میں پانچ |
| مَحَل جَزم کُنَد مِثل **''لَمْ''** اگر دَ ر آخِر اُو حَرفِ عِلَّت نَباشَد، وَا گر باشَد |
| جگہ (لفظِ) ''لَم'' کی طرح جزم دیتا ہے اگر اس کے آخر میں حرف علت نہ ہو، اور اگر (حرفِ علت) ہو |
| ساقِط گرداند، چُوں: **لَاتَدْعُ و لَاتَرْمِ و لَاتَخْشَ،** وَاَز ہَفت مَحَل نون |
| تو وہ گر جاتا ہے، جیسے: لَاتَدْعُ، لَاتَرْمِ اور لَاتَخْشَ، اور سات جگہوں سے نون |
| اِعرابی را ہَم دُور نُمایَد، وَدَر دو مَحَل دَر لَفظ ہیچ عَمَل نَکُنَد، وَنون |
| اعرابی کو بھی دور کر دیتا ہے، اور دو جگہوں میں لفظوں میں کوئی عمل نہیں کرتا، اور نون |
| تاکید چُنانچہ دَ ر مُضارع آیَد ہَمبَراں طَرِیق دَ ر نَہی نِیز می آیَد۔ |
| تاکید جس طرح مضارع میں آتا ہے اسی طریقہ پر نہی میں بھی آتا ہے۔ |

# فصل

| |
|---|
| اِیں ہَمَہ کہ گُفتَہ شُد بَحث نَہی بُود، چُوں خواہی کہ اِسمِ فاعِل بِنا کُنی، |
| یہ تمام جو گفتگو ہوئی، نہی کی بحث تھی، جب تو چاہے کہ اسمِ مفعول بنائے، |
| اِسمِ فاعِل گرِفتَہ مے شَوَد اَز فِعل مُضارع مَعرُوف، پَس عَلامَتِ مُضارع |
| تو اسمِ فاعل کو بنایا جاتا ہے فعل مضارع معروف سے، پس مضارع کی علامت کو |
| را حَذف کُن، بَعد اَزاں فا کَلِمہ رافَتحَہ دِہ وَمِیانِ فاو عین اَلِفِ فاعِل دَ ر آر، و |
| حذف کر، اس کے بعد فاء کلمہ کو فتحہ دے اور فاء اور عین (کلمہ) کے درمیان فاعل کا الف لے آ، اور |
| عَین کَلِمہ را کَسرَہ دِہ، وَلام کَلِمہ را تَنوِین زیادہ کُن تا اِسمِ فاعِل گردَد |

عین کلمہ کو کسرہ دے، اور لام کلمہ کے (ساتھ) تنوین زیادہ کر تا کہ اسمِ فاعل بن جائے۔

## فصل

اِیں ہَمَه که گُفتَه شُد، بَحث اِسمِ فاعِل بُود، چُوں خواہی که اِسمِ مَفعُول

یہ جو سب گفتگو ہوئی، اسمِ فاعل کی بحث تھی، جب تو چاہے کہ اسمِ مفعول

بِنا کُنی، اِسمِ مَفعُول ساختَه میشَوَد اَز فِعل مُضارِع مَجہُول، پَس

بنائے، تو اسمِ مفعول بنایا جاتا ہے فعل مضارع مجہول سے، پس

عَلامَتِ مُضارِع راحَذف کُن، بَعد اَزاں میم مَفتُوح مَفعُول دَر اَوّلِ اُو

مضارع کی علامت کو حذف کر، اس کے بعد مفعول کا میم مفتوح اس کے شروع میں

دَ رآر، وَ عَین کَلِمه را ضَمَّه دِ ہ، وَمِیانِ عَین و لام واؤ مَفعُول دَ رآر،

لے آ، اور عین کلمہ کو ضمہ دے، اور عین اور لام (کلمہ) کے درمیان مفعول کا واؤ لے آ،



وَلام کَلِمه را تَنوِین دِہ تا اِسمِ مَفعُول گردَد۔

اور لام کلمہ کو تنوین دے تاکہ اسمِ مفعول بن جائے۔

## فصل

چُوں خواہی که اِسمِ ظَرف زَمان و مَکان بِنا کُنی، علامَتِ مُضارِع را

جب تو چاہے کہ اسمِ ظرف زمان اور مکان بنائے، تو مضارع کی علامت کو

حَذف کُن، وَمِیم مَفتُوح دَر اَوّلِ اُو دَر آر، وَعَین کَلِمه را فَتحَه دِہ اَگر

حذف کر، اور میم مفتوح اس کے شروع میں لے آ، اور عین کلمہ کو فتحہ دے اگر

مَضمُوم باشَد، وَاَگر مَفتُوح باشَد بَحالِ خُود بِماند، مَگر دَر مِثال،

مضموم ہو، اور اگر مفتوح ہو تو اپنی حالت پر رہنے دے، مگر مثال میں (عین کلمہ ہمیشہ مکسور ہوگا)،

| |
|---|
| وَہَمچُنِیں اگر مَکسُور باشَد، مَگر دَر ناقِص ومُضاعَف، و |
| اوراسی طرح اگر مکسور ہو (تب بھی اپنی حالت پر رہنے دے)، مگر ناقص اور مضاعف میں (عین کلمہ مفتوح ہوگا)، اور |
| لام کَلِمہ را تَنوِین مُلحَق کُن، تا اِسم زَمان و مَکان گردَد۔ |
| لام کلمہ کے (ساتھ) تنوین ملا، تاکہ اسم زمان اور مکان بن جائے۔ |

# فصل

| |
|---|
| اِیں ہَمَہ کہ گُفتَہ شُد، بَحث اِسمِ ظَرف بُود، چُوں خواہی کہ اِسمِ آلہ بِنا کُنی، |
| یہ جو سب گفتگو ہوئی، اسمِ ظرف کی بحث تھی، جب تو چاہے کہ اسمِ آلہ بنائے، |
| عَلامَتِ مُضارع را حَذف کُن، وَمِیم مَکسُور دَر اَوّلِ اُو دَر آر، وَعَین کَلِمہ |
| تو مضارع کی علامت کو حذف کردے، اور میم مکسور اس کے شروع میں لے آ، اور عین کلمہ |
| را فَتحَہ دِہ اگر مَفتُوح نَباشَد، وَلام کَلِمہ را تَنوِین مُلحَق ساز، تا اِسمِ |
| کو فتحہ دے اگر مفتوح نہ ہو، اور لام کلمہ کے (ساتھ) تنوین ملا دے، تا کہ اسمِ |
| آلہ گردَد، وَاَگر بَعدِ عَین کَلِمہ اَلِف آری، وَیا پَسِ لام تا زیادہ کُنی، دو |
| آلہ بن جائے، اور اگر تُو عین کلمہ کے بعد الف لے آئے، یا لام (کلمہ) کے بعد تاء زیادہ کرے، تو دو |
| صِیغَہ دِیگر اِسمِ آلہ کہ اَکثَر مُوافِقِ قِیاسَ سُت، پَدِید مے آیَد۔ |
| اور صیغے اسمِ آلہ کے، جو زیادہ تر قیاس کے مطابق ہوتے ہیں، ظاہر ہوجائیں گے۔ |

# فصل

| |
|---|
| اِیں ہَمَہ کہ گُفتَہ شُد، بَحث اِسمِ آلہ بُود، چُوں خواہی کہ اِسمِ |
| یہ جو ساری گفتگو ہوئی، اسمِ آلہ کی بحث تھی، جب تو چاہے کہ اسمِ |
| تَفضِیل بِنا کُنی، عَلامَتِ مُضارِع را حَذف کُن، وَہَمزَۂ اِسمِ تَفضِیل |

| |
|---|
| تفضیل بنائے، تو مضارع کی علامت کو حذف کردے، اور اسمِ تفضیل کا ہمزہ |
| دَر اَوّلِ اُو دَر آر، وَعَین کَلِمہ را فَتحَہ دِہ اَگر مَفتُوح نَباشَد، |
| اس کے شروع میں لے آ، اور عین کلمہ کو فتحہ دے اگر مفتوح نہ ہو، |
| وَلام را بَحالَتِ خُود بُگذار، اِیں طَرِیق بِنائے اِسمِ تَفضِیل بَرائے |
| اور لام کلمہ کو اپنی حالت پر چھوڑ دے، اسمِ تفضیل بنانے کا یہ طریقہ |
| مُذکَّر اسُت، اَمَّا چُوں صِیغَۂ مُؤنَّث بِناکُنی، بَعد حَذفِ عَلامَتِ |
| مذکر کے لئے ہے، بہرحال جب تو (اسمِ تفضیل) مؤنث کا صیغہ بنائے، تو مضارع کی علامت کو گرانے کے بعد |
| مُضارِع فاء را ضَمَّہ دِہ، وَعَین را ساکِن کُن، وَبَعد لام اَلِف مَقصُورَہ |
| فاء (کلمہ) کو ضمہ دے، اور عین (کلمہ) کو ساکن کر، اور لام (کلمہ) کے بعد الف مقصورہ |
| لاحِق کُن، وَلام کَلِمہ را فَتحَہ دِہ، تا اِسمِ تَفضِیل مُؤنَّث گردَد۔ |
| ملا دے، اور لام کلمہ کو فتحہ دے، تاکہ اسمِ تفضیل مؤنث بن جائے۔ |

# شرح میزان الصرف

فصل ۔ ۱

# افعال کی اقسام (باعتبارِ تصریف)

گردان کئے جانے کے اعتبار سے افعال کی دو قسمیں ہیں:

۱۔افعالِ متصرفہ ۲۔افعالِ غیر متصرفہ

## ۱۔افعالِ متصرفہ:

ایسے افعال جن کی ماضی سے مضارع وغیرہ آئیں جیسے فَعَلَ، یَفْعَلُ اور اِفْعَلْ۔

## ۲۔افعالِ غیر متصرفہ:

ایسے افعال جن کی صرف ماضی آتی ہے جیسے عَسٰی، لَیْسَ، نِعْمَ، بِئْسَ وغیرہ یا صرف مضارع آتا ہے جیسے یَذَرُ۔



## افعالِ متصرفہ کی اقسام:

زمانے کے اعتبار سے افعالِ متصرفہ کی تین قسمیں ہیں:

۱۔فعل ماضی ۲۔فعل مستقبل ۳۔فعل حال

ان تینوں (ماضی، حال، مستقبل) کے علاوہ جو بھی مشتقات یعنی امر، اسم فاعل، اسم مفعول وغیرہ ہیں وہ انہی تین سے بنتے ہیں۔

## ۱۔فعل ماضی:

اس فعل کو کہتے ہیں جو گزرے ہوئے زمانے کے ساتھ تعلق رکھے اور کسی عارضہ (مرفوع ضمیروں وغیرہ) کے بغیر اس کا آخر فتحہ پر مبنی ہو، چاہے اس کے حروف کم ہوں جیسے نَصَرَ بروزن فَعَلَ، سَمِعَ بروزن فَعِلَ اور کَرُمَ بروزن فَعُلَ یا زیادہ ہوں جیسے بَعْثَرَ بروزن فَعْلَلَ اور اِسْتَنْصَرَ بروزن اِسْتَفْعَلَ۔

## ۲۔فعل مستقبل:

اس فعل کو کہتے ہیں جو آنے والے زمانے کے ساتھ تعلق رکھے اور کسی عارضہ (حروفِ ناصبہ وغیرہ) کے بغیر اس کا آخر مرفوع ہو جیسے یَضْرِبُ بروزن یَفْعِلُ، یَسْمَعُ بروزن یَفْعَلُ، یَکْرُمُ بروزن یَفْعُلُ اور یُبَعْثِرُ بروزن یُفَعْلِلُ ۔

## ۳۔فعل حال:

اس فعل کو کہتے ہیں جو موجودہ زمانے کے ساتھ تعلق رکھے۔

☆ حال کے صیغے مستقبل کے صیغوں کی طرح ہیں (مضارع میں حال اور استقبال دونوں زمانے پائے جاتے ہیں)۔

## سوالات

سوال نمبر۱: افعال متصرفہ اور غیر متصرفہ کی تعریف بیان کریں۔

سوال نمبر۲: افعال متصرفہ کی کتنی اور کون کونسی قسمیں ہیں؟



''ایک دوسرے کے ساتھ نہ حسد کرو، نہ مکر وفریب سے کام لو، نہ غصہ کرو''

[الحدیث]

# فصل ـ ۲

## صیغه

### معنیٰ:

لغت میں صیغہ کا معنیٰ ہے بنانا یا سونے چاندی کو سانچے میں ڈھالنا۔

### تعریف:

اصطلاح میں صیغہ سے مراد کلمہ کی وہ شکل وصورت ہے جو مختلف حروف اور حرکات وسکنات کو جمع کرنے سے حاصل ہوتی ہے۔

## ماضی و مضارع میں صیغوں کی تعداد

| غائب | | | | | | حاضر | | | | | | متکلم | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶ | | | | | | ۶ | | | | | | ۲ | |
| مذکر | | | مؤنث | | | مذکر | | | مؤنث | | | مذکر ر مؤنث | |
| ۳ | | | ۳ | | | ۳ | | | ۳ | | | ۲ | |
| واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد | تثنیہ | جمع | واحد | مع الغیر |
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |

### غائب کے چھ صیغے:

۱۔ واحد مذکر غائب
۲۔ تثنیہ مذکر غائب
۳۔ جمع مذکر غائب
۴۔ واحد مؤنث غائب
۵۔ تثنیہ مؤنث غائب
۶۔ جمع مؤنث غائب

## حاضر کے چھ صیغے:

۱۔ واحد مذکر حاضر
۲۔ تثنیہ مذکر حاضر
۳۔ جمع مذکر حاضر
۴۔ واحد مؤنث حاضر
۵۔ تثنیہ مؤنث حاضر
۶۔ جمع مؤنث حاضر

## متکلم کے دو صیغے:

۱۔ واحد متکلم؛ یہ مذکر و مؤنث میں مشترک ہے۔
۲۔ متکلم مع الغیر ؛ یہ تثنیہ و جمع اور مذکر و مؤنث میں مشترک ہے۔

# سوالات

سوال نمبر۱: صیغہ کا لغوی و اصطلاحی معنیٰ بیان کریں۔
سوال نمبر۲: فعل ماضی اور مضارع کے صیغوں کی تعداد بتائیں۔
سوال نمبر۳: فعل مضارع میں متکلم کے کتنے صیغے ہوتے ہیں؟
سوال نمبر۴: فعل ماضی میں مؤنث کے کتنے صیغے ہوتے ہیں؟
سوال نمبر۵: فعل ماضی اور مضارع میں تثنیہ کے کون کون سے صیغے آتے ہیں؟

''انسان کی نجات دین کی پیروی میں ہے''
[حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ]

# فصل ۔۳

## ماضی و مضارع کی اقسام

ماضی اور مضارع میں سے ہر ایک کی دو دو قسمیں ہیں:

۱۔معروف ۲۔مجہول

### ۱۔معروف:

وہ فعل ہے جس کی نسبت اپنے فاعل کی طرف ہو یا جس فعل کا فاعل معلوم ہو جیسے نَصَرسَمِیۡعُ اللّٰه (سمیع اللہ نے مدد کی)، یَنۡصُرُ رِضَا (رضا مدد کرتا ہے یا کرے گا)۔

### ۲۔مجہول:

وہ فعل ہے جس کی نسبت اپنے فاعل کی بجائے مفعول کی طرف ہو یا جس فعل کا فاعل معلوم نہ ہو جیسے نُصِرَ شُجَاعُ الدِّیۡن (شجاع الدین مدد کیا گیا)، یُنۡصَرُ شُجَاعُ الدِّیۡن (شجاع الدین مدد کیا جاتا ہے یا مدد کیا جائے گا)۔

### معروف و مجہول کی اقسام:

معروف اور مجہول میں سے ہر ایک کی دو دو قسمیں ہیں:

۱۔مثبت ۲۔منفی

### ۱۔مثبت:

وہ فعل ہے جس سے کسی فعل کا ہونا یا کرنا سمجھا جائے جیسے نَصَرَ عَلِیٌّ (علی نے مدد کی)، نُصِرَ عَلِیٌّ (علی مدد کیا گیا)۔

### ۲۔منفی:

وہ فعل ہے جس سے کسی کام کا نہ ہونا یا نہ کرنا سمجھا جائے جیسے مَا فَعَلَ مُعَاذٌ (معاذ نے نہیں کیا)، مَا فُعِلَ مُعَاذٌ (معاذ نہیں کیا گیا)۔

## سوالات

**سوال نمبر ۱:** ماضی اور مضارع میں سے ہر ایک کی کتنی اور کون کونسی قسمیں ہیں؟

**سوال نمبر ۲:** معروف اور مجہول میں سے ہر ایک کی اقسام بیان کریں۔

**سوال نمبر ۲:** مثبت اور منفی کی تعریف کریں۔

## تمرینات

**تمرین نمبر ۱:** معروف اور مجہول میں تمیز کریں۔

(۱) فُتِحَ (وہ کھولا گیا) (۲) یَضْرِبُ (وہ مارتا ہے/مارے گا) (۳) سَمِعَ (اُس نے سنا)

**تمرین نمبر ۲:** مثبت اور منفی کو الگ الگ کریں۔

(۱) مَا اَکَلَ (اُس نے نہیں کھایا) (۲) یَکْتُبُ (وہ لکھتا ہے) (۳) مَا نُصِرَ (وہ مدد نہیں کیا گیا)



''ہلاکت ہے ایسے شخص کے لئے

جو لوگوں کو ہنسانے کے لئے اپنی بات میں جھوٹ بولے،

ہلاکت ہے اس کے لئے، ہلاکت ہے اس کے لئے''

[الحدیث]

فصل ۔ ۴

# فعل ماضی مثبت معروف

## بنانے کا طریقہ

| مراحل | عمل | مثال |
|---|---|---|
| ۱ | ثلاثی مجرد کے ابواب سے مصدر لائیں | اَلْفِعْلُ / اَلْقُرْبُ / اَلشَّهَادَةُ |
| ۲ | مصدر کے حروفِ اصلیہ الگ کریں | ف ع ل / ق ر ب / ش ھ د |
| ۳ | فاءکلمہ کو فتحہ دیں | فَ ع ل / قَ ر ب / شَ ھ د |
| ۴ | عین کلمہ کو باب کے مطابق حرکت دیں | فَ عَ ل (باب فَتَحَ)<br>قَ رُ ب (باب كَرُمَ)<br>شَ هِ د (باب سَمِعَ) |
| ۵ | لام کلمہ کو فتحہ دیں | فَ عَ لَ (فَعَلَ)<br>قَ رُ بَ (قَرُبَ)<br>شَ هِ دَ (شَهِدَ) |

☆فعل ماضی معروف بنانے کا یہ طریقہ صرف ثلاثی مجرد کے ابواب کے لئے ہے۔



## صیغہ و معنٰی میں تبدیلی

| مصدر | | فعل ماضی | |
|---|---|---|---|
| صیغہ | معنٰی | صیغہ | معنٰی |
| اَلْفَعْلُ | کرنا | فَعَلَ | اُس ایک مذکر نے کیا |
| اَلْقُرْبُ | نزدیک ہونا | قَرُبَ | وہ ایک مذکر نزدیک ہوا |
| اَلشَّهَادَةُ | گواہی دینا | شَهِدَ | اُس ایک مذکر نے گواہی دی |

## گردان فعل ماضی مثبت معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
| --- | --- | --- | --- |
| مذکر غائب | فَعَلَ<br>اُس ایک مذکر نے کیا<br>[واحد مذکر غائب] | فَعَلَا<br>اُن دو مذکروں نے کیا<br>[تثنیہ مذکر غائب] | فَعَلُوْا<br>اُن کئی مذکروں نے کیا<br>[جمع مذکر غائب] |
| مؤنث غائب | فَعَلَتْ<br>اُس ایک مؤنث نے کیا<br>[واحد مؤنث غائب] | فَعَلَتَا<br>اُن دو مؤنثوں نے کیا<br>[تثنیہ مؤنث غائب] | فَعَلْنَ<br>اُن کئی مؤنثوں نے کیا<br>[جمع مؤنث غائب] |
| مذکر حاضر | فَعَلْتَ<br>تو ایک مذکر نے کیا<br>[واحد مذکر حاضر] | فَعَلْتُمَا<br>تم دو مذکروں نے کیا<br>[تثنیہ مذکر حاضر] | فَعَلْتُمْ<br>تم کئی مذکروں نے کیا<br>[جمع مذکر حاضر] |
| مؤنث حاضر | فَعَلْتِ<br>تو ایک مؤنث نے کیا<br>[واحد مؤنث حاضر] | فَعَلْتُمَا<br>تم دو مؤنثوں نے کیا<br>[تثنیہ مؤنث حاضر] | فَعَلْتُنَّ<br>تم کئی مؤنثوں نے کیا<br>[جمع مؤنث حاضر] |
| مذکر و مؤنث متکلم | فَعَلْتُ<br>میں (ایک مذکر / مؤنث) نے کیا<br>[واحد متکلم] | فَعَلْنَا<br>ہم (دو / کئی؛ مذکر / مؤنث) نے کیا<br>[متکلم مع الغیر] | |

# صیغوں کی پہچان

| صیغہ | گردان | علامت | علامت بتانے کا طریقہ |
|---|---|---|---|
| واحد مذکر غائب | فَعَلَ | ـَ | آخری حرف مفتوح |
| تثنیہ مذکر غائب | فَعَلَا | ـَا | آخر میں الف ماقبل مفتوح |
| جمع مذکر غائب | فَعَلُوْا | ـُوْا | آخر میں واؤ ساکن ماقبل مضموم |
| واحد مؤنث غائب | فَعَلَتْ | ـَتْ | آخر میں تاء ساکن ماقبل مفتوح |
| تثنیہ مؤنث غائب | فَعَلَتَا | ـَتَا | آخر میں تاء الف ماقبل مفتوح |
| جمع مؤنث غائب | فَعَلْنَ | ـْنَ | آخر میں نون مفتوح ماقبل ساکن |
| واحد مذکر حاضر | فَعَلْتَ | ـْتَ | آخر میں تاء مفتوح ماقبل ساکن |
| تثنیہ مذکر حاضر | فَعَلْتُمَا | ـْتُمَا | آخر میں تُمَا ماقبل ساکن |
| جمع مذکر حاضر | فَعَلْتُمْ | ـْتُمْ | آخر میں تُمْ ماقبل ساکن |
| واحد مؤنث حاضر | فَعَلْتِ | ـْتِ | آخر میں تاء مکسور ماقبل ساکن |
| تثنیہ مؤنث حاضر | فَعَلْتُمَا | ـْتُمَا | آخر میں تُمَا ماقبل ساکن |
| جمع مؤنث حاضر | فَعَلْتُنَّ | ـْتُنَّ | آخر میں تُنَّ ماقبل ساکن |
| واحد متکلّم | فَعَلْتُ | ـْتُ | آخر میں تاء مضموم ماقبل ساکن |
| متکلّم مع الغیر | فَعَلْنَا | ـْنَا | آخر میں نون الف ماقبل ساکن |

# صیغہ بتانے کا طریقہ

۱۔سب سے پہلے بتایا جاتا ہے کہ صیغہ کون سا ہے مثلاً فَعَلَ پوچھا جائے تو کہیں گے واحد مذکر غائب
۲۔اس کے بعد گردان کا نام بتائیں گے مثلاً فعل ماضی مثبت معروف
۳۔پھر بتائیں گے کہ یہ شش اقسام میں سے کیا ہے مثلاً ثلاثی مجرد
۴۔پھر بتائیں گے کہ ہفت اقسام سے کیا ہے مثلاً صحیح
۵۔آخر میں باب کا نام بتائیں گے مثلاً از باب فَتَحَ یَفْتَحُ (یعنی باب فَتَحَ یَفْتَحُ سے)

| کلمہ | صیغہ |
|---|---|
| فَعَلَ | واحد مذکر غائب، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلَا | تثنیہ مذکر غائب، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلُوْا | جمع مذکر غائب، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلَتْ | واحد مؤنث غائب، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلَتَا | تثنیہ مؤنث غائب، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلْنَ | جمع مؤنث غائب، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلْتَ | واحد مذکر حاضر، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلْتُمَا | تثنیہ مذکر حاضر، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلْتُمْ | جمع مذکر حاضر، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلْتِ | واحد مؤنث حاضر، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلْتُمَا | تثنیہ مؤنث حاضر، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلْتُنَّ | جمع مؤنث حاضر، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلْتُ | واحد متکلم، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |
| فَعَلْنَا | متکلم مع الغیر، فعل ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد، صحیح، از باب فَتَحَ یَفْتَحُ |

## سوالات

سوال نمبر ۱: فعل ماضی مثبت معروف بنانے کا طریقہ بیان کریں۔
سوال نمبر ۲: فعل ماضی مثبت معروف کی گردان کریں۔

## تمرینات

تمرین نمبر ۱: فعل ماضی مثبت معروف بنائیں۔

(۱) اَلْقُرْبُ (نزدیک ہونا) (۲) اَلسَّمْعُ (سُننا) (۳) اَلْفَتْحُ (کھولنا)

تمرین نمبر ۲: صیغوں کی علامت بتائیں۔

(۱) واحد مؤنث غائب (۲) واحد مذکر حاضر (۳) متکلم مع الغیر

تمرین نمبر ۳: صیغہ بتائیں۔

(۱) فَعَلْتِ (۲) فَعَلْتُمْ (۳) فَعَلْتُ



تمرین نمبر ۴: ترجمہ کریں۔

(۱) فَعَلْتَا (۲) فَعَلْتُنَّ (۳) فَعَلْتُمَا

"اے ہمارے رب! ہمارے دلوں کو صحیح اور سچے راستے سے ہٹنے نہ دینا اور اپنی رحمت کا سلسلہ جاری رکھنا اس لئے کہ تو بہت ہی زیادہ عطا کرنے والا ہے"

[القرآن]

فصل ۔ ۵

# فعل ماضی مثبت مجہول

## بنانے کا طریقہ

| مراحل | عمل | مثال |
|---|---|---|
| ۱ | فعل ماضی معروف کا صیغہ لائیں | فَعَلَ |
| ۲ | فاء کلمہ کو ضمہ دیں | فُعَل |
| ۳ | عین کلمہ کو کسرہ دیں | فُعِل |
| ۴ | لام کلمہ کو اپنی حالت پر چھوڑ دیں | فُعِلَ |

☆فعل ماضی مجہول بنانے کا یہ طریقہ صرف ثلاثی مجرد کے ابواب کے لئے ہے۔



## صیغہ و معنٰی میں تبدیلی

| ماضی معروف | | ماضی مجہول | |
|---|---|---|---|
| صیغہ | معنٰی | صیغہ | معنٰی |
| فَعَلَ | اُس ایک مذکر نے کیا | فُعِلَ | وہ ایک مذکر کیا گیا |

''دین کی پابندی کرو''

[حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ]

# گردان فعل ماضی مثبت مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | فُعِلَ<br>کیا گیا وہ ایک مذکر<br>[واحد مذکر غائب] | فُعِلَا<br>کیے گئے وہ دو مذکر<br>[تثنیہ مذکر غائب] | فُعِلُوْا<br>کیے گئے وہ کئی مذکر<br>[جمع مذکر غائب] |
| مؤنث غائب | فُعِلَتْ<br>کی گئی وہ ایک مؤنث<br>[واحد مؤنث غائب] | فُعِلَتَا<br>کی گئیں وہ دو مؤنثیں<br>[تثنیہ مؤنث غائب] | فُعِلْنَ<br>کی گئیں وہ کئی مؤنثیں<br>[جمع مؤنث غائب] |
| مذکر حاضر | فُعِلْتَ<br>کیا گیا تو ایک مذکر<br>[واحد مذکر حاضر] | فُعِلْتُمَا<br>کیے گئے تم دو مذکر<br>[تثنیہ مذکر حاضر] | فُعِلْتُمْ<br>کیے گئے تم کئی مذکر<br>[جمع مذکر حاضر] |
| مؤنث حاضر | فُعِلْتِ<br>کی گئی تو ایک مؤنث<br>[واحد مؤنث حاضر] | فُعِلْتُمَا<br>کی گئیں تم دو مؤنثیں<br>[تثنیہ مؤنث حاضر] | فُعِلْتُنَّ<br>کی گئیں تم کئی مؤنثیں<br>[جمع مؤنث حاضر] |
| مذکر و مؤنث متکلم | فُعِلْتُ<br>میں (ایک مذکر/مؤنث) کیا گیا/کی گئی<br>[واحد متکلم] | فُعِلْنَا<br>ہم (دو/کئی؛ مذکر/مؤنث) کیے گئے/کی گئیں<br>[متکلم مع الغیر] | |

## سوالات

**سوال نمبر۱:** فعل ماضی مثبت مجہول بنانے کا کیا طریقہ ہے؟

**سوال نمبر۲:** فعل ماضی مثبت مجہول کی گردان کریں۔

## تمرینات

**تمرین نمبر۱:** فعل ماضی مثبت مجہول بنائیں۔

(۱)جَمَعَ (اُس ایک مذکر نے اکٹھا کیا) (۲)سَمِعَ (اُس ایک مذکر نے سنا)

(۳)نَصَرَ (اُس ایک مذکر نے مدد کی) (۴)قَتَلَ (اُس ایک مذکر نے قتل کیا)

**تمرین نمبر۲:** صیغوں کی علامت بتائیں۔

(۱)واحد مذکر غائب (۲)جمع مذکر حاضر (۳)واحد متکلم

**تمرین نمبر۳:** صیغہ بتائیں۔



(۱)فُعِلْتُ (۲)نُصِرْتُمْ (۳)سُمِعْنَ

**تمرین نمبر۴:** ترجمہ کریں۔

(۱)فُعِلَ (۲)فُعِلْتِ (۳)فُعِلُوْا

''اللہ تعالیٰ تمہارے اعمال سے اچھی طرح باخبر ہے''

[القرآن]

## فصل ۔ ۶

# فعل ماضی منفی

## بنانے کا طریقہ

| مراحل | عمل | مثال |
|---|---|---|
| ۱ | فعل ماضی مثبت کا صیغہ لائیں | فَعَلَ، فُعِلَ |
| ۲ | شروع میں نفی کا مَا لگائیں | مَافَعَلَ، مَا فُعِلَ |

## صیغہ و معنیٰ میں تبدیلی

| ماضی مثبت | | ماضی منفی | |
|---|---|---|---|
| صیغہ | معنیٰ | صیغہ | معنیٰ |
| فَعَلَ | اُس ایک مذکر نے کیا | مَافَعَلَ | اُس ایک مذکر نے نہیں کیا |
| فُعِلَ | وہ ایک مذکر کیا گیا | مَا فُعِلَ | وہ ایک مذکر نہیں کیا گیا |



"تم پر سچ بولنا لازم ہے"

[الحدیث]

## گردان فعل ماضی منفی معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | مَا فَعَلَ<br>اُس ایک مذکر نے نہیں کیا<br>[واحد مذکر غائب] | مَا فَعَلَا<br>اُن دو مذکروں نے نہیں کیا<br>[تثنیہ مذکر غائب] | مَا فَعَلُوْا<br>اُن کئی مذکروں نے نہیں کیا<br>[جمع مذکر غائب] |
| مؤنث غائب | مَا فَعَلَتْ<br>اُس ایک مؤنث نے نہیں کیا<br>[واحد مؤنث غائب] | مَا فَعَلَتَا<br>اُن دو مؤنثوں نے نہیں کیا<br>[تثنیہ مؤنث غائب] | مَا فَعَلْنَ<br>اُن کئی مؤنثوں نے نہیں کیا<br>[جمع مؤنث غائب] |
| مذکر حاضر | مَا فَعَلْتَ<br>تو ایک مذکر نے نہیں کیا<br>[واحد مذکر حاضر] | مَا فَعَلْتُمَا<br>تم دو مذکروں نے نہیں کیا<br>[تثنیہ مذکر حاضر] | مَا فَعَلْتُمْ<br>تم کئی مذکروں نے نہیں کیا<br>[جمع مذکر حاضر] |
| مؤنث حاضر | مَا فَعَلْتِ<br>تو ایک مؤنث نے نہیں کیا<br>[واحد مؤنث حاضر] | مَا فَعَلْتُمَا<br>تم دو مؤنثوں نے نہیں کیا<br>[تثنیہ مؤنث حاضر] | مَا فَعَلْتُنَّ<br>تم کئی مؤنثوں نے نہیں کیا<br>[جمع مؤنث حاضر] |
| مذکر و مؤنث متکلم | مَا فَعَلْتُ<br>میں (ایک مذکر / مؤنث) نے نہیں کیا<br>[واحد متکلم] | مَا فَعَلْنَا<br>ہم (دو / کئی؛ مذکر / مؤنث) نے نہیں کیا<br>[متکلم مع الغیر] | |

# گردان فعل ماضی منفی مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | مَا فُعِلَ<br>نہیں کیا گیا وہ ایک مذکر<br>[واحد مذکر غائب] | مَا فُعِلَا<br>نہیں کیے گئے وہ دو مذکر<br>[تثنیہ مذکر غائب] | مَا فُعِلُوا<br>نہیں کیے گئے وہ کئی مذکر<br>[جمع مذکر غائب] |
| مؤنث غائب | مَا فُعِلَتْ<br>نہیں کی گئی وہ ایک مؤنث<br>[واحد مؤنث غائب] | مَا فُعِلَتَا<br>نہیں کی گئیں وہ دو مؤنثیں<br>[تثنیہ مؤنث غائب] | مَا فُعِلْنَ<br>نہیں کی گئیں وہ کئی مؤنثیں<br>[جمع مؤنث غائب] |
| مذکر حاضر | مَا فُعِلْتَ<br>نہیں کیا گیا تو ایک مذکر<br>[واحد مذکر حاضر] | مَا فُعِلْتُمَا<br>نہیں کیے گئے تم دو مذکر<br>[تثنیہ مذکر حاضر] | مَا فُعِلْتُمْ<br>نہیں کیے گئے تم کئی مذکر<br>[جمع مذکر حاضر] |
| مؤنث حاضر | مَا فُعِلْتِ<br>نہیں کی گئی تو ایک مؤنث<br>[واحد مؤنث حاضر] | مَا فُعِلْتُمَا<br>نہیں کی گئیں تم دو مؤنثیں<br>[تثنیہ مؤنث حاضر] | مَا فُعِلْتُنَّ<br>نہیں کی گئیں تم کئی مؤنثیں<br>[جمع مؤنث حاضر] |
| مذکر و مؤنث متکلم | مَا فُعِلْتُ<br>نہیں کیا گیا/کی گئی میں (ایک مذکر/مؤنث)<br>[واحد متکلم] | مَا فُعِلْنَا<br>نہیں کیے گئے/کی گئیں ہم (دو/کئی: مذکر/مؤنث)<br>[متکلم مع الغیر] | |

# سوالات

**سوال نمبرا:** مثبت سے منفی کس طرح بناتے ہیں؟

**سوال نمبر۲:** فعل ماضی منفی معروف کی گردان کریں۔

**سوال نمبر۲:** فعل ماضی منفی مجہول کی گردان کریں۔

# تمرینات

**تمرین نمبرا:** فعل ماضی منفی معروف بنائیں۔

(۱)جَمَعَ (اُس ایک مذکر نے اکٹھا کیا) (۲)سَمِعَ (اُس ایک مذکر نے سنا)

**تمرین نمبر۲:** فعل ماضی منفی مجہول بنائیں۔

(۱)نُصِرَ (وہ ایک مذکر مدد کیا گیا) (۲)قُتِلَ (وہ ایک مذکر قتل کیا گیا)



**تمرین نمبر۳:** صیغہ بتائیں۔

(۱)مَافُعِلْتُ (۲)مَانَصَرْتِ (۳)مَا سُمِعَ

**تمرین نمبر۴:** ترجمہ کریں۔

(۱)مَافُعِلْتُ (۲)مَافَعَلْتِ (۳)مَا فُعِلُوْا

''ایک دوسرے کے برے نام نہ رکھو''

[القرآن]

فصل ۔ ۷

# فعل ماضی کی اقسام

فعل ماضی کی چھ قسمیں ہیں:

۱۔ماضی مطلق ۲۔ماضی قریب ۳۔ماضی بعید

۴۔ماضی استمراری ۵۔ماضی احتمالی ۶۔ماضی تمنّائی

## ۱۔ماضی مطلق:

وہ فعل ہے جس سے بغیر کسی قید کے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے جیسے فَعَلَ؛ اس ایک مذکر نے کیا۔

جب صرف فعل ماضی کہا جائے تو اس سے مراد فعل ماضی مطلق ہی ہے اس کے بنانے کا طریقہ اور گردان دونوں گزر چکے۔



## ۲۔ماضی قریب:

وہ فعل ہے جس سے قریب کے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے جیسے قَدْ فَعَلَ؛ اس ایک مذکر نے کیا ہے۔

## ۳۔ماضی بعید:

وہ فعل ہے جس سے دور کے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کا ہونا سمجھا جائے کَانَ فَعَلَ؛ اس ایک مذکر نے کیا تھا۔

## ۴۔ماضی استمراری:

وہ فعل ہے جس سے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کا جاری رہنا سمجھا جائے جیسے کَانَ یَفْعَلُ؛ وہ ایک مذکر کرتا تھا۔

## ۵۔ماضی احتمالی/شکّی:

وہ فعل ہے جس سے گزرے ہوئے زمانہ میں شک کے طور پر کسی کام کا ہونا سمجھا جائے جیسے لَعَلَّہٗ فَعَلَ؛ شاید کہ اس ایک مذکر نے کیا۔

## ۶۔ماضی تمنّائی:

وہ فعل ہے جس سے گزرے ہوئے زمانہ میں کسی کام کی تمنّا اور آرزو سمجھی جائے جیسے لَیْتَہٗ فَعَلَ؛ کاش کہ وہ ایک مذکر کرتا۔

## سوالات

سوال نمبر۱: فعل ماضی کی کتنی قسمیں ہیں اور کون کونسی؟

سوال نمبر۲: فعل ماضی استمراری کی تعریف کریں۔

سوال نمبر۳: جب صرف فعل ماضی کہا جائے تو اس سے مراد ماضی کی کونسی قسم ہے؟

''تم میں ایک ایسی جماعت ضرور ہونی چاہیے جو خیر کی طرف بلائے، نیک کام کرنے کا حکم دے اور برائی سے منع کرے''

[القرآن]

فصل ۔ ۸

# فعل ماضی قریب

## بنانے کا طریقہ

| مراحل | عمل | مثال |
|---|---|---|
| ۱ | فعل ماضی مطلق کا صیغہ لائیں | فَعَلَ |
| ۲ | شروع میں لفظِ قَدْ لگا دیں | قَدْ فَعَلَ |

## صیغہ و معنیٰ میں تبدیلی

| فعل ماضی مطلق | | فعل ماضی قریب | |
|---|---|---|---|
| صیغہ | معنیٰ | صیغہ | معنیٰ |
| فَعَلَ | اُس ایک مذکر نے کیا | قَدْ فَعَلَ | اُس ایک مذکر نے کیا ہے |

''اللہ تعالیٰ تمہارے اعمال سے اچھی طرح باخبر ہے''

[القرآن]

# گردان فعل ماضی قریب مثبت معروف

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | قَدْ فَعَلَ<br>اُس ایک مذکر نے کیا ہے<br>[واحد مذکر غائب] | قَدْ فَعَلَا<br>اُن دو مذکروں نے کیا ہے<br>[تثنیہ مذکر غائب] | قَدْ فَعَلُوْا<br>اُن کئی مذکروں نے کیا ہے<br>[جمع مذکر غائب] |
| مؤنث غائب | قَدْ فَعَلَتْ<br>اُس ایک مؤنث نے کیا ہے<br>[واحد مؤنث غائب] | قَدْ فَعَلَتَا<br>اُن دو مؤنثوں نے کیا ہے<br>[تثنیہ مؤنث غائب] | قَدْ فَعَلْنَ<br>اُن کئی مؤنثوں نے کیا ہے<br>[جمع مؤنث غائب] |
| مذکر حاضر | قَدْ فَعَلْتَ<br>تو ایک مذکر نے کیا ہے<br>[واحد مذکر حاضر] | قَدْ فَعَلْتُمَا<br>تم دو مذکروں نے کیا ہے<br>[تثنیہ مذکر حاضر] | قَدْ فَعَلْتُمْ<br>تم کئی مذکروں نے کیا ہے<br>[جمع مذکر حاضر] |
| مؤنث حاضر | قَدْ فَعَلْتِ<br>تو ایک مؤنث نے کیا ہے<br>[واحد مؤنث حاضر] | قَدْ فَعَلْتُمَا<br>تم دو مؤنثوں نے کیا ہے<br>[تثنیہ مؤنث حاضر] | قَدْ فَعَلْتُنَّ<br>تم کئی مؤنثوں نے کیا ہے<br>[جمع مؤنث حاضر] |
| مذکر و مؤنث متکلم | قَدْ فَعَلْتُ<br>میں (ایک مذکر ر مؤنث) نے کیا ہے<br>[واحد متکلم] | قَدْ فَعَلْنَا<br>ہم (دو ر کئی ؛ مذکر ر مؤنث) نے کیا ہے<br>[متکلم مع الغیر] | |

# گردان فعل ماضی قریب مثبت مجہول

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر غائب | قَدْ فُعِلَ<br>وہ ایک مذکر کیا گیا ہے<br>[واحد مذکر غائب] | قَدْ فُعِلَا<br>وہ دو مذکر کیئے گئے ہیں<br>[تثنیہ مذکر غائب] | قَدْ فُعِلُوْا<br>وہ کئی مذکر کیے گئے ہیں<br>[جمع مذکر غائب] |
| مؤنث غائب | قَدْ فُعِلَتْ<br>وہ ایک مؤنث کی گئی ہے<br>[واحد مؤنث غائب] | قَدْ فُعِلَتَا<br>وہ دو مؤنث کی گئی ہیں<br>[تثنیہ مؤنث غائب] | قَدْ فُعِلْنَ<br>وہ کئی مؤنث کی گئی ہیں<br>[جمع مؤنث غائب] |
| مذکر حاضر | قَدْ فُعِلْتَ<br>تو ایک مذکر کیا گیا ہے<br>[واحد مذکر حاضر] | قَدْ فُعِلْتُمَا<br>تم دو مذکر کیے گئے ہو<br>[تثنیہ مذکر حاضر] | قَدْ فُعِلْتُمْ<br>تم کئی مذکر کیے گئے ہو<br>[جمع مذکر حاضر] |
| مؤنث حاضر | قَدْ فُعِلْتِ<br>تو ایک مؤنث کی گئی ہے<br>[واحد مؤنث حاضر] | قَدْ فُعِلْتُمَا<br>تم دو مؤنث کی گئی ہو<br>[تثنیہ مؤنث حاضر] | قَدْ فُعِلْتُنَّ<br>تم کئی مؤنث کی گئی ہو<br>[جمع مؤنث حاضر] |
| مذکر و مؤنث متکلم | قَدْ فُعِلْتُ<br>میں (ایک مذکر/مؤنث) کیا گیا ہوں<br>[واحد متکلم] | قَدْ فُعِلْنَا<br>ہم (دو/کئی؛ مذکر/مؤنث) کیے گئے ہیں<br>[متکلم مع الغیر] | |

بِدانکه صَحِیح اَزِیں باب جُز فَضِلَ یَفضُلُ دِیگر نیا مَدہ است، وَبَعضے

تو جان کہ صحیح اس باب سے سوائے فَضِلَ یَفْضُلُ کے اور کوئی نہیں آتا، اور بعض حضرات

حَضِرَ یَحضُرُ و نَعِمَ یَنعُمُ را نِیز اَزیں باب گویَند چُوں: اَلْفَضْلُ اَفزُوں

حَضِرَ یَحْضُرُ اور نَعِمَ یَنْعُمُ کو بھی اِسی باب سے کہتے ہیں، جیسے: اَلْفَضْلُ: زیادہ

شُدَن وَ غَلبَه کَردَن۔ تَصرِیفُهٗ: (صفحه ۳۲۵)۔ اَلْحُضُوْرُ: حاضِر شُدَن۔

ہونا اور غلبہ کرنا۔ اس کی گردان (صفحہ ۳۲۵ پر ہے)۔ اَلْحُضُوْرُ: حاضر ہونا۔

بابِ سِوُم: بَر وَزنِ فَعُلَ یَفعَلُ، بِضَمِّ الْعَیْنِ فِی الْمَاضِی وَفَتْحِهَا فِی الْغَابِرِ۔

تیسرا باب: فَعُلَ یَفْعَلُ کے وزن پر، ماضی میں عین (کلمہ) کے ضمہ اور مضارع میں اس کے فتحہ کے ساتھ۔

بِدانکه ہَر ماضی کہ مَضمُوم الْعَین بَوَد مُستَقبلِ اُو نِیز مَضمُوم الْعَین

تو جان کہ ہر ماضی جس کا عین (کلمہ) مضموم ہو اس کے مستقبل کا عین (کلمہ) بھی مضموم

آیَد، مَگر دَر صِرف واحِد اَز مُعتَل عَین واوی، مانِند: کُدْتَّ و تَکَادُ

آتا ہے، مگر صرف معتل العین واوی سے ایک (گردان) میں، جیسے: کُدْتَّ اور تَکَادُ

چُوں: اَلْکَوْدُ وَالْکَیْدُوْدَةُ: خواستَن، وَنَزدِیك شُدَن۔ تَصرِیفُهٗ: (صفحه ۳۳۵)۔

جیسے: اَلْکَوْدُ وَالْکَیْدُوْدَةُ: چاہنا، اور نزدیک ہونا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۳۳۵ پر ہے)۔

بِدانکه کُدْتَّ دَراَصل کَوُدْتَ بُود، ضَمَّه بَر واؤ دُشوار داشتَه، نَقل کَردَه

تو جان کہ کُدْتَّ اصل میں کَوُدْتَ تھا، ضمہ واؤ پر ثقیل تھا، نقل کرکے

بَما قبل دادَند بَعد اَز اِزالهٔ حَرکتِ ماقَبل، واؤ اَز جِهتِ اِجتِماعِ ساکِنَین اُفتاد،

ماقبل کو دے دیا ماقبل کی حرکت گرانے کے بعد، واؤ دو ساکنوں کے اکٹھا ہونے کی وجہ سے گرگئی،

بَعدهٗ دال را بتا بَدل کَردَند، وتا را دَر تا اِدغام کَردَند، کُدْتَّ شُد۔ و تَکَادُ

اس کے بعد دال کو تا سے تبدیل کردیا، اور تاء کا تاء میں ادغام کردیا، کُدْتَّ ہوگیا۔ اور تَکَادُ

دَ راَصل تکْوَدُ بُود، حَرکَتِ واؤ نَقل کَردَہ بَما قَبل دادَند، پَس اَز جِہَتِ فَتحَہ

اصل میں تکْوَدُ تھا، واوَ کی حرکت نقل کر کے ماقبل کو دے دی، تو ماقبل فتحہ کی وجہ سے

ماقَبل واؤ اَلِف گَشت، تکَادُ شُد، اِیں لُغَت را بَعضے اَز سَمِعَ یَسْمَعُ نِیز گویَند۔

واوَ الف بن گیا، تکَادُ ہوگیا، اس لغت کو بعض سَمِعَ یَسْمَعُ سے بھی کہتے ہیں۔

اَمّا مُنشَعِب ثُلاثی کہ دَرُو حَرفِ زائد نِیز باشَد بَر دو گونَہ سُت: یَکے آنکہ

بہرحال ثلاثی منشعب کہ جس میں زائد حرف بھی ہو دوقسم پر ہے: ایک وہ کہ

مُلحَق بَرُباعی باشَد، دُوُم آنکہ مُلحَق بَرُباعی نَباشَد، اَمّا آنکہ مُلحَق بَرُباعی

رباعی سے ملحق ہو، دوسری (قسم) وہ کہ رباعی سے ملحق نہ ہو، بہرحال وہ جو رباعی سے ملحق

نَباشَد نِیز بَر دو گونَہ اسُت: یَکے آنکہ دَرُو اَلِفِ وَصل دَر آیَد، وَ دِیگر آنکہ دَرو

نہ ہو، (وہ) بھی دوقسم پر ہے: ایک وہ کہ اس میں ہمزہ وصلی آتا ہے، اور دوسری (قسم) وہ کہ اس میں

اَلِفِ وَصل دَر نَیایَد، اَمّا آنکہ دَرُو اَلِفِ وَصل دَر آیَد آں را نُہ باب سُت۔

ہمزہ وصلی نہیں آتا، بہرحال جس میں ہمزہ وصلی آتا ہے اس کے نو باب ہیں۔

بابِ اوّل: بَروَزنِ اِفْتِعَالٌ: چُوں: اَلاِجْتِنَابُ: پَرہیز کَردَن۔ تَصْرِیْفُہٗ: (صفحہ ۳۴۶)۔

پہلا باب: اِفْتِعَالٌ کے وزن پر، جیسے: اَلاِجْتِنَابُ پرہیز کرنا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۳۴۶ پر ہے)۔

اَلاِقْتِبَاسُ: پارۂ نُور چِیدَن، اَلاِقْتِنَاصُ: صَید کَردَن، اَلاِلْتِمَاسُ: جُستَن،

اَلاِقْتِبَاسُ: نور کا ٹکڑا چننا، اَلاِقْتِنَاصُ: شکار کرنا، اَلاِلْتِمَاسُ: ڈھونڈنا،

اَلاِعْتِزَالُ: یَکسُو شُدَن، اَلاِحْتِمَالُ: بَرداشتَن، اَلاِخْتِطَافُ: رُبُودَن۔

اَلاِعْتِزَالُ: الگ ہونا، اَلاِحْتِمَالُ: اٹھانا، اَلاِخْتِطَافُ: لے بھاگنا۔

بابِ دُوُم: اِسْتِفْعَالٌ، چُوں: اَلاِسْتِنْصَارُ: طَلب یاری کَردَن۔ تَصْرِیْفُہٗ: (صفحہ ۳۶۰)۔

دوسرا باب: اِسْتِفْعَالٌ، جیسے: اَلاِسْتِنْصَارُ: مدد طلب کرنا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۳۶۰ پر ہے)

| |
|---|
| اَلاسْتِغْفَارُ: آمُرزِش خواستَن، اَلاسْتِفْسَارُ: پُرسِیدَ ن، اَلاسْتِنْفَارُ: |
| الِاسْتِغْفَارُ: معافی چاہنا، الِاسْتِفْسَارُ: پوچھنا، الِاسْتِنْفَارُ: |
| رَمِیدَن ورَمانِیدَن، اَلاسْتِخْلَافُ: کَسی را بَجائے خویش یا بَجائے دِیگر |
| بھاگنا اور بھگانا، الِاسْتِخْلَافُ: کسی کو اپنی جگہ یا دوسرے کی جگہ |
| نِشانِیدَن، اَلاسْتِمْتَاعُ: بَرخُورداری گرِفتَن بَکَسے یا بَچیزے۔ |
| بٹھانا، الِاسْتِمْتَاعُ: نفع حاصل کرنا کسی آدمی سے یا کسی چیز سے۔ |
| بِدانکہ ہَر دو باب لازِم ومُتَعَدِّی آمَدَہ اَند۔ |
| تو جان! کہ یہ دونوں باب لازم اور متعدی آئے ہیں۔ |
| بابِ سِوُم: بَروَزنِ اِنْفِعَالٌ، چُوں: اَلانْفِطَارُ: شَگافتَہ شُدَ ن۔ بِدانکہ ہَر فِعلیکہ |
| تیسرا باب: اِنْفِعَالٌ کے وزن پر، جیسے: الِانْفِطَارُ: پھٹنا۔ تو جان! کہ ہر وہ فعل جو |
| بَریں وَزن آیَد لازِم باشَد۔ تَصْرِیْفُہٗ: (صفحہ ۳۷۱)۔ اَلانْصِرَافُ: باز گشتَن، اَلانْقِلَابُ: |
| اس وزن پر آئے لازم ہے۔ اس کی گردان: (صفحہ ۳۷۱ پر ہے)۔ الِانْصِرَافُ: لوٹنا، الِانْقِلَابُ: |
| بَرگشتَہ شُدَن، اَلانْخِفَافُ: سَبُك شُدَ ن، اَلانْشِعَابُ: شاخ دَ ر شاخ شُدَن۔ |
| پلٹنا، الِانْخِفَافُ: ہلکا ہونا، الِانْشِعَابُ: شاخ در شاخ ہونا۔ |
| بابِ چَہارُم: بَروَزنِ اِفْعِلَالٌ۔ بِدانکہ اِیں باب نِیز لازِمَ سْت۔ چُوں اَلاحْمِرَارُ: |
| چوتھا باب: اِفْعِلَالٌ کے وزن پر۔ تو جان! کہ یہ باب بھی لازم ہے۔ جیسے: الِاحْمِرَارُ: |
| سُرخ شُدَ ن۔ تَصْرِیْفُہٗ: (صفحہ ۳۸۱)۔ اَلاخْضِرَارُ: سَبز شُدَ ن، اَلاصْفِرَارُ: |
| سرخ ہونا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۳۸۱ پر ہے)۔ الِاخْضِرَارُ: سبز ہونا، الِاصْفِرَارُ: |
| زَرد شُدَ ن، اَلاغْبِرَارُ: گرد آلُودَ شُدَن، اَلابْلِقَاقُ: اَبلَق شُدَن اَسپ۔ |
| زرد ہونا، الِاغْبِرَارُ: گرد آلود ہونا، الِابْلِقَاقُ: گھوڑے کا چتکبرا ہونا۔ |

بابِ پَنجُم: بَر وَزنِ اِفْعِيلَالٌ، چُوں: اَلِادْهِيمَامُ: سَخت سیاه شُدَن۔
پانچواں باب: اِفْعِيلَالٌ کے وزن پر، جیسے: اَلِادْهِيمَامُ: سخت سیاہ ہونا۔
تَصْرِيفُهٗ: (صفحه ۳۹۰)۔ اَلِاسْمِيرَارُ: گندم گُون شُدَن، اَلِاكْمِيتَاتُ: كُمَيت
اس کی گردان: (صفحہ ۳۹۰ پر ہے)۔ اَلِاسْمِيرَارُ: گندمی رنگ ہونا، اَلِاكْمِيتَاتُ: سیاہی مائل سرخ
شُدَن اَسپ، اَلِاشْهِيبَابُ: سَفَید شُدَن اَسپ، اَلِاصْحِيرَارُ: خُشك شُدَن
ہونا گھوڑے کا، اَلِاشْهِيبَابُ: سفید ہونا گھوڑے کا، اَلِاصْحِيرَارُ: خشک ہونا
نَبات، اَلِاسْحِيرَارُ: ہَمراز شُدَن۔ بِدانکه اِیں باب لازِمَ سْت۔
کھیتی کا، اَلِاسْحِيرَارُ: ہمراز ہونا۔ تو جان! کہ یہ باب لازم ہے۔
بابِ شِشُم: بَر وَزنِ اِفْعِيعَالٌ، چُوں: اَلِاخْشِيشَانُ: سَخت دُرُشت شُدَن۔
چھٹا باب: اِفْعِيعَالٌ کے وزن پر، جیسے: اَلِاخْشِيشَانُ: سخت کھردرا ہونا۔
تَصْرِيفُهٗ: (صفحه ۳۹۹)۔ اَلِاخْرِيرَاقُ: دَرِيدَه شُدَن جامَه، اَلِاخْلِيلَاقُ: كُہنَه
اس کی گردان: (صفحہ ۳۹۹ پر ہے)۔ اَلِاخْرِيرَاقُ: پھٹا ہوا ہونا کپڑے کا، اَلِاخْلِيلَاقُ: پرانا
شُدَن جامَه، اَلِامْلِيلَاحُ: شور شُدَن آب، اَلِاحْدِيدَابُ: كُوزَه پُشت شُدَن۔
ہونا کپڑے کا، اَلِامْلِيلَاحُ: کھارا ہونا پانی کا، اَلِاحْدِيدَابُ: کبڑا ہونا۔
بِدانکه اِیں باب ہَم لازِمَ سْت، وَدَر قرآن شریف نَیامدہ اسْت۔
تو جان! کہ یہ باب بھی لازم ہے، اور قرآن شریف میں نہیں آیا ہے۔
بابِ ہَفتُم: بَر وَزنِ اِفْعِوَّال، چُوں: اَلِاجْلِوَّاذُ: شِتا فتَن شُتَر۔ تَصْرِيفُهٗ: (صفحه ۴۰۸)۔
ساتواں باب: اِفْعِوَّالٌ کے وزن پر، جیسے: اَلِاجْلِوَّاذُ: دوڑنا اونٹ کا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۴۰۸ پر ہے)۔
اَلِاخْرِوَّاطُ: چُوب تَراشِیدَن، اَلِاعْلِوَّاطُ: قِلادَه دَر گردَن شُتَر بستَن، يُقَالُ اِعْلَوَّطَ الْبَعِيرَ
اَلِاخْرِوَّاطُ: لکڑی تراشنا، اَلِاعْلِوَّاطُ: اونٹ کے گلے میں قلادہ باندھنا، اِعْلَوَّطَ الْبَعِيرَ (اس وقت) کہا جاتا ہے

اِذَا تَعَلَّقَ بِعُنُقِہٖ قِلَادَۃً۔ بدانکہ اِیں باب ہَم لازِمَ اسْت وَدَ ر قرآن شریف نیامدہ۔

جب کوئی اونٹ کے گلے میں قلادہ باندھے۔تو جان! کہ یہ باب بھی لازم ہےاور قرآن شریف میں نہیں آیا۔

بابِ ہشتم: بَروزن اِفَّاعُلٌ، چُوں: اَلِاثَّاقُلُ: گِراں بار شُدَ ن وَ خُود را گِراں بار ساختَن۔

آٹھواں باب: اِفَّاعُلٌ کے وزن پر، جیسے: اَلِاثَّاقُلُ: بھاری ہونا اور اپنے آپ کو بھاری بنانا

تَصْرِیْفُہٗ: (صفحہ ۴۱۷)۔ اَلِادَّارُکُ: دَ ر رَسِیدَ ن وَ دَ ر رَسانِیدَ ن، اَلِاسَّاقُطُ:

اس کی گردان: (صفحہ ۴۱۷ پر ہے)۔ اَلِادَّارُکُ: پہنچنا اور پہنچانا، اَلِاسَّاقُطُ:

میوَہ اَز دَرَخت اَفگندَ ن، اَلِاشَّابُہُ: ہَم شَکل شُدَ ن، اَلِاصَّالُحُ: با یَك دِیگر آشتی کَردَ ن۔

درخت سے پھل گرنا، اَلِاشَّابُہُ: ہم شکل ہونا، اَلِاصَّالُحُ: ایک دوسرے کے ساتھ صلح کرنا۔

بابِ نہم: بَروزنِ اِفَّعُّلٌ، چُوں: اَلِاطَّھُّرُ: پاك شُدَن۔ تَصْرِیْفُہٗ:

نواں باب: اِفَّعُّلٌ کے وزن پر، جیسے: اَلِاطَّھُّرُ: پاک ہونا۔ اس کی گردا

(صفحہ ۴۲۶)۔ اَلِازَّمُّلُ: جامَہ بَر سَر کَشِیدَن، اَلِاضَّرُّعُ: زاری

(صفحہ ۴۲۶ پر ہے)۔ اَلِازَّمُّلُ: سر پر کپڑا اوڑھنا، اَلِاضَّرُّعُ: عاجزی

کَردَن، اَلِاجَّنُّبُ: دُور شُدَن، اَلِاذَّکُّرُ: پَند پَذِیرفتَن وَیاد کَردَن۔

کرنا، اَلِاجَّنُّبُ: دور ہونا، اَلِاذَّکُّرُ: نصیحت قبول کرنا اور یاد کرنا

بدانکہ اَصلِ بابِ اِفَّاعُل و اِفَّعُّل، تَفاعُل و تَفعُّل بُودَہ، تا را ساکِن کَردَ ہ بفاء

تو جان! کہ باب اِفَّاعُلٌ اور اِفَّعُّلٌ کا اصل تَفَاعُلٌ اور تَفَعُّلٌ تھا، تاء کو ساکن کر کے فاء سے

بَدَل کَردَ ند، وَفاء را دَ ر فاء اِدغام نمُودَ ند اَ ز جِہَتِ مُجانَست دَ ر مَخرَج، پَس

تبدیل کردیا، اور فاء کا فاء میں ادغام کیا مخرج میں ہم جنس ہونے کی وجہ سے، پھر

ہَمزۂ وَصل مَکسُور دَر اوّلِ اُو دَر آوَردَند تا اِبتِداء بَسُکُون لازِم نَیایَد

ہمزہ وصلی مکسور اس کے شروع میں لے آئے تا کہ سکون کے ساتھ ابتداء لازم نہ آئے

| |
|---|
| اِفَّاعُل و اِفَّعُّل شُد۔ اَمّا آنکه دَ رُو اَلِفِ وَصل دَ ر نَیایَد آنرا پَنج باب اسُت۔ |
| اِفَّاعُلٌ اور اِفَّعُّلٌ ہوگیا۔ بہر حال وہ (ثلاثی منشعب غیر ملحق برباعی) جس میں ہمزہ وصلی نہیں آتا اس کے پانچ باب ہیں۔ |
| بابِ اوّل: بَر وَزنِ اِفْعَالٌ، چُون: اَلْاِکْرَامُ: گرامی کَردَن۔ تَصرِیْفُهٗ: |
| پہلا باب: اِفْعَالٌ کے وزن پر، جیسے: اَلْاِکْرَامُ: عزت کرنا۔ اس کی گردان: |
| (صفحه ۴۳۶)۔ اَلْاِسْلَامُ: مسلمان شُدَن وَ گردَن نِہادَن بَطاعَت، |
| (صفحہ ۴۳۶ پر ہے)۔ اَلْاِسْلَامُ: مسلمان ہونا اور فرمانبرداری کے لئے گردن جھکا دینا، |
| اَلْاِذْهَابُ: بُردَن، اَلْاِعْلَانُ: آشکارا کَردَن، اَلْاِکْمَالُ: تَمام کَردَن۔ |
| اَلْاِذْهَابُ: لے جانا، اَلْاِعْلَانُ: ظاہر کرنا، اَلْاِکْمَالُ: پورا کرنا۔ |
| بِدانکه ہَمزَۂ اَمر حاضِر اِیں باب وَصلی نیسُت، بَلکه ہَمزَه قَطعی |
| تو جان! کہ امر حاضر کا ہمزہ اس باب میں وصلی نہیں ہے، بلکہ ہمزہ قطعی |
| سُت کہ حَذف کَردَہ شُدَہ اسُت اَز مُضارِعِ اُو یَعنی تُکْرِمُ کہ |
| ہے جو حذف کیا گیا ہے اس کے مضارع سے یعنی تُکْرِمُ کہ |
| دَراَصل تُأَکْرِمُ بُودَہ اسُت، اَز بَرائے مُوافَقَتِ اُکْرِمُ کہ دَراَصل أُأَکْرِمُ |
| اصل میں تُأَکْرِمُ تھا، اُکْرِمُ سے موافقت کے لئے جو اصل میں أُأَکْرِمُ |
| بُودَہ اسُت، ہَمزَہ ثانی اَز جِہَتِ اِجتماعِ ہَمزَتَین اُفتاد، اُکْرِمُ شُد۔ |
| تھا، دوسرا ہمزہ دو ہمزوں کے جمع ہونے کے وجہ سے گرگیا، اُکْرِمُ ہوگیا۔ |
| بابِ دُوُم: بَروَزن تَفْعِیْلٌ، چُون: اَلتَّصرِیْفُ: گردانِیدَن۔ تَصرِیْفُهٗ: (صفحه ۴۴۷)۔ |
| دوسرا باب: تَفْعِیْلٌ کے وزن پر، جیسے: اَلتَّصرِیْفُ: پھیرنا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۴۴۷ پر ہے)۔ |
| اَلتَّکْذِیْبُ وَالْکِذَّابُ: کَسے را دُروغ زَن داشتَن، اَلتَّقْدِیْمُ: پیش شُدَن و پیش کَردَن، |
| اَلتَّکْذِیْبُ وَالْکِذَّابُ: کسی کو جھٹلانا، اَلتَّقْدِیْمُ: آگے ہونا اور آگے کرنا، |

اَلتَّمْكِيْنُ: جائے دادَن، اَلتَّعْظِيْمُ: بُزُرگ داشتَن، اَلتَّعْجِيْلُ: شِتابی کَردَن۔

اَلتَّمْكِيْنُ: جگہ دینا، اَلتَّعْظِيْمُ: بزرگ سمجھنا، اَلتَّعْجِيْلُ: جلدی کرنا۔

بابِ سِوُم: بَر وَزنِ تَفَعُّلٌ، چُوں: اَلتَّقَبُّلُ: پَذِیر فتَن۔ تَصْرِيْفُهٗ: (صفحہ ۴۵۹)۔ اَلتَّفَكُّهُ:

تیسرا باب: تَفَعُّلٌ کے وزن پر، جیسے: اَلتَّقَبُّلُ: قبول کرنا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۴۵۹ پر ہے)۔ اَلتَّفَكُّهُ:

سیوَہ خُوردَن، اَلتَّلَبُّثُ: دِرَنگ کَردَن، اَلتَّعَجُّلُ: شِتافتَن، اَلتَّبَسُّمُ: دَندان سَفید کَردَن۔

پھل کھانا، اَلتَّلَبُّثُ: دیر کرنا، اَلتَّعَجُّلُ: جلدی کرنا، اَلتَّبَسُّمُ: مسکرانا۔

بِدانکہ دَر بابِ تَفَعُّل و تَفَاعُل و تَفَعْلُل ہَر جا کہ دو تاء دَر اَوّلِ

تو جان! کہ باب تَفَعُّل اور تَفَاعُل اور تَفَعْلُل میں جس جگہ دو تاء

کَلِمہ بَہَم آیَند، رَوا باشَد کہ یَك تارا حَذف کُنَند۔

کلمہ کے شروع میں اکٹھی آجائیں، جائز ہے کہ ایک تاء کو حذف کیا جائے۔



بابِ چَہارُم: بَر وَزنِ مُفاعَلَةٌ، چُوں: اَلْمُقَاتَلَةُ وَالْقِتَالُ: بایَکدِیگر کارزار

چوتھا باب: مُفاعَلَةٌ کے وزن پر، جیسے: اَلْمُقَاتَلَةُ وَالْقِتَالُ: ایک دوسرے سے لڑائی

کَردَن۔ تَصْرِيْفُهٗ: (صفحہ ۴۷۱)۔ اَلْمُعَاقَبَةُ وَالْعِقَابُ: بایَك دِیگر عَذاب

کرنا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۴۷۱ پر ہے)۔ اَلْمُعَاقَبَةُ وَالْعِقَابُ: ایک دوسرے کو

کَردَن، اَلْمُخَادَعَةُ وَالْخِدَاعُ: فَریفتَن، اَلْمُلَازَمَةُ وَاللِّزَامُ: باہَم لازِم

دینا، اَلْمُخَادَعَةُ وَالْخِدَاعُ: دھوکہ دینا، اَلْمُلَازَمَةُ وَاللِّزَامُ: ایک دوسرے کو لازم

گرِفتَن، اَلْمُبَارَكَةُ: بَرَکت گرِفتَن بَخُدائے عَزَّوَجَلَّ یا بَکَسے یا بَچِیزے۔

پکڑنا، اَلْمُبَارَكَةُ: برکت حاصل کرنا اللہ عزوجل سے یا کسی شخص سے یا کسی چیز سے۔

بابِ پَنجم: بَر وَزنِ تَفَاعُلٌ، چُوں: اَلتَّقَابُلُ بایَك دِیگر رُو بَرُوشُدَن۔

پانچواں باب: تَفَاعُلٌ کے وزن پر، جیسے: اَلتَّقَابُلُ ایک دوسرے کے سامنے ہونا۔

تَصْرِیْفُهٗ: (صفحه ۴۸۱)۔ اَلتَّخَافُتُ: بایَك دِیگر سُخَن پنهاں گُفتَن،
اس کی گردان: (صفحہ ۴۸۱ پر ہے)۔ اَلتَّخَافُتُ: ایک دوسرے سے پوشیدہ گفتگو کرنا،
اَلتَّعَارُفُ: بایَك دِ یگر شِناختَن، اَلتَّفَاخُرُ: بایَك دِیگر فَخر کَردَن۔
اَلتَّعَارُفُ: ایک دوسرے کی شناخت کرنا، اَلتَّفَاخُرُ: ایک دوسرے پر فخر کرنا۔
اَمّا رُباعی نِیز بَر د و گونَه اسْت: یَکے مُجَرَّد که دَ رُوحَرفِ زائد نَباشَد۔
بہرحال رباعی بھی دو قسم پر ہے: ایک مجرد کہ اس میں زائد حرف نہ ہو
دُوُم مُنشَعِب که دَرُو حَرفِ زائد ہَم باشَد۔ اَمّا آنکه دَرُو حَرفِ زائد
دوسری (قسم) منشعب کہ اس میں زائد حرف بھی ہو۔ بہرحال وہ (رباعی) کہ اس میں زائد حرف
نَباشَد آنرا یَك بابَ سْت، وَایں باب لازِم و مُتَعَدِّی نِیز آمَدَ ہ سْت۔
نہ ہو اس کا ایک باب ہے، اور یہ باب لازم ہے اور متعدی بھی آیا ہے۔
بابِ اَوّل: بَر وَزنِ فَعْلَلَةٌ، چُوں: اَلْبَعْثَرَةُ: بَراَنگیختَن۔ تَصْرِیْفُهٗ:
پہلا باب: فَعْلَلَةٌ کے وزن پر، جیسے: اَلْبَعْثَرَةُ: ابھارنا۔ اس کی گردان:
(صفحه ۴۹۲)۔ اَلدَّحْرَجَةُ: بِسیار گَردانِیدَن، اَلْعَسْكَرَةُ: لَشکَر
(صفحہ ۴۹۲ پر ہے)۔ اَلدَّحْرَجَةُ: بہت پھیرنا، اَلْعَسْكَرَةُ: لشکر
ساختَن، اَلْقَنْطَرَةُ: پُل بَستَن، اَلزَّعْفَرَةُ: رَنگ کَردَن بَزَعفران۔
بنانا، اَلْقَنْطَرَةُ: پل باندھنا، اَلزَّعْفَرَةُ: رنگ کرنا زعفران کے ساتھ۔
اَمّا رُباعی مُنشَعِب که دَ رُو حَرفِ زائد باشَد، آں نِیز بَر د و گونَه اسْت: یَکے آنکه
بہرحال رباعی منشعب کہ اس میں زائد حرف ہو، وہ بھی دو قسم پر ہے: ایک وہ کہ
دَ رُو ہَمزَہ وَصل نَباشَد، وَدِیگر آنکه دَ رُو ہَمزَہ وَصل باشَد، اَمّا آنکه دَ رُو ہَمزَہ وَصل
اس میں ہمزہ وصلی نہ ہو، اور دوسری (قسم) وہ کہ اس میں ہمزہ وصلی ہو، بہرحال وہ کہ اس میں ہمزہ وصلی

نَباشَد آنرا نیز یَك باب است، وَایں باب لازِم است، وَدَر قرآن شریف نیامدَہ است۔

نہ ہواس کا بھی ایک باب ہے، اور یہ باب لازم ہے، اور قرآن شریف میں نہیں آیا ہے۔

بابِ اَوّل: بَر وَزنِ تَفَعْلُلٌ، چُوں: اَلتَّسَرْبُلُ: پَیراہَن پوشِیدَن۔

پہلا باب: تَفَعْلُلٌ کے وزن پر، جیسے: اَلتَّسَرْبُلُ: کرتہ پہننا۔

تَصْرِیْفُہٗ: (صفحہ ۵۰۲)۔ اَلتَّبَرْقُعُ: بُرقَع پوشِیدَن، اَلتَّمَقْهُرُ: مَقهُور

اس کی گردان: (صفحہ۵۰۲ پر ہے)۔ اَلتَّبَرْقُعُ: برقع پہننا، اَلتَّمَقْهُرُ: قہر زدہ

شُدَن، اَلتَّزَنْدُقُ: زِندِیق شُدَن، اَلتَّبَخْتُرُ: بَناز خَرامِیدَن۔

ہونا، اَلتَّزَنْدُقُ: بے دین ہونا، اَلتَّبَخْتُرُ: مٹک کر چلنا۔

اَمّا آنکہ دَرُو ہَمزَہ وَصل دَر آیَد آنرا دو باب سُت، وآں ہَردو باب لازِم سُت۔

بہرحال وہ (رباعی منشعب) کہ اس میں ہمزہ وصلی آتا ہے اس کے دو باب ہیں، اور وہ دونوں باب لازم ہیں۔



بابِ اَوّل: بَر وَزنِ اِفْعِنْلَالٌ، چُوں: اَلاِبْرِنْشَاقُ: شاد شُدَن۔ تَصْرِیْفُہٗ:

پہلا باب: اِفْعِنْلَالٌ کے وزن پر، جیسے: اَلاِبْرِنْشَاقُ: خوش ہونا۔ اس کی گردان:

(صفحہ ۵۱۲)۔ اَلاِحْرِنْجَامُ: جَمع شُدَن، اَلاِبْلِنْدَاحُ: فراخ شُدَن

(صفحہ ۵۱۲ پر ہے)۔ اَلاِحْرِنْجَامُ: اکٹھا ہونا، اَلاِبْلِنْدَاحُ: کشادہ ہونا

جائگاہ، اَلاِسْلِنْطَاحُ: بَرقَفا خُفتَن، اَلاِعْرِنْكَاسُ: سیاہ شُدَن

جگہ کا، اَلاِسْلِنْطَاحُ: گدی کے بل سونا، اَلاِعْرِنْكَاسُ: کالا ہونا

مُوئے۔ بِدانکہ ایں باب دَر قرآن شریف نَیامَدَہ است۔

بالوں کا۔ تو جان! کہ یہ باب قرآن شریف میں نہیں آیا ہے۔

بابِ دُوُم: بَر وَزنِ اِفْعِلَّالٌ، چُوں: اَلاِقْشِعْرَارُ: مُوئے بَرتَن خاستَن۔

دوسرا باب: اِفْعِلَّالٌ کے وزن پر، جیسے: اَلاِقْشِعْرَارُ: رونگٹے کھڑے ہونا۔

تَصْرِيْفُهٗ: (صفحه ۵۲۱)۔ اَلاِقْمِطْرَارُ: سَخت ناخُوش شُدَن، اَلاِشْفِتْرَارُ:

اس کی گردان: (صفحہ ۵۲۱ پر ہے)۔ اَلِاقْمِطْرَارُ: شدید ناراض ہونا، اَلِاشْفِتْرَارُ:

پَراگنده شُدَن، اَلاِزْمِهْرَارُ: سُرخ شُدَن چَشم، اَلاِسْمِهْرَارُ: سَخت شُدَن

بکھرنا، اَلِازْمِهْرَارُ: سرخ ہونا آنکھ کا، اَلِاسْمِهْرَارُ: سخت ہونا

خار، اَلاِشْمِخْرَارُ: بُلَند شُدَن۔ بِدانکه اِیں باب دَر قرآن شریف

کانٹے کا، اَلِاشْمِخْرَارُ: اونچا ہونا۔ تو جان! کہ یہ باب قرآن شریف میں

آمَدَه سْت، کَمَا قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: تَقْشَعِرُّ مِنْهُ جُلُوْدُ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ

آتا ہے، جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اس (کتاب) سے رونگٹے کھڑے ہوتے ہیں ان کے بدن پر جو اپنے رب سے ڈرتے ہیں۔

اَمّا ثُلاثی مُنشَعِب که مُلحَق بَرُباعی اسْت نِیز بَر د و گونَه اسْت: یَکے

بہرحال ثلاثی منشعب جو رباعی سے ملحق ہے (وہ) بھی دو قسم پر ہے: ایک

آنکه مُلحَق بَرُباعی مُجَرَّد باشَد، وَدُوُم آنکه مُلحَق بَرُباعی مُجَرَّد

وہ کہ رباعی مجرد سے ملحق ہو، اور دوسری (قسم) وہ کہ رباعی مجرد سے ملحق

نَباشَد، اَمّا آنکه مُلحَق بَرُباعی مُجَرَّد باشَد آنرا ہَفت بابَ سْت۔

نہ ہو، بہرحال وہ (ثلاثی منشعب) کہ ملحق ہو رباعی مجرد سے اس کے سات باب ہیں۔

بابِ اَوّل: بَر وَزنِ فَعْلَلَةٌ، بِتَكْرَارِ اللَّامِ، چُوں: اَلْجَلْبَبَةُ: چادر پوشِیدَن۔

پہلا باب: فَعْلَلَةٌ کے وزن پر، لام (کلمہ) کے تکرار کے ساتھ، جیسے: اَلْجَلْبَبَةُ: چادر اوڑھنا۔

تَصْرِيْفُهٗ: (صفحه ۵۳۱)۔ اَلشَّمْلَلَةُ: شِتافتَن، وَلَيْسَ هٰذَا الْبَابُ فِي الْقُرْاٰن.

اس کی گردان: (صفحہ ۵۳۱ پر ہے)۔ اَلشَّمْلَلَةُ: دوڑنا، اور یہ باب قرآن مجید میں نہیں ہے۔

بابِ دُوُم: بَروزنِ فَعْنَلَةٌ، بِزِيَادَةِ النُّوْنِ بَيْنَ الْعَيْنِ وَاللَّامِ، چُوں:

دوسرا باب: فَعْنَلَةٌ کے وزن پر، عین اور لام (کلمہ) کے درمیان نون کے اضافے کے ساتھ، جیسے:

| اَلْقَلْنَسَةُ: کُلاہ پوشِیدَن۔ تَصْرِیْفُهٗ: (صفحہ ۵۴۰)۔ وَلَیْسَ فِیْ الْقُرْاٰن. |
|---|
| اَلْقَلْنَسَۃُ: ٹوپی پہننا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۵۴۰ پر ہے)۔ اور یہ قرآن مجید میں نہیں ہے۔ |
| بابِ سِوُم: بَر وَزنِ فَوْعَلَةٌ، بِزِیَادَةِ الْوَاوِ بَیْنَ الْفَاءِ وَالْعَیْنِ، |
| تیسرا باب: فَوْعَلَۃٌ کے وزن پر، فاء اور عین (کلمہ) کے درمیان واؤ کے اضافے کے ساتھ، |
| چُون: اَلْجَوْرَبَةُ: پائتابہ پوشِیدَن۔ تَصْرِیْفُهٗ: (صفحہ ۵۴۹)۔ |
| جیسے: اَلْجَوْرَبَۃُ: جراب پہننا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۵۴۹ پر ہے)۔ |
| اَلْحَوْقَلَةُ: سَخت پِیر شُدَن، وَلَیْسَ فِی الْقُرْاٰن۔ |
| اَلْحَوْقَلَۃُ: بہت بوڑھا ہونا، اور یہ (باب) قرآن مجید میں نہیں ہے۔ |
| بابِ چَہَارُم: بَر وَزنِ فَعْوَلَةٌ، بِزِیَادَةِ الْوَاوِ بَیْنَ الْعَیْنِ وَاللَّامِ، |
| چوتھا باب: فَعْوَلَۃٌ کے وزن پر، عین اور لام (کلمہ) کے درمیان واؤ کے اضافے کے ساتھ، |
| چُون: اَلسَّرْوَلَةُ: اِزار پوشِیدَن۔ تَصْرِیْفُهٗ: (صفحہ ۵۵۸)۔ |
| جیسے: اَلسَّرْوَلَۃُ: شلوار پہننا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۵۵۸ پر ہے)۔ |
| اَلْجَهْوَرَةُ: آواز بُلند کَردَن، وَلَیْسَ فِی الْقُرآن۔ |
| اَلْجَهْوَرَۃُ: آواز بلند کرنا، اور یہ (باب) قرآن مجید میں نہیں ہے۔ |
| بابِ پَنجُم: بَر وَزنِ فَیْعَلَةٌ، بِزِیَادَةِ الْیَاءِ بَیْنَ الْفَاءِ وَالْعَیْنِ، چُون: اَلْخَیْعَلَةُ: |
| پانچواں باب: فَیْعَلَۃٌ کے وزن پر، فاء اور عین (کلمہ) کے درمیان یاء کے اضافے کے ساتھ، جیسے: اَلْخَیْعَلَۃُ: |
| پَیراہَن بے آستِین پوشِیدَن۔ تَصْرِیْفُهٗ: (صفحہ ۵۶۷)۔ اَلْهَیْمَنَةُ: گواہ شُدَن: |
| بغیر آستین کے کرتا پہننا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۵۶۷ پر ہے)۔ اَلْهَیْمَنَۃُ: گواہ ہونا: |
| یُقَالُ: اِنَّ الْهَاءَ فِیْهِ مُبْدَلَةٌ مِّنَ الْهَمْزَةِ. اَلصَّیْطَرَةُ: بَر گُماشتَہ شُدَن، وَجَاءَ |
| کہا جاتا ہے: اس (اَلْهَیْمَنَۃُ) میں ہاء ہمزہ سے بدلی ہوئی ہے۔ اَلصَّیْطَرَۃُ: نگہبان ہونا، اور یہ (باب) آیا ہے |

فِی الْقُرْاٰنِ كَمَا قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی: لَسْتَ عَلَيْهِمْ بِمُصَيْطِرٍ۔ بِدانکه خُوعِلَ

قرآن مجید میں جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: لَسْتَ عَلَيْهِمْ بِمُصَيْطِرٍ۔ جان تو! کہ خُوعِلَ

دَر اَصل خُيْعِلَ بُود، اَز جِهَتِ ضَمَّه ما قَبل یاء واو گشت، خُوعِلَ شُد۔

اصل میں خُيْعِلَ تھا، ما قبل ضمہ کی وجہ سے یاء واؤ ہو گئی، خُوعِلَ ہوگیا۔

بابِ شَشُم: بَر وَزنِ فَعْيَلَةٌ، بِزِيَادَةِ الْيَاءِ بَيْنَ الْعَيْنِ وَاللَّامِ،

چھٹا باب: فَعْيَلَةٌ کے وزن پر، عین اور لام کلمہ کے درمیان یاء کے اضافے کے ساتھ،

چُون: اَلشَّرْيَفَةُ: اَفزُونی بَر گِیاهِ کَشت بُریدَن۔ تَصرِيفُهٗ:

جیسے: اَلشَّرْيَفَةُ: کھیتی کے بڑھے ہوئے پتوں کو کاٹنا۔ اس کی گردان:

(صفحه ۵۷۶)۔ اَلْجَزْيَلَةُ: زَراَندُود دَن، وَلَيْسَ فِی الْقُرْاٰنِ۔

(صفحہ۵۷۶ پر ہے)۔ اَلْجَزْيَلَةُ: سونا چڑھانا، اور نہیں ہے یہ (باب) قرآن میں۔

بابِ ہَفتُم: بَر وَزنِ فَعْلَاةٌ، بِزِيَادَةِ الْاَلِفِ الْمُبَدَّلَةِ مِنَ الْيَاءِ بَعْدَ اللَّامِ، چُون:

ساتواں باب: فَعْلَاةٌ کے وزن پر، لام (کلمہ) کے بعد یاء سے بدلے ہوئے الف کے اضافے کے ساتھ، جیسے:

اَلْقَلْسَاةُ: کُلاه پوشِیدَن، اَصْلُهٗ قَلْسَيَةٌ فَانْقَلَبَتِ الْيَاءُ اَلِفًا لِتَحَرُّكِهَا وَانْفِتَاحِ

اَلْقَلْسَاةُ: ٹوپی پہننا، قَلْسَاةٌ دراصل قَلْسَيَةٌ تھا، یاء الف سے بدل گئی اپنے متحرک ہونے اور

مَا قَبْلَهَا. تَصْرِيفُهٗ: (صفحه ۵۸۵)۔ اَلْجَعْبَاةُ: اَفگندَن، وَلَيْسَ فِی الْقُرْاٰنِ۔

ماقبل مفتوح ہونے کی وجہ سے۔ اس کی گردان: (صفحہ۵۸۵ پر ہے)۔ اَلْجَعْبَاةُ: پھینکنا، اور نہیں ہے یہ قرآن میں۔

يُقَلْسِيْ دَر اَصل يُقَلْسِيُ بُود، ضَمَّه بَر یاء دُشوار داشتَه ساكِن

يُقَلْسِيْ اصل میں يُقَلْسِيُ تھا، ضمہ یاء پر ثقیل تھا ساکن

كَردَند، يُقَلْسِيْ شُد، مُقَلْسٍ دَر اَصل مُقَلْسِيٌ بُود، ضَمَّه بَر یاء دُشوار

کردیا، يُقَلْسِيْ ہوگیا، مُقَلْسٍ اصل میں مُقَلْسِيٌ تھا، ضمہ یاء پر ثقیل

داشتَـه ساكِن كَردَ ند، اِلتِقائے ساكِـنَين شُد مِيانِ ياء وتَنوِين، يا أُفتاد،

تھا ساکن کردیا، یاء اور تنوین کے درمیان دو ساکن اکٹھے ہوگئے، یا گرگئی،

مُقَلْسٍ شُد، و قُلْسِيَ بَر اَصلِ خُودَ سُت، يُقَلْسٰى دَ رااَصل يُقَلْسَىُ بُود،

مُقَلْسٍ ہوگیا، و قُلْسِيَ اپنی اصل پر ہے، یُقَلْسٰی اصل میں یُقَلْسَیُ تھا،

ياء مُتَحَرِّك ماقَبلَش مَفتُوح، ياء اَلِف گَشت، يُقَلْسٰى شُد، مُقَلْسًى دَ رااَصل

یاء متحرک (اور) اس کا ماقبل مفتوح (تھا تو) یاء الف ہوگئی، یُقَلْسٰی ہوگیا، مُقَلْسًی اصل میں

مُقَلْسَيٌ بُود، ياء را اَز جِهَتِ فَتحَه ما قَبل بَاَلِف بَدل كَردَ ند، اِلتِقائے

مُقَلْسَیٌ تھا، یاء کو ماقبل فتحہ کی وجہ سے الف سے تبدیل کردیا، مِل گئے

ساكِـنَيـن شُد مِيانِ اَلِف وتَنوِين، اَلِف أُفتاد، مُقَلْسًى شُد، قَلْسِ دَراَصل

دو ساکن الف اور تنوین کے درمیان، الف گر گیا، مُقَلْسًی ہوگیا، قَلْسِ اصل میں

قَلْسِيُ بُود، ياء بَعَلامَت جَزمى أُفتاد، قَلْسِ شُد، لا تُقَلْسِ دَ را اَصل

قَلْسِیُ تھا، یاء علامت جزمی کی وجہ سے گرگئی، قَلْسِ ہوگیا، لا تُقَلْسِ اصل میں

لَا تُقَلْسِيُ بُودَ ه اسُت، اِينجا نِيز ياء بَعَلامَتِ جَزمى أُفتاد، لَا تُقَلْسِ شُد۔

لا تُقَلْسِیُ تھا، اس جگہ بھی یاء علامت جزمی کی وجہ سے گرگئی، لا تُقَلْسِ ہوگیا۔

اَمّـا آنكـه مُلحَق بَرُباعى مُنشَعِب باشَد آں نِيز بَر د و گُونَه سُت:

بہرحال وہ (ثلاثی منشعب) جو رباعی منشعب سے ملحق ہو وہ بھی دوقسم پر ہے:

يَـكے آنكه مُلحَق بَه تَدَحْرَجَ بـاشَـد، دُوُم آنكه مُلحَق بَه اِحْرَنْجَمَ

ایک وہ جو تَدَحْرَجَ کے ساتھ ملحق ہو، دوسری (قسم) وہ جو اِحْرَنْجَمَ کے ساتھ ملحق

بـاشَـد، اَمّـا آنكه مُلحَق بَه تَدَحْرَجَ بـاشَـد آنرا هَشت بابَ سُت۔

ہو، بہرحال وہ جو ملحق بہ تَدَحْرَجَ ہے اس کے آٹھ باب ہیں۔

بابِ اَوّل: بر وزن تَفَعْلُلٌ، بِزِيَادَةِ التَّاءِ قَبْلَ الْفَاءِ وَتَكْرَارِ اللَّام، چُون: اَلتَّجَلْبُبُ:

پہلا باب: تَفَعْلُلٌ کے وزن پر، فاء (کلمہ) سے پہلے تاء کے اضافے اور لام (کلمہ) کے تکرار کے ساتھ، جیسے: اَلتَّجَلْبُبُ:

چادَر پوشِیدَن۔ تَصْرِيْفُهٗ: (صفحه ۵۹۶)۔ اَلتَّغَبْرُرُ: گرد آلُودہ شُدَن، وَلَيْسَ فِي الْقُرْاٰن۔

چادر اوڑھنا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۵۹۶ پر ہے)۔ اَلتَّغَبْرُرُ: گرد آلود ہونا، اور نہیں ہے یہ قرآن مجید میں۔

بابِ دُوُم: بر وزن تَفَعْنُلٌ، بِزِيَادَةِ التَّاءِ قَبْلَ الْفَاءِ وَالنُّوْنِ بَيْنَ الْعَيْنِ وَاللَّامِ،

دوسرا باب: تَفَعْنُلٌ کے وزن پر، فاء (کلمہ) سے پہلے تاء کے اضافے اور عین اور لام (کلمہ) کے درمیان نون کے اضافے کے ساتھ،

چُون: اَلتَّقَلْنُسُ: کُلاہ پوشِیدَن۔ تَصْرِيْفُهٗ: (صفحه ۶۰۵)۔ وَلَيْسَ فِي الْقُرْاٰن۔

جیسے: اَلتَّقَلْنُسُ: ٹوپی پہننا۔ اس کی گران: (صفحہ ۶۰۵ پر ہے)۔ اور نہیں ہے یہ قرآن مجید میں۔

بابِ سِوُم: بر وزن تَمَفْعُلٌ بِزِيَادَةِ التَّاءِ وَالْمِيْمِ قَبْلَ الْفَاءِ، چُون:

تیسرا باب: تَمَفْعُلٌ کے وزن پر، فاء (کلمہ) سے پہلے تاء اور میم کے اضافے کے ساتھ، جیسے:



اَلتَّمَسْكُنُ: حالَت خواری پَیدا کَردَن۔ تَصْرِيْفُهٗ: (صفحه ۶۱۴)۔ اَلتَّمَنْدُلُ:

اَلتَّمَسْكُنُ: عاجزی کی حالت پیدا کرنا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۶۱۴ پر ہے)۔ اَلتَّمَنْدُلُ:

مَسح کَردَن دَست بَمِندِیل، يُقَالُ: تَمَنْدَلَ الرَّجُلُ اِذَا مَسَحَ بِيَدِهِ الْمِنْدِيْلَ۔

تولیے سے ہاتھ صاف کرنا، کہا جاتا ہے: "تَمَنْدَلَ الرَّجُلُ" جب کوئی اپنے ہاتھ صاف کرے رومال کے ساتھ۔

اِعْلَمْ اَنَّ هٰذَا الْبَابَ شَاذٌّ، بَلْ مِنْ قَبِيْلِ الْغَلَطِ عَلٰى تَوَهُّمِ الْمِيْمِ اَصْلًا.

تو جان کہ یہ باب شاذ ہے، بلکہ میم کو اصلی گمان کرنے پر غلطی کے قبیل سے ہوگا۔

بابِ چِہارُم: بر وزن تَفَعْلُةٌ، بِزِيَادَةِ التَّاءِ قَبْلَ الْفَاءِ وَبَعْدَ اللَّام، چُون:

چوتھا باب: تَفَعْلُةٌ کے وزن پر، فاء (کلمہ) سے پہلے اور لام (کلمہ) کے بعد تاء کے اضافے کے ساتھ، جیسے:

اَلتَّعَفْرُةُ: عِفرِیت شُدَن، يُقَالُ: تَعَفْرَتَ الرَّجُلُ اِذَا صَارَ عِفْرِيْتًا اَیْ خَبِيْثًا۔

اَلتَّعَفْرُةُ: خبیث ہونا، کہا جاتا ہے: "تَعَفْرَتَ الرَّجُلُ" جب کوئی عفریت یعنی خبیث ہو جائے۔

تَصْرِیْفُہٗ: (صفحہ ۶۲۳)۔ اِعْلَمْ اَنَّ هٰذَا الْمِثَالَ غَرِیْبٌ، وَلَیْسَ فِی الْقُرْاٰنِ۔

اس کی گردان: (صفحہ۶۲۳ پر ہے)۔تو جان کہ یہ مثال غریب ہے (یعنی یہ باب شاذ ہے)، اور نہیں ہے یہ قرآن مجید میں۔

بابِ پَنجُم: بَر وَزنِ تَفَوْعُلٌ، بِزِیَادَۃِ التَّاءِ قَبْلَ الْفَاءِ وَالْوَاوِ بَیْنَ الْفَاءِ

پانچواں باب: تَفَوْعُلٌ کے وزن پر، فاء (کلمہ) سے پہلے تاء اور فاء

وَالْعَیْنِ، چُوں: اَلتَّجَوْرُبُ: پائتابَہ پوشِیدَن۔ تَصْرِیْفُہٗ:

اور عین (کلمہ) کے درمیان واؤ کے اضافے کے ساتھ، جیسے: اَلتَّجَوْرُبُ: جراب پہننا۔اس کی گردان:

(صفحہ ۶۳۲)۔ اَلتَّکَوْثُرُ: بسیار شُدَن، وَلَیْسَ فِی الْقُرْاٰنِ۔

(صفحہ ۶۳۲ پر ہے)۔ اَلتَّکَوْثُرُ: بہت ہونا، اور نہیں ہے یہ (باب) قرآن مجید میں۔

بابِ شَشُم: بَر وَزنِ تَفَعْوُلٌ، بِزِیَادَۃِ التَّاءِ قَبْلَ الْفَاءِ وَالْوَاوِ بَیْنَ

چھٹا باب: تَفَعْوُلٌ کے وزن پر، فاء (کلمہ) سے پہلے تاء کے اور

الْعَیْنِ وَاللَّامِ، چُوں: اَلتَّسَرْوُلُ: اِزار پوشِیدَن۔ تَصْرِیْفُہٗ:

عین اور لام (کلمہ) کے درمیان واؤ کے اضافے کے ساتھ، جیسے: اَلتَّسَرْوُلُ: سلوار پہننا۔اس کی گردان:

(صفحہ ۶۴۱)۔ اَلتَّدَهْوُرُ: گُذشتن شَب، وَلَیْسَ فِی الْقُرْاٰنِ۔

(صفحہ ۶۴۱ پر ہے)۔ اَلتَّدَهْوُرُ: گزرنا رات کا، اور نہیں ہے یہ (باب) قرآن مجید میں۔

بابِ ہَفتُم: بَر وَزنِ تَفَیْعُلٌ، بِزِیَادَۃِ التَّاءِ قَبْلَ الْفَاءِ وَالْیَاءِ بَیْنَ

ساتواں باب: تَفَیْعُلٌ کے وزن پر، فاء (کلمہ) سے پہلے تاء کے، اور

الْفَاءِ وَالْعَیْنِ، چُوں: اَلتَّخَیْعُلُ: پَیراہَن بے آستِین پوشِیدَن۔

فاء اور عین (کلمہ) کے درمیان یاء کے اضافے کے ساتھ، جیسے: اَلتَّخَیْعُلُ: بغیر آستین کے کرتا پہننا۔

تَصْرِیْفُہٗ: (صفحہ ۶۵۰)۔ اَلتَّعَیْهُرُ: بے سامان شُدَن، اَلتَّشَیْطُنُ:

اس کی گردان: (صفحہ ۶۵۰ پر ہے)۔ اَلتَّعَیْهُرُ: بغیر سامان کے ہونا، اَلتَّشَیْطُنُ:

نـا فَرمانی کَردَن۔ بِدانکه اِیں باب دَ ر قرآن شریف نیامَدَ ہ اسُت۔

نافرمانی کرنا۔ تو جان کہ یہ باب قرآن شریف میں نہیں آیا ہے۔

بـابِ ہَشتُم: بَر وَزنِ تَـفَعُّـلٍ، بِـزِيَـادَةِ التَّـاءِ قَبْلَ الْفَاءِ وَالْيَاءِ بَعْدَ اللَّامِ،

آٹھواں باب: تَفَعُّلٍ کے وزن پر، فاء (کلمہ) سے پہلے تاء اور لام (کلمہ) کے بعد یاء کے اضافے کے ساتھ،

کہ دَ راَصل تَـفَعُّلُیٌ بُـودَ ہ اسُت، ضَـمَّۂ لام را بَکَسره بَدل کَردَ ند

کہ اصل میں تَفَعُّلُیٌ تھا، لام کے ضمہ کو کسرہ سے تبدیل کردیا

بَرائے مُـوافَـقَتِ یاء، پَس ضَمَّه بَر یاء دُشوار داشتَه، ساکِن کَردَند،

یاء کی موافقت کے لئے، تو یاء پر ضمہ ثقیل تھا، ساکن کردیا،

اِلتِقـائے سـاکِـنَـیـن شُد مِیانِ یاء وتَنوِین، یاء اُفتاد، تَفَعُّلٍ شُد، چُوں

دو ساکن مِل گئے یاء اور تنوین کے درمیان، تو یاء گرگئی، تَفَعُّلٍ ہوگیا، جیسے

اَلتَّقَلْسِیُ: کُلاہ پوشِیدَ ن۔ تَصْرِيْفُهٗ: (صفحہ ۲۵۹ )۔ وَلَيْسَ فِي الْقُرْاٰن.

اَلتَّقَلْسِیُ: ٹوپی پہننا۔ اس کی گردان: (صفحہ ۲۵۹ پر ہے)۔ اور نہیں ہے یہ قرآن مجید میں۔

بِدانکه زِیادَتِ تاء دَ ر اَوّلِ اِیں اَبواب بَرائے اِلحاق نیسُت، بَلکه بَرائے مَعنٰی مُطاوَعَت

تو جان کہ ان ابواب کے شروع میں تاء کا اضافہ الحاق کے لئے نہیں ہے، بلکہ مطاوعت کے معنٰی کے لئے

سُت، چُنانکه دَ ر تَدَحُرَجَ بُـود، زیرا کہ اِلحاق بَزِیادَت حُروف دَ ر اَوّل کَلِمه نَیامَدَ ہ اسُت۔

ہے، جس طرح تَدَحُرَجَ میں تھا، اس لئے کہ الحاق حروف کے اضافے کے ساتھ کلمہ کے شروع میں نہیں آتا ہے۔

اَمّـا آنـکـه مُـلحَق بَـه اِحْـرَنْـجَمَ بـاشَد، د و بـابَ سُت،

بہرحال وہ (ثلاثی منشعب) جو اِحْرَنْجَمَ کے ساتھ ملحق ہے، دو باب ہیں:

وَاِ یں ہَـر د و بـاب دَ ر قـرآن شـریف نَـیـامَـدَ ہ اسُـت۔

اور یہ دونوں باب قرآن شریف میں نہیں آئے ہیں۔

بابِ اَوّل: بَروَزنِ اِفْعِنْلالٌ، بِزِيَادَةِ هَمْزَةِ الْوَصْلِ قَبْلَ الْفَاءِ وَالنُّوْنِ

پہلا باب: اِفْعِنْلَالٌ کے وزن پر، فاء (کلمہ) سے پہلے ہمزہ وصلی اور

بَعْدَ الْعَيْنِ وَتَكْرَارِ اللَّام، چُون اَلاِقْعِنْسَاسُ: سَخت وا پَس

عین (کلمہ) کے بعد نون کے اضافے اور لام (کلمہ) کے تکرار کے ساتھ، جیسے: اَلِاقْعِنْسَاسُ: بہت پیچھے

شُدَن۔ تَصْرِيْفُهٗ: (صفحة ٦٦٩)۔ اَلاِعْرِنْكَاكُ: سياه شُدَن مُوئے۔

ہونا۔ اس کی گردان: (صفحہ ٦٦٩ پر ہے)۔ اَلِاعْرِنْکَاکُ: سیاہ ہونا بالوں کا۔

بابِ دُوُم: بَروَزنِ اِفْعِنْلاءٌ، بِزِيَادَةِ هَمْزَةِ الْوَصْلِ قَبْلَ الْفَاءِ وَالنُّوْنِ بَيْنَ الْعَيْنِ

دوسرا باب: اِفْعِنْلَاءٌ کے وزن پر، فاء (کلمہ) سے پہلے ہمزہ وصلی کے اضافے اور عین

وَاللَّامِ وَالْيَاءِ بَعْدَ اللَّامِ، چُون: اَلاِسْلِنْقَاءُ: سِتان با ز خُفتَن۔ بدانكه اِسْلِنْقَاءٌ

اور لام (کلمہ) کے درمیان نون اور لام (کلمہ) کے بعد یاء کے اضافے کے ساتھ، جیسے: اَلِاسْلِنْقَاءُ: چت سونا۔ تو جان کہ اِسْلِنْقَاءٌ



دَراَصل اِسْلِنْقَایٌ بُودَه اسْت، یاء بَعدِ اَلِف اُفتاد پَس ہَمزَہ گشت،

اصل میں اِسْلِنْقَایٌ تھا، یاء الف کے بعد واقع ہوئی تو ہمزہ ہو گئی،

اِسْلِنْقَاءٌ شُد۔ تَصْرِيْفُهٗ: (صفحه ٦٧٨)۔ اَلاِسْرِنْدَاءُ: غَلبَه كَردَن خواب بَرمَردَم۔

اِسْلِنْقَاءٌ ہوگیا۔ اس کی گردان: (صفحہ ٦٧٨ پر ہے)۔ اَلِاسْرِنْدَاءُ: لوگوں پر نیند کا غلبہ کرنا۔

بداں ـــ اَلْحَقَكَ اللّٰهُ تَعَالٰى بِالصَّالِحِيْنَ ـــ كه اِلحاق دَر لُغت بَمعنٰی

تو جان... اللہ تعالیٰ تجھے نیکوں کے ساتھ ملائے! کہ لغت میں الحاق کا معنی

دَر رَسِيدَن و دَر رَسانِيدَن سْت، وَدَر اِصطِلاحِ اَہلِ صَرف آنست كه دَر

پہنچنا اور پہنچانا ہے، اور صرفیوں کی اصطلاح میں یہ ہے کہ

كَلِمَه حَرفے زِيادَه كُنَند تا آں كَلِمه بَروَزنِ كَلِمَه دِيگر شَوَد، اَز برائے

کلمہ میں کوئی حرف زیادہ کیا جائے تا کہ وہ کلمہ دوسرے کلمہ کے وزن پر ہوجائے،

| |
|---|
| آنکه مُعا مَلَه که با مُلحَق بِهٖ کَردَه شَوَد با مُلحَق نِیز کَردَه آیَد، وَشَرطِ |
| اس واسطے کہ وہ معاملہ جو ملحق بہ کے ساتھ کیا جائے وہ ملحق کے ساتھ بھی کیا جائے، اور شرط |
| اِلحاق آنسُت که مَصدَرِ مُلحَق با مَصدَرِ مُلحَق بِهٖ مُوافِق باشَد نَه مُخالِف۔ |
| الحاق کی یہ ہے کہ ملحق کا مصدر ملحق بہ کے مصدر کے موافق ہو مخالف نہ ہو۔ |



# شرح منشعب

# فصل ۔ ۱

## افعال کی اقسام (باعتبارِ تعدادِ حروفِ اصلیہ)

تمام گردان کئے جانے والے افعال اور اسمائے متمکنہ حروفِ اصلی کی ترکیب کے اعتبار سے دو قسم پر ہیں: ۱۔ثلاثی ۲۔رباعی

☆ یہاں اسمائے متمکنہ سے مراد مصادر اور مشتقات ہیں۔

### ۱۔ثلاثی:

جس کے فعل ماضی کے واحد مذکر غائب کے صیغے میں تین حروف اصلی ہوں جیسے نَصَرَ،ضَرَبَ۔

### ۲۔ رباعی:



جس کے فعل ماضی کے واحد مذکر غائب کے صیغے میں چار حروف اصلی ہوں جیسے بَعْثَرَ، عَرْقَبَ۔

### ثلاثی کی اقسام:

ثلاثی کی دو قسمیں ہیں: ۱۔مجرد ۲۔مزید فیہ

### ۱۔مجرد:

جس کے فعل ماضی کے واحد مذکر غائب کے صیغے میں تین حروفِ اصلیہ کے علاوہ کوئی حرف زائد نہ ہو۔

### ۲۔مزید فیہ:

جس کے فعل ماضی کے واحد مذکر غائب کے صیغے میں تین حروفِ اصلیہ کے علاوہ کوئی حرف زائد بھی ہو۔

## ثلاثی مجرد کی اقسام:

ابواب ثلاثی مجرد دو قسم پر ہیں: ۱۔مطّرِد ۲۔شاذ

### ۱۔مطّرِد:

ثلاثی مجرد کے وہ ابواب جن کے اوزان کا استعمال بہت ہو۔

### ۲۔ شاذ:

ثلاثی مجرد کے وہ ابواب جن کے اوزان کا استعمال کم ہو۔

## سوالات

سوال نمبر۱: ثلاثی اور رباعی سے کیا مراد ہے؟ مثالوں کی مدد سے بتائیں۔

سوال نمبر۲: مجرد اور مزید فیہ کسے کہتے ہیں؟ نیز بتائیں کہ ابواب ثلاثی مجرد کی کتنی اور کون کونسی قسمیں ہیں؟



''جو شخص علم حاصل کرنے کے لئے گھر سے نکلے وہ جب تک واپس نہ آجائے خدا کی راہ میں ہے''

[الحدیث]

## فصل ـ ۲

# ثلاثی مجرّد مطّرِد
# کے ابواب

## ابواب:

ابواب باب کی جمع ہے۔لغت میں باب کا معنٰی ہے ''دروازہ''۔اورصرفیوں کی اصطلاح میں باب سے مراد ہے ماخذ اوراس کے تمام مشتقات کا مجموعہ جو آپس میں لفظی اور معنوی مناسبت رکھتے ہوں۔جیسے مصدر اَلاِجْتِنَابُ اوراس کے مشتقات مثلاً اِجْتَنَبَ یَجْتَنِبُ مُجْتَنِبٌ ایک باب سے ہیں اور مصدر اَلْاِکْرَامُ اوراس کے مشتقات مثلاً مُکْرِمٌ، اَکْرِمْ دوسرا باب ہیں۔ [علامہ مفتی محمد انور القادری،صرفِ قادری،ص۸۰]



## ثلاثی مجرد مطرد کے ابواب

ابوابِ ثلاثی مجرد مطرد پانچ ہیں:

۱۔ نَصَرَ یَنْصُرُ بروزن فَعَلَ یَفْعُلُ

۲۔ ضَرَبَ یَضْرِبُ بروزن فَعَلَ یَفْعِلُ

۳۔ سَمِعَ یَسْمَعُ بروزن فَعِلَ یَفْعَلُ

۴۔ فَتَحَ یَفْتَحُ بروزن فَعَلَ یَفْعَلُ

۵۔ کَرُمَ یَکْرُمُ بروزن فَعُلَ یَفْعُلُ

# علاماتِ ابواب ثلاثی مجرد مطّرِد

## باب نَصَرَ یَنْصُرُ کی علامت:

ماضی مفتوح العین اور مضارع مضموم العین یعنی ماضی معروف میں دوسرا حرف مفتوح اور مضارع معروف میں تیسرا حرف مضموم ہوگا۔

## باب ضَرَبَ يَضْرِبُ کی علامت:

ماضی مفتوح العین اور مضارع مکسور العین یعنی ماضی معروف میں دوسرا حرف مفتوح اور مضارع معروف میں تیسرا حرف مکسور ہوگا۔

## باب سَمِعَ يَسْمَعُ کی علامت:

ماضی مکسور العین اور مضارع مفتوح العین یعنی ماضی معروف میں دوسرا حرف مکسور اور مضارع معروف میں تیسرا حرف مفتوح ہوگا۔

## باب فَتَحَ يَفْتَحُ کی علامت:

ماضی اور مضارع دونوں مفتوح العین یعنی ماضی معروف میں دوسرا حرف مفتوح اور مضارع معروف میں تیسرا حرف مفتوح ہوگا۔

## باب كَرُمَ يَكْرُمُ کی علامت:



ماضی اور مضارع دونوں مضموم العین یعنی ماضی معروف میں دوسرا حرف مضموم اور مضارع معروف میں تیسرا حرف مضموم ہوگا۔

## اصول/امّ الابواب:

اصول یا امّ الابواب یا دعائم الابواب تین ابواب کو کہا جاتا ہے:

۱۔ نَصَرَ يَنْصُرُ ۲۔ ضَرَبَ يَضْرِبُ ۳۔ سَمِعَ يَسْمَعُ

ان کو اصول یا امّ الابواب اس لئے کہتے ہیں کیونکہ ان تین ابواب کے خواص بہت ہیں اور یہ ابواب بہت زیادہ استعمال ہوتے ہیں، ان کی ماضی اور مضارع کے عین کلمہ کی حرکتیں بھی مختلف ہیں۔

## فروع:

مطّرد کے دو ابواب کو فروع کے ابواب کہا جاتا ہے:

۱۔ فَتَحَ يَفْتَحُ ۲۔ كَرُمَ يَكْرُمُ

ان کو فروع کے ابواب اس لئے کہتے ہیں کیونکہ ان کے فعل ماضی اور فعل مضارع کے عین کلمہ کی حرکتیں ایک ہیں۔

## سوالات

**سوال نمبر ۱:** ثلاثی مجرد مطرد کے کتنے ابواب ہیں؟ نام بتائیں۔

**سوال نمبر ۲:** اصول وفروع کے ابواب سے کیا مراد ہے؟

**سوال نمبر ۳:** ثلاثی مجرد مطرد کے ہر باب کی علامت بتائیں۔



علم کا کمال یہ ہے کہ پڑھتے پڑھتے اس درجہ پر پہنچ جاؤ کہ بالآخر تمہیں یہ کہنا پڑے
''ہم کچھ بھی نہیں جانتے''

[حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ]

# فصل ۔۳

## ثلاثی مجرد شاذ کے ابواب

ابوابِ ثلاثی مجرّد شاذ تین ہیں:

۱۔حَسِبَ یَحْسِبُ بروزن فَعِلَ یَفْعِلُ

۲۔ فَضِلَ یَفْضُلُ بروزن فَعِلَ یَفْعُلُ

۳۔ کَادَ یَکَادُ بروزن فَعُلَ یَفْعَلُ

## علاماتِ ابواب ثلاثی مجرد شاذ

### باب حَسِبَ یَحْسِبُ کی علامت:

ماضی اور مضارع دونوں مکسورالعین یعنی ماضی معروف میں دوسرا حرف مکسور اور مضارع معروف میں تیسرا حرف مکسور ہوگا۔

### باب فَضِلَ یَفْضُلُ کی علامت:

ماضی مکسورالعین اور مضارع مضموم العین یعنی ماضی معروف میں دوسرا حرف مکسور اور مضارع معروف میں تیسرا حرف مضموم ہوگا۔

### باب کَادَ یَکَادُ کی علامت:

ماضی مضموم العین اور مضارع مفتوح العین یعنی ماضی معروف میں دوسرا حرف مضموم اور مضارع معروف میں تیسرا حرف مفتوح ہوگا۔

☆ کَادَ اصل میں کَوُدَ تھا اور یَکَادُ اصل میں یَکْوَدُ تھا۔

☆بعض اس کو باب سَمِعَ یَسْمَعُ سے بھی کہتے ہیں۔

کیونکہ قرآنِ مجید میں ماضی اور مضارع دونوں استعمال ہوئے ہیں جو سَمِعَ یَسْمَعُ کے وزن پر آئے ہوئے ہیں۔ ماضی کی مثال لَقَدْ کِدْتَّ تَرْکَنُ اور مضارع کی مثال یَکَادُ الْبَرْقُ [علامہ عبدالرزاق بھترالوی، حاشیہ میزان الصرف، ص۳۹]

## سوالات

**سوال نمبر۱:** ثلاثی مجرد شاذ کے کتنے ابواب ہیں؟ نام بتائیں۔

**سوال نمبر۲:** کَادَ یَکَادُ اصل میں کیا تھے؟

**سوال نمبر۳:** ثلاثی مجرد شاذ کے ہر باب کی علامت بتائیں۔



اَلْعِلْمُ بِلَا عَمَلٍ وَبَالٌ
وَالْعَمَلُ بِلَا عِلْمٍ ضَلَالٌ
وَالْجَمْعُ بَیْنَهُمَا کَمَالٌ

علم عمل کے بغیر وبال ہے، عمل علم کے بغیر گمراہی ہے اور ان دونوں کو جمع کرنا کمال ہے

## فصل ۔۴

# ثلاثی مزید فیہ

## ابواب ثلاثی مزید فیہ کی اقسام:

ابواب ثلاثی مزید فیہ دو قسم پر ہیں:

ا۔ ملحَق ۲۔ غیر ملحَق

## ا۔ ملحَق:

ابواب ثلاثی مزید فیہ ملحَق وہ ہیں جن کے فعل ماضی کے واحد مذکر غائب کے صیغے میں تین حروف اصلیہ کے علاوہ کوئی حرف زائد بھی ہو اور اس کی مصدر کا وزن رباعی مجرد یا رباعی منشعب (مزید فیہ) کے وزن کے مشابہ ہو۔



## اِلحاق:

لغت میں الحاق کے معنیٰ پہنچنے اور پہنچانے کے ہیں۔

صرفیوں کی اصطلاح میں الحاق کا معنی یہ ہے کہ کسی کلمہ میں کوئی حرف زیادہ کر دینا تا کہ یہ کلمہ دوسرے کلمے کے وزن پر ہو جائے تا کہ جو معاملہ ملحق بہ (جس کے ساتھ ملایا گیا ہے) کے ساتھ کیا جائے وہ ملحق (جس کو ملایا گیا ہے) کے ساتھ بھی ہو۔

☆الحاق کی شرط یہ ہے کہ ملحق کا مصدر ملحق بہ کے مصدر کے موافق ہو، مخالف نہ ہو۔

## ۲۔ غیر ملحَق:

ابواب ثلاثی مزید فیہ غیر ملحَق وہ ہیں جن کے فعل ماضی کے واحد مذکر غائب کے صیغے میں تین حروف اصلیہ کے علاوہ کوئی حرف زائد بھی ہو لیکن اس کی مصدر کا وزن رباعی مجرد یا رباعی مزید فیہ کے وزن کے مشابہ نہ ہو۔

اَخْرَجَ، صَرَّفَ، قَاتَلَ اگرچہ دَحْرَجَ کے وزن کے مشابہ ہیں لیکن ان

کے مصادر اِخْـرَاجٌ، تَـصْرِیْفٌ، مُقَاتَلَۃٌ رباعی کے مصدر دَحْرَجَۃٌ کے مشابہ نہیں اس لئے یہ ملحق نہیں۔ [علامہ عبدالرزاق بھترالوی، حاشیہ میزان الصّرف، ص۳۹]

## ابواب غیر ملحق کی اقسام:

ابواب ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق کی دو قسمیں ہیں:

۱۔ باہمزۂ وصل (جس کے شروع میں ہمزہ وصلی ہو)

۲۔ بے ہمزۂ وصل (جس کے شروع میں ہمزہ وصلی نہ ہو)

## سوالات

سوال نمبر۱: ابواب ثلاثی مزید فیہ کی کتنی اور کون کونسی قسمیں ہیں؟

سوال نمبر۲: ابواب ثلاثی مزید فیہ ملحق اور غیر ملحق سے کیا مراد ہے؟

سوال نمبر۳: ابواب ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق کی کتنی اور کون کونسی قسمیں ہیں؟



اے اللہ! مجھ پر یا تیری مخلوق میں سے کسی پر بھی جو بھی نعمت ہوئی وہ تنہا تیری ہی طرف سے،
ترا کوئی شریک نہیں، تیرے ہی لئے تعریف ہے اور تیرے ہی لئے شکر ہے
[الحدیث]

# فصل ۔ ۵

# ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق با ھمزۂ وصل کے ابواب

ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق با ہمزۂ وصل کے نو ابواب ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔اِفْتِعَالٌ | ۲۔اِسْتِفْعَالٌ | ۳۔اِنْفِعَالٌ |
| ۴۔اِفْعِلَالٌ | ۵۔اِفْعِيْلَالٌ | ۶۔اِفْعِيْعَالٌ |
| ۷۔اِفْعِوَّالٌ | ۸۔اِفَّاعُلٌ | ۹۔اِفَّعُّلٌ |

## علاماتِ ابواب ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق با ھمزۂ وصل

### باب اِفْتِعَال کی علامت:

ماضی، امر حاضر معروف اور مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہوگا۔تمام صیغوں میں فاءکلمہ کے بعد تاء زائدہ ہوگی۔یعنی تیسرا حرف تاء اور اس کے بعد دو حرف اصلی ہوں گے۔

جیسے اِجْتَنَبَ (ماضی)،اِجْتَنِبْ (امر حاضر معروف)،اِجْتِنَابٌ (مصدر) اور یَجْتَنِبُ (مضارع)۔



### باب اِسْتِفْعَال کی علامت:

ماضی، امر حاضر معروف اور مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہوگا۔تمام صیغوں میں فاء کلمہ سے پہلے سین اور تاء زائدہ ہوں گے ۔یعنی دوسرا حرف سین، تیسرا حرف تاء اور اس کے بعد تین حروف اصلی ہوں گے۔

جیسے اِسْتَنْصَرَ (ماضی)،اِسْتَنْصِرْ (امر حاضر معروف)،اِسْتِنْصَارٌ (مصدر) اور یَسْتَنْصِرُ (مضارع)۔

☆ اگر دوسرا حرف سین، تیسرا حرف تاء اور اس کے بعد صرف دو حرف اصلی ہوں تو وہ باب اِسْتِفْعَال نہیں ہوگا بلکہ باب اِفْتِعَال ہوگا۔جیسے قرآنِ مجید میں ہے فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ

## بابِ اِنۡفِعَال کی علامت:

ماضی، امر حاضر معروف اور مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہوگا۔تمام صیغوں میں فاء کلمہ سے پہلے نون زائدہ ہوگا۔یعنی دوسرا حرف نون اور اس کے بعد تین حروف اصلی ہوں گے۔

جیسے اِنۡفَطَرَ (ماضی)،اِنۡفَطِرۡ (امر حاضر معروف)،اِنۡفِطَارٌ (مصدر)اوریَنۡفَطِرُ (مضارع)۔

☆اگر دوسرا حرف نون ہو اور تیسرا حرف تاء ہو یعنی باب افتعال اور انفعال دونوں کی علامات پائی جارہی ہوں تو وہ باب اِنۡفِعَال نہیں ہوگا بلکہ باب اِفۡتِعَال ہوگا۔جیسے اِنۡتَخَبَ

## باب اِفۡعِلَال کی علامت:

ماضی، امر حاضر معروف اور مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہوگا۔تمام صیغوں میں لام کلمہ تکرار کے ساتھ ہوگا یعنی لام کلمہ کے بعد اسی کا ہم جنس لفظ زائد ہوگا۔

جیسے اِحۡمَرَّ(ماضی)،اِحۡمَرِّ (امر حاضر معروف)،اِحۡمِرَارٌ(مصدر)اوریَحۡمَرُّ (مضارع)۔



## باب اِفۡعِیۡلَال کی علامت:

ماضی، امر حاضر معروف اور مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہوگا۔تمام صیغوں میں عین کلمہ کے بعد الف زائد ہوگا اور لام کلمہ کے بعد اسی کا ہم جنس لفظ زائد ہوگا۔

جیسے اِدۡھَامَّ(ماضی)،اِدۡھَامَّ اِدۡھَامِّ اِدۡھَامِمۡ (امر حاضر معروف)، اِدۡھِیۡمَامٌ (مصدر)اوریَدۡھَامُّ (مضارع)۔

☆مصدر اِدۡھِیۡمَامٌ اصل میں اِدۡھَامَامٌ تھا۔

## باب اِفۡعِیۡعَال کی علامت:

ماضی، امر حاضر معروف اور مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہوگا۔تمام صیغوں میں عین کلمہ کے بعد واؤ زائدہ ہوگی اور اس کے بعد عین کلمہ کا ہم جنس لفظ زائد ہوگا۔

جیسے اِخۡشَوۡشَنَ (ماضی)،اِخۡشَوۡشِنۡ (امر حاضر معروف)،

اِخْشِیْشَانٌ (مصدر) اور یَخْشَوْشِنُ (مضارع)۔

☆ مصدر اِخْشِیْشَانٌ اصل میں اِخْشِوْشَانٌ تھا

## باب اِفْعِوَّال کی علامت:

ماضی، امر حاضر معروف اور مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہوگا۔ تمام صیغوں میں عین کلمہ کے بعد واؤ زائدہ مشدّدہ ہوگی ۔

جیسے اِجْلَوَّذَ (ماضی)، اِجْلَوِّذْ (امر حاضر معروف)، اِجْلِوَّاذٌ (مصدر) اور یَجْلَوِّذُ (مضارع)۔

## باب اِفَّاعُل کی علامت:

ماضی، امر حاضر معروف اور مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہوگا۔ تمام صیغوں میں فاء کلمہ مشدد ہوگا اور اس کے بعد الف زائد ہوگا۔

جیسے اِثَّاقَلَ (ماضی)، اِثَّاقَلْ (امر حاضر معروف)، اِثَّاقُلٌ (مصدر) اور یَثَّاقَلُ (مضارع)۔

☆ اِفَّاعُلٌ باب اصل میں تَفَاعُلٌ تھا۔ تاء کو ساکن کر کے فاء میں تبدیل کر دیا (فْفَاعُلٌ) اور مخرج میں ہم جنس ہونے کی وجہ سے فاء کا فاء میں ادغام کر دیا (فَّاعُلٌ) ہمزہ وصل مکسور اس کے شروع میں لے آئے تا کہ ابتداء سکون کے ساتھ لازم نہ آئے تو اِفَّاعُلٌ ہو گیا۔

## باب اِفَّعُّل کی علامت:

ماضی، امر حاضر معروف اور مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہوگا۔ تمام صیغوں میں فاء اور عین کلمہ مشدد ہوگا۔

جیسے اِطَّهَّرَ (ماضی)، اِطَّهَّرْ (امر حاضر معروف)، اِطَّهُّرٌ (مصدر) اور یَطَّهَّرُ (مضارع)۔

☆ اِفَّعُّلٌ باب اصل میں تَفَعُّلٌ تھا۔ تاء کو ساکن کر کے فاء میں تبدیل کر دیا (فْفَعُّلٌ) اور مخرج میں ہم جنس ہونے کی وجہ سے فاء کا فاء میں ادغام کر دیا (فَّعُّلٌ) ہمزہ وصل مکسور اس کے شروع میں لے آئے تا کہ ابتداء سکون کے ساتھ لازم نہ آئے تو اِفَّعُّلٌ ہو گیا۔

## فصل ۔ ٦

# ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق بے همزۂ وصل کے ابواب

ثلاثی مزید فیہ غیر ملحَق بے ہمزۂ وصل کے پانچ ابواب ہیں:

۱۔اِفُعَالٌ ۲۔تَفُعِیُلٌ ۳۔تَفَعُّلٌ

۴۔مُفَاعَلَۃٌ ۵۔تَفَاعُلٌ

# علاماتِ ابواب ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق بے همزۂ وصل

## باب اِفُعَال کی علامت:



ماضی، امر حاضر معروف اور مصدر کے شروع میں ہمزہ قطعی ہوگا۔ مضارع میں علامتِ مضارع ہمیشہ مضموم ہوگی۔

جیسے اَکۡرَمَ (ماضی)، اَکۡرِمۡ (امر حاضر معروف)، اِکۡرَامٌ (مصدر) اور یُکۡرِمُ (مضارع)۔

## باب تَفۡعِیۡل کی علامت:

عین کلمہ مشدّد ہوگا اور فاء کلمہ سے پہلے تاء زائدہ نہیں ہوگی۔ مضارع میں علامتِ مضارع ہمیشہ مضموم ہوگی۔

جیسے صَرَّفَ (ماضی)، صَرِّفۡ (امر حاضر) اور یُصَرِّفُ (مضارع)۔

☆ باب تفعیل کی یہ علامت مصدر کے علاوہ ہے کیونکہ اس باب کی مصدر کے مختلف اوزان ہیں:

تَفۡعِیۡلٌ (تَصۡرِیۡفٌ)، تَفۡعِلَۃٌ (تَبۡصِرَۃٌ)، فِعَّالٌ (کِذَّابٌ)، تَفۡعَالٌ (تَکۡرَارٌ)، تِفۡعَالٌ (تِبۡیَانٌ)۔

## باب تَفَعُّل کی علامت:

فاءکلمہ سے پہلے تاء زائدہ ہوگی اور عین کلمہ مشدّد ہوگا۔

جیسے تَقَبَّلَ (ماضی)، تَقَبَّلْ (امر حاضر)، تَقَبُّلٌ (مصدر) اور یَتَقَبَّلُ (مضارع)۔

## باب مُفَاعَلَة کی علامت:

فاءکلمہ کے بعد الف زائد ہوگا اور فاءکلمہ سے پہلے تاء زائدہ نہیں ہوگی۔ مضارع میں علامتِ مضارع ہمیشہ مضموم ہوگی۔

جیسے قَاتَلَ (ماضی)، قَاتِلْ (امر حاضر)، مُقَاتَلَةٌ (مصدر) اور یُقَاتِلُ (مضارع)۔

## باب تَفَاعُل کی علامت:

فاءکلمہ سے پہلے تاء زائدہ ہوگی اور فاءکلمہ کے بعد الف زائد ہوگا۔

جیسے تَقَابَلَ (ماضی)، تَقَابَلْ (امر حاضر)، تَقَابُلٌ (مصدر) اور یَتَقَابَلُ (مضارع)۔

☆ ماضی مجہول تُقُوبِلَ میں واوٴ الف سے بدلی ہوئی ہے۔

## سوالات

سوال نمبر۱: ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق با ہمزۂ وصل کے کتنے ابواب ہیں؟ نام بتائیں۔

سوال نمبر۲: ابواب ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق با ہمزۂ وصل کی علامات بتائیں۔

سوال نمبر۳: ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق بے ہمزۂ وصل کے کتنے ابواب ہیں؟ نام بتائیں۔

سوال نمبر۴: ابواب ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق بے ہمزۂ وصل کی علامات بیان کریں۔

''اگر تم نے اللہ تعالیٰ کو حق کے ساتھ پہچان لیا تو تمہاری دعا سے پہاڑ بھی ٹل جائیں گے''

[الحدیث]

## فصل ۔ ۷

# رباعی مجرد و منشعب

## رباعی کی اقسام:

رباعی کی دوقسمیں ہیں: ۱۔مجرد ۲۔منشعب (مزید فیہ)

### ۱۔مجرد:

جس کے فعل ماضی کے واحد مذکر غائب کے صیغے میں چار حروفِ اصلیہ کے علاوہ کوئی حرف زائد نہ ہو۔

### ۲۔منشعب (مزید فیہ):

جس کے فعل ماضی کے واحد مذکر غائب کے صیغے میں چار حروفِ اصلیہ کے علاوہ کوئی حرف زائد بھی ہو۔



# رباعی مجرد کا باب

رباعی مجرد کا صرف ایک باب ہے: فَعْلَلَةٌ

# علامتِ باب رباعی مجرد

## باب فَعْلَلَة کی علامت:

ماضی کے پہلے صیغہ میں صرف چار حروف اصلی ہوں گے ۔علامتِ مضارع ہمیشہ مضموم ہوگی۔جیسے بَعْثَرَ یُبَعْثِرُ۔

# رباعی منشعب

## رباعی منشعب کی اقسام:

رباعی منشعب کی دوقسمیں ہیں: ۱۔بے ہمزۂ وصل ۲۔باہمزۂ وصل

# رباعی منشعب بے همزۂ وصل کا باب

رباعی منشعب بے ہمزۂ وصل کا صرف ایک باب ہے: تَفَعْلُلٌ

☆ یہ باب لازم ہے اور قرآن شریف میں نہیں آیا۔

# علامتِ باب رباعی منشعب بے همزۂ وصل

## باب تَفَعْلُل کی علامت:

چار حروفِ اصلیہ سے پہلے تاء زائدہ ہوگی۔

جیسے تَسَرْبَلَ (ماضی)، تَسَرْبَلْ (امر)، تَسَرْبُلٌ (مصدر) اور یَتَسَرْبَلُ (مضارع)۔

# رباعی منشعب باهمزۂ وصل کے ابواب

رباعی منشعب باہمزۂ وصل کے دو باب ہیں: ۱۔اِفْعِنْلَالٌ ۲۔اِفْعِلَّالٌ

☆ یہ دونوں باب لازم ہیں۔

# علاماتِ ابواب رباعی منشعب با همزۂ وصل

## باب اِفْعِنْلَال کی علامت:

ماضی، امر حاضر معروف اور مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہوگا۔تمام صیغوں میں عین کلمہ کے بعد نون زائدہ ہوگا۔

جیسے اِبْرَنْشَقَ (ماضی)، اِبْرَنْشِقْ (امر حاضر معروف)، اِبْرِنْشَاقٌ (مصدر) اور یَبْرَنْشِقُ (مضارع)۔

## باب اِفْعِلْلَال کی علامت:

ماضی، امر حاضر معروف اور مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہوگا۔ تمام صیغوں میں دوسرا لام تکرار کے ساتھ ہوگا۔

جیسے اِقْشَعَرَّ (ماضی)، اِقْشَعِرَّ اِقْشَعِرِّ اِقْشَعْرِرْ (امر حاضر معروف)، اِقْشِعْرَارٌ (مصدر) اور یَقْشَعِرُّ (مضارع)۔

☆ باب اِفْعِلْلَال میں چار حروفِ اصلیہ کے بعد آخری لام زائد ہے۔

## سوالات

سوال نمبر۱: رباعی مجرد کے کتنے اور کون کون سے ابواب ہیں؟ ہر ایک کی علامت بتائیں۔

سوال نمبر۲: باب رباعی منشعب بے ہمزۂ وصل کی علامت بیان کریں۔

سوال نمبر۳: ابواب رباعی منشعب با ہمزۂ وصل کی کتنی اور کون کونسی قسمیں ہیں؟

سوال نمبر۳: ابواب رباعی منشعب با ہمزۂ وصل کی علامات بتائیں۔



"اے اللہ! ہمیں اتنا خوف عطا فرما جو ہمارے اور گناہوں کے درمیان رکاوٹ بن جائے، اتنی طاقت عطا فرما جو تیری محبت تک پہنچا دے اور اتنا یقین عطا فرما جو ہمارے لئے دنیا کی مصیبتیں آسان کر دے"

[الحدیث]

## فصل ۔ ۸

# ثلاثی مزید فیہ ملحق

### ملحق:

ملحق اسے کہتے ہیں کہ کسی کلمہ میں تین حروفِ اصلیہ سے کوئی حرف زائد ہو اور اس کے مصدر کا وزن رباعی مجرد یا مزید فیہ کے وزن کے مشابہ ہو جائے۔ لہٰذا اَخْـــرَجَ، صَرَّفَ ، قَـاتَـلَ ، اگرچہ دَحْرَجَ (رباعی مجرد) کے وزن کے مشابہ ہیں لیکن ان کے مصادر اِخْرَاجٌ، تَصْرِيْفٌ، مُقَاتَلَةٌ رباعی مجرد کے مصدر دَحْرَجَةٌ کے مشابہ نہیں اس لیے یہ ملحق نہیں۔

جَلْبَبَ کو ملحق بِدَحْرَجَ کہتے ہیں کیونکہ جَلْبَبَ کی مصدر جَلْبَبَةٌ ، دَحْرَجَ کی مصدر دَحْرَجَةٌ کے موافق ہے۔



### ملحق کی اقسام:

ثلاثی مزید فیہ ملحق کی دو قسمیں ہیں:

۱۔ ملحق بر باعی مجرد ۲۔ ملحق بر باعی منشعب (مزید فیہ)

## سوالات

سوال نمبر۱: ملحق سے کیا مراد ہے؟

سوال نمبر۲: ملحق کی کتنی اور کون کونسی قسمیں ہیں؟

''اگر تم شکر کرو گے تم میں تمہیں اور بھی دوں گا''

[القرآن]

## فصل ـ ۹

# ثلاثی مزید فیہ مُلحَق برباعی مجرد کے ابواب

ثلاثی مزید فیہ ملحَق برباعی مجرد کے سات ابواب ہیں:

۱۔فَعْلَلَةٌ ۲۔فَعْنَلَةٌ ۳۔فَوْعَلَةٌ ۴۔فَعْوَلَةٌ

۵۔فَيْعَلَةٌ ۶۔فَعْيَلَةٌ ۷۔فَعْلَاةٌ

☆ملحق برباعی مجرد کا کوئی باب قرآنِ مجید میں نہیں آیا صرف باب فَيْعَلَةٌ قرآن مجید میں آیا ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا لَسْتَ عَلَيْهِمْ بِمُصَيْطِرٍ

# علاماتِ ابواب ثلاثی مزید فیہ ملحَق برباعی مجرد



## باب فَعْلَلَة کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے اور لام کلمہ کا ہم جنس لفظ زائد ہوگا ۔مضارع میں علامتِ مضارع ہمیشہ مضموم ہوگی۔

جیسے جَلْبَبَ (ماضی)، جَلْبِبْ (امر)، جَلْبَبَةٌ (مصدر) اور يُجَلْبِبُ (مضارع)۔

## باب فَعْنَلَة کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے ۔عین اور لام کلمہ کے درمیان نون زائد ہوگا۔مضارع میں علامتِ مضارع ہمیشہ مضموم ہوگی۔

جیسے قَلْنَسَ (ماضی)، قَلْنِسْ (امر)، قَلْنَسَةٌ (مصدر) اور يُقَلْنِسُ (مضارع)۔

## باب فَوْعَلَة کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے ۔فاء اور عین کلمہ کے درمیان واؤ زائدہ ہوگی۔مضارع میں علامتِ مضارع ہمیشہ مضموم ہوگی۔

جیسے جَوْرَبَ (ماضی)، جَوْرِبْ (امر)، جَوْرَبَةٌ (مصدر) اور يُجَوْرِبُ (مضارع)۔

## باب فَعْوَلَة کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے ۔عین اور لام کلمہ کے درمیان واوٗ زائدہ ہوگی ۔مضارع میں علامتِ مضارع ہمیشہ مضموم ہوگی ۔

جیسے سَرْوَلَ (ماضی)، سَرْوِلْ (امر)،سَرْوَلَةٌ (مصدر)اوریُسَرْوِلُ (مضارع)۔

## باب فَيْعَلَة کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے ۔فاءاورعین کلمہ کے درمیان یاءزائدہ ہوگی ۔مضارع میں علامتِ مضارع ہمیشہ مضموم ہوگی ۔

جیسے خَيْعَلَ (ماضی)، خَيْعِلْ (امر)،خَيْعَلَةٌ (مصدر)اوريُخَيْعِلُ (مضارع)۔

☆ ماضی مجہول خُوْعِلَ (واحد مذکر غائب)اصل میں خُيْعِلَ تھا۔یاءاپنے ماقبل ضمہ کی وجہ سے واوٗ بن گئی خُوْعِلَ ہوگیا۔

## باب فَعْيَلَة کی علامت: 

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے ۔عین اور لام کلمہ کے درمیان یاء زائدہ ہوگی ۔مضارع میں علامتِ مضارع ہمیشہ مضموم ہوگی ۔

جیسے شَرْيَفَ (ماضی)، شَرْيِفْ (امر)،شَرْيَفَةٌ (مصدر)اوريُشَرْيِفُ (مضارع)۔

## باب فَعْلَاةٌ کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے ۔لام کلمہ کے بعد یاءزائدہ یااس سے بدلا ہواالف زائد ہوگا۔مضارع میں علامتِ مضارع ہمیشہ مضموم ہوگی ۔

جیسے قَلْسٰی (ماضی)،قَلْسِ (امر)،قَلْسَاةٌ (مصدر)اوريُقَلْسِیْ (مضارع)۔

## سوالات

سوال نمبر۱: ثلاثی مزید فیہ ملحق برباعی مجرد کے کتنے ابواب ہیں؟ نام بتائیں۔

سوال نمبر۲: ابواب ثلاثی مزید فیہ ملحق برباعی مجرد کی علامات بتائیں۔

# فصل ۔ ۱۰

# ثلاثی مزید فیہ مُلحَق بربا عی منشعب

## ملحَق برباعی منشعب کی اقسام:

ثلاثی مزید فیہ ملحَق برباعی منشعب (مزید فیہ) کی دو قسمیں ہیں:

۱۔ملحق بہ تَدَحْرَجَ (تَفَعْلُلٌ) ۲۔ملحق بہ اِحْرَنْجَمَ (اِفْعِنْلَالٌ)

# ثلاثی مزید فیہ مُلحَق بہ تَدَحْرَجَ کے ابواب

ملحق بہ تَدَحْرَجَ (تفَعْلُل) کے آٹھ باب ہیں:

۱۔تَفَعْلُلٌ ۲۔تَفَعْنُلٌ ۳۔تَمَفْعُل ۴۔تفَعْلُةٌ

۵۔ تفَوْعُلٌ ۶۔تَفَعْوُلٌ ۷۔تَفَيْعُلٌ ۸۔ تَفَعْلٍ

☆ملحق بہ تَدَحْرَجَ کا کوئی باب قرآنِ مجید میں نہیں آیا۔

ثلاثی مزید فیہ ملحق بہ تَدَحْرَجَ کے اِن آٹھ ابواب کے شروع میں تاء کی زیادتی الحاق کے لئے نہیں بلکہ مطاوعت کے معنی کے لئے ہے جس طرح تَدَحْرَجَ میں تھا۔ کیونکہ حروف کی زیادتی کے ساتھ الحاق کلمہ کے شروع میں نہیں آتا۔ جیسے فَعْنَلَةٌ میں عین اور لام کلمہ کے درمیان نون کی زیادتی اور تَمَفْعُلٌ میں فاء سے پہلے میم کی زیادتی الحاق کے لئے ہے تاکہ ملحق بہٖ کے وزن کے مشابہ ہو جائے جبکہ تَمَفْعُلٌ میں تاء مطاوعت کے لئے ہے۔

## مطاوعت:

مطاوعت کا مطلب یہ ہے کہ ایک فعل کے بعد دوسرا فعل ذکر کیا جائے جو دلالت کرے کہ پہلے فعل کے فاعل کا اثر اس کے مفعول نے قبول کرلیا ہے جیسے بَشَّرْتُہ

فَاَبْشَرَ میں نے اُسے خوشخبری دی تو وہ خوش ہو گیا۔

اِسی طرح دَحْرَجْتُہٗ فَتَدَحْرَجَ میں نے اس کو لڑھکایا تو وہ لڑھک گیا۔

# علاماتِ ابواب ثلاثی مزید فیہ ملحق بہ تَدَحْرَجَ

## باب تَفَعْلُل کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے۔ فاءکلمہ سے پہلے تاء زائدہ ہوگی اور لام کلمہ کے بعد اسی کا ہم جنس لفظ زائد ہوگا۔

جیسے تَجَلْبَبَ (ماضی)، تَجَلْبَبْ (امر)، تَجَلْبُبٌ (مصدر) اور یَتَجَلْبَبُ (مضارع)۔

## باب تَفَعْنُل کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے۔ فاءکلمہ سے پہلے تاء زائدہ ہوگی اور عین اور لام کلمہ کے درمیان نون زائد ہوگا۔



جیسے تَقَلْنَسَ (ماضی)، تَقَلْنَسْ (امر)، تَقَلْنُسٌ (مصدر) اور یَتَقَلْنَسُ (مضارع)۔

## باب تَمَفْعُل کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے۔ فاءکلمہ سے پہلے تاء اور میم زائدہ ہوگی۔

جیسے تَمَسْکَنَ (ماضی)، تَمَسْکَنْ (امر)، تَمَسْکُنٌ (مصدر) اور یَتَمَسْکَنُ (مضارع)۔

☆ یہ باب شاذ ہے بلکہ اگر میم کو اصلی گمان کیا جائے تو اس صورت میں یہ غلط شمار ہوگا۔

## باب تَفَعْلُت کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے۔ فاءکلمہ سے پہلے اور لام کلمہ کے بعد تاء زائدہ ہوگی۔

جیسے تَعَفْرَتَ (ماضی)، تَعَفْرَتْ (امر)، تَعَفْرُتٌ (مصدر) اور یَتَعَفْرَتُ (مضارع)۔

## باب تَفَوْعُل کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے۔ فاء کلمہ سے پہلے تاءزائدہ، فاء اور عین کلمہ کے درمیان واؤزائدہ ہوگی۔

جیسے تَجَوْرَبَ (ماضی)، تَجَوْرَبْ (امر)،تَجَوْرُبٌ (مصدر)اوریَتَجَوْرَبُ (مضارع)۔

## باب تَفَعْوُل کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے۔ فاء کلمہ سے پہلے تاءزائدہ، عین اور لام کلمہ کے درمیان واؤزائدہ ہوگی۔

جیسے تَسَرْوَلَ (ماضی)، تَسَرْوَلْ (امر)،تَسَرْوُلٌ (مصدر)اوریَتَسَرْوَلُ (مضارع)۔

## باب تَفَيْعُل کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے۔ فاء کلمہ سے پہلے تاءزائدہ، فاء اور عین کلمہ کے درمیان یاءزائدہ ہوگی۔ 

جیسے تَخَيْعَلَ (ماضی)، تَخَيْعَلْ (امر)،تَخَيْعُلٌ (مصدر)اوریَتَخَيْعَلُ (مضارع)۔

## باب تَفَعْلِ کی علامت:

تمام صیغوں میں تین حروف اصلی ہوں گے۔ فاء کلمہ سے پہلے تاءزائدہ اور لام کلمہ کے بعد یاءزائدہ ہوگی۔

جیسے تَقَلْسٰی (ماضی)، تَقَلْسَ (امر)،تَقَلْسِیٌ (مصدر)اوریَتَقَلْسٰی (مضارع)۔

# ثلاثی مزید فیه مُلحَق به اِحْرَنْجَمَ کے ابواب

ملحق بہ اِحْرَنْجَمَ (اِفْعِنْلَالٌ) کے دو باب ہیں:

۱۔اِفْعِنْلَالٌ ۲۔اِفْعِنْلَاءٌ

☆ملحق بہ اِحْرَنْجَمَ کے یہ دونوں باب قرآن مجید میں نہیں ہیں۔

